إِنَّ الدِّينَ عِندَ اللَّهِ الْإِسْلَامُ

# روداد عمل

## جمعیت دعوت و تبلیغ اسلام پونا



حصہ اول

مسلمانوں کا دعوت و تبلیغ سے تغافل اور ہندوستان میں
غیر مسلم مشنریوں کی مساعی پر ایک اجمالی نظر

۱۹۲۲

محررہ

محی الدین احمد بی۔اے قصوری ناظم جمعیت دعوت
و تبلیغ اسلام پونا

جمعیت دعوت و تبلیغ کی طرف سے شائع ہوا

گلزار ہند سٹیم پریس لاہور میں باہتمام شیخ گلزار محمد پرنٹر چھپا

# جمعیۃ دعوۃ و تبلیغ اسلام

## صدر دفتر

بمقام پونا صدر ۲۱۰ ۴ ۲ ۔ ایسٹ اسٹریٹ

## ماتحت دفاتر

صوبہ پنجاب" لاہور دروازہ شیرانوالہ"

مہاراشٹر" احمد نگر ۔ ستارہ ۔ مرج"

دکن ۔ "ملیبار" کالی کٹ"

## اغراض و مقاصد

(۱) قرآن حکیم کی اشاعت بذریعہ تراجم و دروس"

(۲) ارکان اسلام کی اشاعت اور شرک و رسوم قبیحہ کا ازالہ"

(۳) غیر مسلم اقوام کو دعوت اسلام،

(۴) لاوارث یتیم بچوں کی تعلیم و تربیت بغرض تبلیغ و اشاعت،

(۵) اسلامی لٹریچر اور تاریخ کی اشاعت،

(۶) امداد مصیبت زدگاں حسب گنجائش،

۱۶۵۰۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

کوئی قوم یا جماعت دُنیا میں اُسی وقت تک زندہ رہ سکتی ہے۔ جب تک کہ وہ اپنی امتیازی خصوصیات اور اپنی ہستی کے مقاصد کو قائم و زندہ اور برقرار رکھے اِس بوڑھی زمین کا چپّہ چپّہ اِس امر کی بولتی ہوئی شہادت ہے۔ کہ اِس پر مختلف قومیں مختلف مقاصد کے ساتھ آباد ہوئیں۔ اُن میں سے ہر ایک اپنے اندر چند خصوصیات رکھتی تھیں۔ لیکن ہر قوم کا وجود اِس زیاں کدہ ارضی میں اُسی وقت تک قائم رہا جب تک کہ اُس نے اپنا مقصد ہاتھ سے نہیں دیا۔ اور اُس کی خصوصیات فنا نہیں ہوگئیں۔

# خیر الاُمم اور اُس کے مقاصد حیات اور

## خصوصیات امتیازی

ہمارا یہ عقیدہ ہے کہ مسلمان دُنیا میں ایک خاص مقصد لے کر آئے تھے۔ اور جس طرح یہ مقصد تاریخ اجتماعیت میں بالکل نرالا تھا۔ یقیناً اُسی طرح یہ عظیم الشان بھی تھا۔ مؤرخین اور اثریین نے جس قدر تاریخی مواد دنیا کے سامنے رکھدیا ہے وہ حیرت انگیز ہے۔ یہانتک کہ زمین اپنے خزائن اخباری کو اُگلنے لگی (یومئذ تحدث اخبارھا) اور پتھروں کی گنگ زبانیں حوادث ماضیہ کا اعلان کرنے لگی ہیں لیکن با ایں ہمہ تگ و دو، با ایں ہمہ تلاش و جستجو، با ایں ہمہ تفتیش و تجسس تاریخ اِس بات کے ثابت کرنے سے یکسر قاصر ہے۔ کہ کوئی قوم نوع اِنسانی کی فلاح و بہبود اور اصلاح و درستگی کے ایسے محیّر العقول بے غرضانہ مقاصد کو لیکر اُٹھی ہو۔ جیسے کہ اُمت مسلمہ۔

ان مقاصد کی جستجو میں ہمیں اِدھر اُدھر جانیکی ضرورت نہیں ہے۔ خود

قرآن حکیم جو اس قوم کا دستور العمل ہے۔ اِس امر پر بہترین روشنی ڈالتا ہے۔ بلکہ جہاں کہیں وہ امت مسلمہ کو اپنے مقاصد کی تکمیل کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ تو پہلے اُن کے سامنے اُن کی اِسی خصوصیت کو پیش کرتا ہے تا اُن کو معلوم رہے کہ وہ فطرتًا ایسا کرنے پر مجبور ہیں۔ اور اگر وہ ایسا نہ کریں تو وہ اِس عظیم الشان لقب کے مستحق نہ رہیں گے۔ جو اُن کو اُس خصوصیت کی بنا پر دیا گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ۔ (آل عمران) | تم بہترین جماعت ہو، جو قوموں کے لئے نمایاں کئے گئے ہو۔ کہ حکم کرتے ہو ہر نیکی کا۔ اور روکتے ہو ہر بری بات سے۔ |

ارباب علم اِس امر سے بخوبی واقف ہیں۔ کہ اِس آیۂ کریمہ میں دوسرا حصہ اپنے پہلے حصہ کی علت یا دلیل ہے۔ یعنی تم اِس لئے بہترین جماعت ہو۔ کہ تمہاری بعثت کی غرض محض اِصلاحِ عالم ہے۔ (اُخْرِجَتْ لِلنَّاس) اور یہ اصلاح بذریعہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر عمل میں آئیگی۔ اور چونکہ تمہارا مقصد معیشت اشرف و افضل ترین ہے۔ اِس لئے تمہارا اشرف و افضل ترین اُمم ہونا خود بخود ظاہر و ثابت۔ لیکن ساتھ ہی بعنوائے اذا فات الشرط فات المشروط اِس سے یہ بات بھی مثل آفتاب درخشندہ کے روشن ہے کہ اگر اُمت مسلمہ اپنے اِس مقصد حیات کو پس وراءِ ظہور پھینک دیگی تو وہ اپنے بہترین اُمت ہونے کے حق کو بھی یقینًا فنا کر دیگی۔

پھر ایک اور مقام پر بالکل دوسرے پیرائے میں اِسی امر کو اور بھی زیادہ روشن اور واضح فرمایا۔ چنانچہ

| | |
|---|---|
| وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ أُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا | اور اِسی طرح ہم نے تم کو دُنیا کے لئے ایک ایک عدل قائم کرنے والی امت بنایا۔ تاکہ تم دُنیا کے لئے ایک گواہ عادل کی حیثیت سے شہادت دے سکو۔ اور رسول (صلعم) تمہارے لئے بطور شاہد عادل گواہی دے سکیں + |

قرآن کریم میں بہت سی آیات اِس مضمون کی ہیں ۔جنمیں اُمت مسلمہ کی بعثت کے مقاصد پر مشرح دمفصل بحث کی گئی ہے ۔اُن میں سب سے مشہور اور پر مضمون سورہ حج والی آیت ہے ۔جس میں نہ صرف مقصد ہی کو واضح کیا گیا ہے ۔بلکہ بعض اُعاظم اعمال کا ذکر بھی کیا ہے ۔جو مقصد اصلاح کے ضروری اجزا ہونگے ۔چنانچہ

| | |
|---|---|
| اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَھَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ ؕ | یہ وہ جماعت ہے ۔کہ اگر ہم فرمانروائی کے ذریعہ زمین میں اُن کے پاؤں جما دیں تو یہ عبادت الٰہی کو زمین پر قائم کریں گے ۔اور |

زکوٰۃ ادا کریں گے ۔اور ہر نیکی کا حکم دیں گے اور ہر بُری بات سے روکیں گے ۔

یہاں صاف طور سے بیان فرمایا ۔کہ اُمت محمدیہ کا کام دُنیامیں عبادت الٰہی کو قائم کرنا ہوگا ۔تمام اصلاحی اور بنی نوع اِنسان کی اعانت کے لئے ۔اور خود اپنے اصلاحی نظام کے قیام وثبات کے لئے ایک زبردست بیت المال بھی قائم کریں گے نیکی کی شاہ راہ پر کھڑے ہوئے ہر متلاشی کو فوز و فلاح کی راہ دکھلادیں گے ۔اور ہر کجرو اور گمراہ کو پکڑ کر سیدھا کریں گے ۔اور صراط مستقیم پر لگاویں گے ۔اور یہ سب وہ چیزیں ہیں ۔کہ کسی قوم کا اُن کو اپنے اجتماعی پروگرام میں داخل کرلینا ہی اُس کے شرف اور مزیّت کو بس کرتا ہے ۔

کیا پھر یہ چیزیں محض اجتماعی پروگرام کی خوشنمائی ۔اور موزخ قرطاس کی آراستگی ہی کے لئے تھیں ؟

اِس سوال کا جواب تاریخ کے اُن صفحات سے پوچھو جو مسلمانوں کے محیّر العقول کارناموں سے پڑے جگمگا رہے ہیں ۔یا زمین کی اُن آبادیوں سے دریافت کرو جن کا گوشہ گوشہ مسلمانوں کی فیاضی ، اُنکی مسالمت ، اُن کی انصاف پسندی اُنکی فراخدلی ، اور انسانی دوستی کے خاموش راگ گارہا ہے ۔یا پھر اُن ویرانوں سے پوچھو ۔جو ایک قوم کی بھولی ہوئی اولوالعزمیوں پر نوحہ خوانی کر رہے ہیں ۔

آپ کو معلوم ہو جائیگا ۔کہ مُسلمانوں نے خدا کی اِس زمین پر جس کے وہ وارث بنائے گئے تھے وہ کچھ کیا جو کوئی قوم نہ کرسکی ۔اور وہ کیوں نہ کرتے ۔حالانکہ

ایسا کرنا اُس کا فرض منصبی تھا۔

وہ نور و ہدایت کے اُس آفتاب عالم تاب کو ہاتھوں میں لئے ہوئے۔ جس نے اُن کی فطرت کو یک قلم بدل دیا تھا، زمین کے ایک فراموش شدہ گوشہ سے نکلے اور روشنی کی تیزی اور بجلی کی سرعت کے ساتھ ایک آنِ واحد میں تمام کرہ ارضی پر چھا گئے۔ پس ہر دیکھنے والے نے دیکھ لیا۔ اور ہر سُننے والے نے سُن لیا۔ کہ خدا کی آخری ہدایت آگئی۔ اور اللہ کا آخری اعلان ہو چکا۔ اور کیوں نہ ہوتا۔ کہ ایسا کرنا ہر مسلمان کا فرض تھا خود رسول اللہ صلعم کو ارشاد ہوتا ہے۔

| يَا اَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ط وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ (مائدہ) | اے اللہ کے رسول وہ سب کچھ لوگوں کو پہنچا دے، جو تجھ پر تیرے پروردگار کی طرف سے اُتارا گیا ہے اور اگر تو نے ایسا نہ |
|---|---|

کیا۔ تو تو نے اُس (خدا) کا کوئی پیغام بھی لوگوں کو نہ پہنچایا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جس محنت و جانفشانی اور جس استقامت و استقلال کے ساتھ اِس کام کو سرانجام فرمایا۔ وہ آج بھی ناظرین سیرت کے لئے مایۂ صد ہزار بصیرت ہے۔ اور حضور اقدس نے اپنے پیچھے ایک ایسی جماعت چھوڑی تھی۔ جو نسیم صبح کی طرح تمام چمنستانِ عالم میں پھیل گئی۔ اور جہاں اُس کی عطر بیزی عنبر فشانی سے معمور ہو گیا صحابۂ کرام اور اُن کے متبعین ائمہ محدثین و مجتہدین، غزاۃ و مجاہدین، اور جملہ مجددین و مُصلحین رضوان اللہ علیہم اجمعین نے جن جن جانکاہانہ طریقوں سے تبلیغ مَا اُنْزِلَ اللّٰہ فرمائی وہ سب اِسی ایک حُکم کی تعمیل اور اُسی ایک پاک زندگی کی تفسیر تھی۔ جس نے فرمایا بَلِّغُوْا عَنِّیْ وَلَوْ آیَۃً

قرآن حکیم کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ تمام انبیائے کرام علیہم السلام کی زندگی کا واحد مدعا نشر و اشاعتِ توحید اور اسی دین قدیم کی تبلیغ۔ و دعوت رہا ہے۔ چنانچہ ہر نبی نے اپنے آپ کو مبلّغ کہا۔ اور اِس الٰہی عطیہ پر فخر کیا ہے۔ سورۂ اعراف میں جہاں تمام انبیائے کرام علیہم السلام نے توحید ہی کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے۔ اور شرک کو تمام برائیوں کی اساس قرار دیا ہے۔ ہر ایک نبی نے خدا کا پیغام اِنہی یادگار الفاظ میں پہنچایا ہے۔

حضرت نوح علیہ السلام فرماتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّي وَأَنْصَحُ لَكُمْ وَأَعْلَمُ مِنَ اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ | میں پیغامات الٰہی تم تک پہنچاتا ہوں (یعنے انکا مبلغ بن کر آیا ہوں) اور تمہیں نصیحت کرتا ہوں اور اللہ کی جانب سے وہ کچھ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے۔ |

حضرت ہُود علیہ السلام اپنی قوم سے یوں مخاطب ہوتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّي وَأَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ أَمِينٌ | میں اپنے پروردگار کے پیغامات تم تک پہنچاتا ہوں۔ اور میں تمہارے لئے ناصح امین بن کر آیا ہوں۔ |

حضرت صالح علیہ السلام کی مایوسی بھی اپنے اظہار کیلئے انہی الفاظ کو اختیار کرتی ہے۔

| | |
|---|---|
| أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّي وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلَٰكِنْ لَا تُحِبُّونَ النَّاصِحِينَ | میں اپنے پروردگار کی رسالت تم تک پہنچاتا ہوں۔ اور تمہیں نصیحت کرتا ہوں لیکن تم نصیحت کرنے والوں کو (کچھ) پسند نہیں کرتے |

پھر خود قرآن حکیم کے متعلق لسان الٰہی کا فیصلہ بھی یہی ہے۔

| | |
|---|---|
| هَٰذَا بَلَاغٌ لِلنَّاسِ | یہ لوگوں تک پہنچا دیتا ہے۔ |

اور انبیائے کرام کے متعلق جملۃً واحدہ یہی فیصلہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَهَلْ عَلَى الرُّسُلِ إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ | پھر کیا انبیاء کرام علیہم السلام کا بجز تبلیغ واضح و مدلل کے اور بھی کوئی فرض ہے۔ |

ارشادات نبوی کا جو مقدس صحیفہ ہمارے پیش نظر ہے۔ اُس کو دیکھنے سے اس امر کا بخوبی پتہ چلتا ہے۔ کہ مسلمانوں کی بعثت کا مقصد وحید۔ اشاعت تبلیغ اسلام، دعوت ونشر توحید، اعلائے کلمۃ اللہ۔ اور ترویج ونفاذ قانون الٰہی ہے۔ کہ اصلاح عالم عبارت ہے۔ انہی اعمال ومساعی سے۔ مشتے نمونہ از خروارے۔

| | |
|---|---|
| بَلِّغُوا عَنِّي وَلَوْ آيَةً | میری طرف سے پہنچا دو اگرچہ ایک آیت ہی تم کو |

| | |
|---|---|
| | کیوں نہ ملے ؟ |
| فالیبلغ الشاھد لنا الغائب بلٹ فرب مبلغ ادعیٰ من سامع - (ترجمۃ البخاری) | ہر حاضر (سُننے والے) پر یہ فرض ہے - کہ وہ یہ چیزیں غائب (موجود نہیں ہیں) کو پہنچا دے - کیونکہ بہت لوگ جنکے کانوں تک یہ چیزیں پہنچیں گی - ان حاضرین سے اُنکے زیاد محافظ ونگہبان ہونگے - |
| ولیبلغ الشاھد الغائب فَاِنَّ الشَّاھد عسیٰ ان یبلّغ من ھو اوعیٰ منہ (بخاری حدیث) | ہر حاضر پر لازم ہے - کہ وہ غیر حاضر کو پہنچا دے - بالکل ممکن ہے - کہ جس شخص کو یہ چیز پہنچے وہ پہنچانے والے سے زیادہ حفیظ و محافظ ہو + |
| مَنْ رَاٰی مِنْکُمْ منکراً فَالْیغیرہ بیدہٖ فان لَّمْ یستطع فبلسانہٖ فَاِن لَّمْ یستطع فبقلبہٖ وذٰلک اَضْعَفُ الایمان - (حدیث) | جو شخص تم میں سے کسی بُری بات کو دیکھ پائے - تو اسے چاہئے کہ اِس بُرائی کو ہاتھ سے روکے - اگر طاقت روکنے کی نہ رکھتا ہو - تو زبان سے بند کرے - اور اگر اِس کی قوت اپنے میں نہ دیکھے تو دل سے ضرور بُرا سمجھے - اور یہ ایمان کا کمزور ترین درجہ ہے + |
| کُلُّکُمْ رَاعٍ وَّکُلُّکُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِیَّتِہٖ (حدیث) | ہر ایک تم میں سے بادشاہ (چوپان) ہے - اور ہر ایک سے اس کی رعیت کے متعلق سوال ہوگا + |
| خَیْرُکُمْ مَنْ تعلّمَ القراٰن وَعَلَّمَہٗ | تم میں سب سے اچھا وہ ہے - جو قرآن پڑھے اور پڑھائے - |

یہ تمام اسی ایک وظیفۂ دعوت و تبلیغ کی مختلف حالتیں مختلف مقامات اور مختلف مواقع کے لحاظ سے مختلف اقسام ہیں - پھر ان سب سے زیادہ جامع حضور علیہ السلام کا وہ حکم ہے - جو حضور علیہ السلام نے غزوۂ خیبر میں فتح کی صبح کو حضرت مرتضےٰ کو رائیت سالاری سپرد فرماتے ہوئے دیا تھا -

فقال علیؓ یا رسول اللہ اُقاتلھم حتّٰی یکونوا مثلنا۔ فقال انفذ علٰے رسلک حتّٰی تنزل بساحتھم ثم ادعھم الی الاسلام واخبرھم بما یجب علیھم من حق اللہ فیہ فواللہ لان یھدی اللہ بک رجلاً واحداً خیرٌ لک من ان یکون لک حمر النّعم

(بخاری)

حضرت علیؓ نے عرض کیا یا رسولؐ اللہ کیا میں لڑوں اُن سے یہاں تک کہ وہ ہماری مانند ہو جائیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا یہاں تک کہ تو اُن کے میدان میں پہنچ جائے پھر اُن کو اسلام کی طرف بلا۔ اور انکو اللہ کے اس حق سے آگاہ کر۔ جو اسلام میں اُن پر ہے۔ کیونکہ خدا کی قسم اگر اللہ تعالٰے تیرے ہاتھ سے صرف ایک شخص کو بھی ہدایت دیدے تو وہ یقیناً تیرے لئے سرخ اونٹوں کے ملنے سے بھی بہتر ہے۔

صاحب مجمع البحار نے اس سے دنیا بھر کی بھلائی مراد لی ہے۔

پس کتاب وسنت کی اُن نصوص صریحہ کے ہوتے ہوئے کیسے ممکن تھا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی وہ عظیم الشان جماعت، جو زبان رسالت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خیر القرون "اور لسان الٰہی سے خیر الامم کے معزز خطاب پا چکی تھی اس اہم واقدم فریضہ مذہبی (دعوت وتبلیغ) سے غافل رہتی۔ کتب سیر کو ایک نظر اٹھا کر دیکھئے تو ایسے پھولوں کا ایک ناپیدا کنار باغ نظر آئیگا جس نے تمام عالم کے دل و دماغ کو اپنی عطر فشانیوں اور عنبر ریزیوں سے معطر ومعنبر کر رکھا ہے۔

تلک امۃ قد خلت

لیکن یہ قرون "مشہود بالخیر" جلدی گذر گئیں۔ اور اُن کے ساتھ ہی مسلمانوں کی خصوصیات امتیازی اور امتیازات طبعی بھی چلدیں تا آنکہ اگر چند مخصوص مستثنیات کو چھوڑ دیا جائے جو وقتاً فوقتاً مختلف عہدوں میں مختلف ممالک میں پیدا ہوا کیں۔ تو مسلمانوں کی گذشتہ ایک ہزار سالہ تاریخ اس ولولہ دعوت وتبلیغ اور جذبۂ نشر و اشاعت توحید سے اجتماعی صورت میں یکسر خالی نظر آتی ہے لیکن انفرادی امثلۂ نادرہ سے قوم کی اجتماعی حالت پر کوئی اثر نہیں پڑتا تاوقتیکہ

؎ مثلاً ہندوستان میں بعض مشہور بزرگان دین۔ جنسے عام طور پر لوگ واقف ہیں جنہوں نے (بقیہ مضمون بر

وہ اشغلہ اس کثرت سے نہ ہو جائیں۔ کہ وہ اجتماعی خصوصیت کی شکل اختیار کرے۔
اصل امر یہ ہے۔ کہ کسی قوم کی ترقی۔ اُس کی ہیئت اجتماعیہ پر موقوف ہے۔ اور اِسلامی ہیئت اجتماعیہ کا اصل جز اور عنصر ترکیبی صرف ولولۂ تبلیغ واشاعت تھا۔ اِس لئے مسلمانوں کے تنزل کو سمجھنے کے لئے اِسلامی سلطنتوں کے اَیّام ضُعف تنزل کی طرف نظر اُٹھانا کمال بے خبری کی دلیل ہے۔ بلکہ اُس کے انحطاط کا اَصلی دن وہ تھا۔ جب کہ مُسلمان عربی خصوصیّات سے خالی ہو کر عجم کی بظاہر دلفریب ترقیوں سے سرشار ہو گئے۔ اور عربی خصوصیتوں میں، سب سے پہلا نمبر اسی ولولہ اِشاعت وتبلیغ اور اَمر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا تھا،

عقلاً بھی یہ مسلّم ہے۔ کہ دُنیا میں سکون مُحال ہے۔ یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ کہ دوڑنے والے دوڑ رہے ہوں۔ اور راہ میں کھڑے ہونے والے پاؤں تلے رُوندے نہ جائیں۔ جو آگے نہیں بڑھ رہا، وہ بالیقین پیچھے ہٹ رہا ہے۔ زندگی اور بقاء اصلح اور اوفق کا حق ہے، بیکار و بیمار کے لئے موت کے سوا کوئی دوسری راہ نہیں،

خُدا کے اِس قانون کی ہمہ گیری کا یہ حال ہے۔ کہ ذرہ سے لے تا آفتاب کوئی بھی چیز اس کے احاطہ عمل سے خارج نہیں۔ اور اس کا اثر مادی دُنیا، سے گزر کر غیر مادی دُنیا پر بھی برابر پہنچتا ہے۔ اور مذہب بھی اِس کلیہ سے نکل نہیں سکتا، پس کسی مذہب کا قیام و بقا سقفِ آسمانی کے نیچے فقط جذبۂ دعوت وتبلیغ پر ہے۔ اور جو مذہب اِس طرف سے غفلت برتتا ہے۔ وہ اَپنے

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۷) اس عمل محمدی (تبلیغ واشاعت اسلام) کو زندگی بھر سر انجام دیا ہے ہیں:۔

حضرت شیخ علی ہجویری لاہوری۔ وحضرت خواجہ معین الدین صاحب اجمیری۔ حضرت مخدوم گیسو دراز۔ حضرت خواجہ بہاء الحق صاحب ملتانی۔ حضرت شیخ احمد صاحب سرہندی۔ حضرت باوا فرید شکر گنج صاحب۔ حضرت پیر صابر صاحب چشتی حضرت خواجہ نظام الدین صاحب۔ حضرت مخدوم جہانیاں۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی۔ حضرت سیّد احمد صاحب بریلوی حضرت سید محمد صاحب جونپوری۔ اور اُن کے خلفائے عظام وغیرہ رضوان اللہ علیہم اجمعین +

وہ اپنے اوپر آپ تباہی لاتا ہے؛

فطرت کی یہی وہ ضرورت ہے۔ جس نے تمام مذاہب عالم کو اس امر پر مجبور کر دیا ہے۔ کہ وہ اپنی شدید سے شدید بندشوں کو توڑ کر میدان تبلیغ واشاعت میں یکقلم نکل پڑیں +

# ہندو مذہب میں زندگی کے آثار

کون نہیں جانتا۔ کہ ہندو مذہب ہرگز تبلیغی مذہب نہیں تھا۔ بلکہ اگر کوئی شخص کسی بنا پر ایک مرتبہ اِس حلقہ سے نکل جاتا۔ تو اُس کا اُس میں دوبارہ داخل ہونا ممکن نہیں تھا۔ لیکن آج اِس ضرورت طبعی کی بنا پر وہ مجبور ہوئے ہیں۔ کہ ہندو مذہب کے دامنوں کو اچھوت اقوام سے لیکر عیسائیوں اور مسلمانوں تک پھیلا دیں۔ مہاراشٹر، صوبہ بمبئی، وسطی اور جنوبی ہند وغیرہ میں کئی مسلمان بچے ہیں۔ جو برہمو سماج کی چار دیواری میں ہندوانہ جوگ میں چلتے پھرتے نظر آتے ہیں۔ جن میں سے کئی ایک بچشم خود دیکھے۔ یَا لَیْتَنِی مِتُّ قَبْلَ هٰذَا وَکُنْتُ نَسْیًا مَّنْسِیًا۔ پھر وہ مسلمان جو پشتینی مسلمان ہیں۔ اور بوجہ مسلمانوں کی کامل بے اعتنائی و علیحدگی کے اپنی تمام رسومات؛ (مثلاً خوشی و سوگ وغیرہ) میں کامل ہندو ہیں۔ یہانتک کہ اُن کے نام ہندوانہ (ڈگرڈو، بیرو۔ وغیرہ) اُن کے خیالات ہندوانہ (مشرکانہ دیوی دیوتاؤں کے متعلق) اُن کی طرز معیشت (دھوتی پہننا۔ گڑدی رکھنا) ہندوانہ۔ الااسف ثم الاسف کہ اُن کے طرز عبادت بھی ہندوانہ؛ نماز کے نام سے بالکل ناآشنا۔ ہاں جیبوں میں پتھر کی مورتیاں پرستش کے لئے موجود۔ اِن تمام کو ہندو مذہب

اپنے آغوش میں لینے کی پوری کوشش کر رہا ہے۔ یا لیت قومی یعلمون۔ ہندوستان سے گزر کر یورپ اور امریکہ وغیرہ میں بھی ایسی سوسائٹیاں قائم ہیں جو ہندو مذہب کی تبلیغ زور شور سے کر رہی ہیں۔

# عیسائی مشنری

حضرت مسیح علیہ السلام نے اپنے رسولوں کو وصیت کی تھی "غیر قوموں کی طرف نہ جانا۔ اور سامریوں کے کسی شہر میں داخل نہ ہونا، بلکہ اسرائیل کے گھرانے کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کے پاس جانا۔"

خود حضرت مسیح علیہ السلام کا اپنے متعلق ایک اسی قسم کا اعتراف موجود ہے۔ کہ وہ صرف بنی اسرائیل کی گم شدہ بھیڑوں کے لئے تشریف لائے ہیں۔ انجیل متی باب ۱۵۔ آیت ۲۴ "میں اسرائیل کے گھرانے کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کے سوا۔ اور کسی کے پاس نہیں بھیجا گیا۔" اور عام دنیا سے۔ اُن کو کوئی تعلق نہیں ہوگا۔ لیکن با ایں ہمہ مسیحی کوششوں کی تفصیل کے لئے ایک مبسوط کتاب بھی کافی نہیں ہو سکتی۔

موجودہ مسیحی تبلیغ کی تاریخ در اصل محاربات صلیبیہ سے شروع ہوتی ہے۔ یہ وہ آخری میدان کارزار تھا۔ جس میں دُنیا کے اُس "با امن مذہب" (مسیحیت) نے اسلام کو تباہ کرنے کے لئے سر توڑ کوشش کی۔ ان جنگوں کا جو نتیجہ ہوا۔ [illegible] عالم مسیحیت نے بالاتفاق فیصلہ کیا [illegible] عرب کے [illegible] واحد شاہراہ میدان تبلیغ واشاعت ہے۔ نتیجہ اس کا جو ہوا وہ ظاہر ہے۔ دُنیا کی وہ عظیم الشان جماعت (مسلمان) جس کو توپوں کی گرج اور گولوں کی بارش مغلوب نہ کر سکی تھی آخر کار خاموش مسیحی وعظوں کے مقابلہ میں مسخر ہو گئی۔

---

عہ۔ یہ [illegible] "[illegible]" استعمال کیا گیا ہے۔ کہ مسلمان دنیا میں چاہے کہیں بھی رہتا ہو۔ اسکی نسبت عرب سے ظاہر ہے۔

۱۴

شام - روم ، - طرابلس ، مصر ، ایران ، ترکستان وغیرہ جملہ ممالک اسلامی یکے بعد دیگرے مسیحی وسائس کا شکار ہو گئے -

# اجمال کی تفصیل

## (۱) ہندو مذہب

ہندو مذہب میں تبلیغی خیال کب اور کیونکر پیدا ہوا - اور اُسکی ارتقائی کی مختلف منازل ؛ اور واقعات واعمال کی تفصیل ایک مستقل بحث ہے - اور ایک طویل و مبسوط تصنیف کی محتاج ہے - یہاں صرف اسیقدر تبلا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے - کہ مسیحی مشن کی کامیابیوں نے گذشتہ صدی کے آخری سالوں میں ہندو قوم کے جذبات - اور خیالات میں ایک زبردست ہیجان پیدا کر دیا - پولیٹکل خطرات کا سیلاب مذہبی معتقدات مسلمہ کو یکقلم بہا کرلے گیا - اور برہمنی دور کی پیدا کردہ رکاوٹیں اور بندشیں سیاسی مصالح کے مقابلہ میں کمزور تنکوں کیطرح اڑ گئیں - اور ایک عام ذلولہ دعوت و تبلیغ کا ہندو قوم میں پیدا ہو گیا - اور اُس کا رخ بالخصوص ان قوموں کی طرف پھرا - جن کو ہندو مذہب نے پورے طور پر انسانیت سے خارج کر رکھا تھا - کئی انجمنیں - کئی سوسائٹیاں - اور کئی سبھائیں حشرات الارض کی طرح پیدا ہو گئیں - اور سبنے پوری تندہی سے کام شروع کر دیا -

راقم سطور ہٰذا کا یہ مدعا نہیں کہ تمام کارکن ہندو جماعتوں کا شمار اُن کے وظائف اور اُن کے نتائج کا بیان کرے - کیونکہ اُن کی تعداد بیشمار ؛ اُن کے کارنامے ان گنت - اور اُن کا ذکر ہمارے موضوع بحث سے خارج ہے یہاں صرف اُن چند جماعتوں کے ذکر پر اکتفا کی جائیگی - جو خالص تبلیغ واشاعت کے کام میں ایک عرصہ سے مصروف ہیں - اسوقت ہمارے سامنے جو اعداد و شمار ہیں وہ سنہ ۱۹۱۲ء و سنہ ۱۹۱۳ء کے ہیں - باوجود کوشش کے جدید اعداد دستیاب نہیں ہو سکے - اُن کو پڑھتے وقت ناظرین کو یہ سمجھ لینا چاہئے - کہ گذشتہ دس سال میں

کچھ نہیں تو یہ کام کئی گنا ہو چکا ہے۔

ہندو مذہبی جماعتوں میں بہت زیادہ مشہور جماعتیں حسب ذیل ہیں:۔

(۱) آل انڈیا شدھی سبھا۔ یہ کانفرنس (سبھا) گذشتہ صدی کے آخری سالوں میں وجود میں آئی۔ اس کا مقصد صرف یہ ہے۔ کہ اُن لوگوں کو، جو دوسرے مذاہب میں جا چکے ہیں۔ ہندو مذہب میں واپس لیا جائے۔ اور چونکہ کوئی ہندو جو کسی غیر مذہب میں چلا جائے۔ از روئے ہندو مذہب قطعاً ناپاک ہو جاتا ہے۔ اِس لئے اُس کو دوبارہ پاک کرنے کیلئے بعض رسوم کی ادائیگی ضروری قرار دی گئی ہے۔

یہ سبھا ایک عرصہ سے کام کر رہی ہے۔ ہر سال اِس کے سالانہ اجلاس مختلف مشہور مقامات پر ہوتے ہیں۔ رپورٹیں بھی شائع ہوتی ہیں۔ مگر کسی قریبی رپورٹ کے دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے اس کے تازہ ترین اعداد کا پتہ نہیں چل سکا۔

(۲) برہمو سماج۔ اس کا بانی مشہور پنڈت رام موہن رائے ہے۔ جس کو اکثر ہندو قوم کی ہر قسم کی موجودہ بیداری (تعلیمی۔ مذہبی۔ تمدنی وغیرہ) کا اگر بانی کہا جائے تو یقیناً نازیبا نہ ہوگا۔ پنڈت موصوف صوبۂ بنگال میں ایک مسلمان ریاست کے اندر کونن نامی گاؤں میں ۱۷۷۲ء کے قریب پیدا ہوئے۔ ان کی تعلیم اسلامی طریق پر ہوئی اور کتب تصوّف کے مطالعہ کا آپکو ہمیشہ شوق رہا۔ یہی وجہ ہے۔ کہ آپ کی تمام تحریرات میں توحید کا رنگ ہمیشہ نمایاں رہا۔ اُن کا عقیدہ تھا۔ کہ ہندو مذہب بجز توحید کے اور کچھ نہیں تبلاتا۔ اوثان و اصنام پرستی بعد کی تحریفات کا نتیجہ ہیں۔ چنانچہ انہوں نے ۱۸۰۰ء میں ایک کتاب بھی اسی موضوع پر لکھی۔ جس کا نام تحفۃ الموحدین ہے۔

۲۰۔ اگست ۱۸۲۸ء کو پنڈت موصوف نے فرینگی کمال بوس کے مکان واقع چیت پور روڈ کلکتہ کی بالائی منزل میں اِس مشہور جماعت کا پہلا سنگ بنیاد رکھا جس کو آج برہمو سماج کہا جاتا ہے۔ ہر شخص بلا قید مذہب و ملت اس مجلس میں شامل ہو سکتا تھا۔ اور مقصود اس جماعت کا توحید کی ترویج۔ اور قدیم ہندو طرز عبادت کا قیام

واجرا تھا۔ جو مرور زمانہ سے بالکل متروک ہو چکی تھی۔

۱۸۳۰ء میں پنڈت موصوف نے اس مجلس کے لئے ایک مستقل عمارت اسی بازار میں تیار کر لی۔ اور جو وقف نامہ اس کے لئے لکھا گیا۔ اُس کے یہ الفاظ خاص طور پر قابل ملاحظہ ہیں: "دہات کا کوئی مجسمہ یا کوئی بُت پتھر کی کوئی مورتی یا کوئی وہ چیز جس پر کسی قسم کی تصویر یا نقش یا شبیہ بنائی گئی ہو۔ اس عمارت کی چار دیواری کے اندر لے جانے کی اجازت نہیں ہوگی"

یہ صدا توحید کی ایک خالص دعوت تھی۔ اِس لئے یقیناً اسلام کی صدائے بازگشت تھی اور اگر اپنی پوری اصلیت پر قائم رہتی تو حیرت انگیز نتائج پیدا کرتی مگر جیسا کہ ہر ایک اصلاحی تحریک کا حال ہے۔ تھوڑے ہی عرصہ میں ایک خالص ہندو تحریک بن گئی۔ لیکن اس کا تبلیغی جذبہ بدستور قائم ہے۔ ہندوستان کے مختلف مقامات پر اس کی شاخیں قائم ہیں۔ جن کے کام کا بڑا حصہ اچھوت قوموں کی اصلاح ؛ اُن کی تعلیم و تربیت اور ان کو زندگی کی دوڑ میں چلنے کے قابل کرنا ہے۔ یہ بات واضح رہنی چاہئے۔ کہ موجودہ برہمو سماج کی لغت میں " اصلاح " اور " تعلیم و تربیت عملاً خالص ہندو بنانے کا مترادف ہے باین امتیاز کہ وہ بت پرستی نہیں کرتے۔ حالانکہ یہ چیز اصلاً اُن کے مقاصد سے خارج تھی اور جہاں موقعہ ملے مسلمان بچوں کو بھی اپنی "صلح کل" پالیسی کی آڑ میں لاکر اپنی نگرانی میں لے لیتے ہیں۔ اور اُن کو پورا عملی ہندو بنا لیتے ہیں۔

برہمو سماج کی تمام رپورٹ کارگزاری ہمارے سامنے نہیں ہے۔ اور نہ شاید ایسی رپورٹ موجود ہی ہو۔ کیونکہ مختلف مقامات پر یہ جماعت مختلف لوگوں کی سرکردگی میں کام کر رہی ہے۔ اور کوئی آل انڈیا نظام اُس کا موجود نہیں لیکن پونا برانچ کو ہم نے خود دیکھا ہے۔ مسٹر سندھے کی نگرانی میں یہ کام ہو رہا ہے۔ مسٹر سندھے اکسفورڈ یونیورسٹی کے ایم۔اے ہیں۔ اور عرصہ قریباً بیس سال سے اس فیشن میں رہتے ہیں۔ جو گاندھی جی نے دو سال سے اختیار کیا ہے۔ اچھوت قوموں کے لئے کئی ایک مدارس صنعتی و تعلیمی جاری کر رکھے ہیں۔ جن کی تعداد ۲۰ سے متجاوز ہے۔ اور لڑکے لڑکیوں کی تعداد سینکڑوں

تک پہنچتی ہے۔ نجاری وغیرہ کا کام بھی لڑکوں کو سکھلایا جاتا ہے۔ اور یہ بوڑھا کارکن دن رات ۲۴ گھنٹے اسی دھن میں مگن رہتا ہے۔ اسی برانچ کے ایک سکول میں بعض سید لڑکے بھی ہیں جو مسٹر سندھے کی محنت وجانفشانی اور ہماری بے اعتنائی اور بے توجہی کی بولتی ہوئی شہادت ہیں۔ احمد نگر میں ایک صاحب مسٹر بودکر عرصہ ۱۲-یا ۱۴ سال سے کام کر رہے ہیں۔ اور بالکل مفت صرف کھانے پر کام کرتے ہیں۔ ۱۲ سال کی محنت کا نتیجہ یہ ہے۔ کہ ۱۰-۱۴-آدمی ایسے موجود ہو گئے ہیں۔ جنہوں نے صرف کھانے پر تمام عمر کام کرنے کا حلف لے لیا ہے۔

ان کے یتیم خانہ میں کئی مسلمان لڑکے موجود ہیں۔ جو اپنے تمام اعمال وافعال میں بالکل ہندو نظر آتے ہیں۔ میں نے خود ایسے لڑکوں کو دیکھا ہے جو میٹرک کی تیاری کر رہے ہیں، با ہوش ہیں، باخبر ہیں یہ بھی کہتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں۔ پر گوشت سے اسی درجہ پر ہیز کرتے ہیں۔ جس درجہ کوئی پرلے درجہ کا شدید جینی، اپنے کھانے کے جملہ آداب، چلنے پھرنے، بیٹھنے۔ اٹھنے، طرز لباس یہاں تک کہ طرق عبادت میں بالکل ہندو ہیں بجلی کی روشنی میں اندھیر ہو رہا ہے۔ مسلمان اُن کو دیکھتے ہیں۔ اور ٹس سے مس تک نہیں ہوتے۔

(۳) آریہ سماج۔ آریہ سماج اور اسکے بانی کی معرفی کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ جماعت بھی ۱۸۷۵ء کے قریب وجود میں آئی۔ اس کی تبلیغی مساعی کا ذکر تحصیل حاصل ہے۔ کہ ہندوستان کا کوئی بچہ بھی اس امر سے بے خبر نہیں ہے۔ اس جماعت کی تبلیغی کوششوں اور سرگرمیوں کو دیکھنا منظور ہو۔ تو اسکے لئے مالابار کے واقعات پر ایک نظر ڈال لینی کافی ہو گی۔ مالابار میں جو کچھ ہوا وہ سب کو معلوم تھا۔ لیکن آریہ سماج نے اس کے شیوع اور رنگ دیکر بیان کرنے کی ضرورت اس وقت تک محسوس نہیں کی۔ جب تک کہ جمعیت دعوت وتبلیغ اسلام نے اپنے مقاصد کو وہاں کے اخبارات میں شائع نہیں کیا لیکن اکثر بھائیوں پر یہ حقیقت ظاہر نہیں ہوئی۔

آریہ سماج کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے۔ کہ انہوں نے تمام ہندو قوم میں

تبلیغ و دعوت ہندومت کا جذبہ پیدا کر دیا ہے۔ ہندو قوم میں، اگرچہ دوسری جماعتوں نے بھی یہ کام کیا ہے۔ تاہم شمالی ہند میں جس زور کے ساتھ یہ آواز آریہ سماج نے اُٹھائی۔ اور جس قوت عملی کے ساتھ وہ اس مقصد کے حصول کی طرف بڑھے۔ اُس کی مثال دوسری ہندو جماعتوں میں کم ملتی ہے۔ اُنہوں نے اس مقصد کے حاصل کرنے میں سب سے مؤثر طریق جو اختیار کیا۔ وہ ایک ہندو کالج کا اجراء تھا۔ جس نے اپنی گذشتہ تیس سالہ زندگی میں ہندو تعلیم یافتہ نوجوانوں کا سیلاب ملک میں بہا دیا ہے۔ اور اس طرح ایک زبردست جماعت اپنی قوم میں پیدا کر دی ہے۔ جو اگر ایک طرف بوجہ ملک کی سب سے بڑی تعلیم یافتہ جماعت ہونیکے تمام قوم کی سیاسی اور ملکی رہنمائی کر رہی ہے۔ تو دوسری جانب تمام اُن ہندو تعصبات کے خلاف جو مسئلہ شدھی کی راہ میں بڑے بڑے موانع ہیں۔ پوری قوت کے ساتھ جنگ کر رہی ہے۔ ہماری مراد پنجاب کے ڈی۔ اے۔ وی کالج سے ہے۔ جو گذشتہ تیس چالیس سال سے ہندو قوم کی تعلیمی آبیاری کر رہا ہے۔

آریہ سماج کی تبلیغی سرگرمیوں کو سمجھنے کے لئے اس مذہبی لٹریچر کو بھی۔ بلحاظ کیفیت و مواد سامنے رکھنا چاہئے۔ جو گذشتہ ایک ثلث صدی میں آریہ سماج نے اپنے مذہب کی حمایت، اپنے خود اختیار کردہ اصولوں کی تائید اور دوسرے مذاہب کی مخالفت و تردید میں تیار کر دیا ہے۔

خود ان مناظروں سے جو آریہ سماج وقتاً فوقتاً دیگر مذاہب کے نمائندوں سے کرتی رہی ہے۔ گو ان مناظروں کے نتائج کچھ ہی کیوں نہ رہے ہوں۔ یہ امر بوضاحت ثابت ہوتا ہے۔ کہ اس جماعت میں تبلیغی روح خوب سرایت کر چکی ہے۔

لیکن اس وقت تک آریہ سماج کا پروپیگنڈا بالعموم شمالی ہند تک محدود رہا ہے۔ ابھی ابھی بعض حالات نے اُنہیں یہ احساس بھی پیدا کر دیا ہے۔ کہ وہ اپنے پروپیگنڈا کو پنجاب کی حدود سے نکال ہندوستان کے دیگر حصص و اقطاع تک بھی ممتد کر دیں۔ چنانچہ بیرون پنجاب میں بھی بعض مقامات پر اُن کے مراکز

اشاعتِ مذہب کھل گئے ہیں۔ انہی مراکز میں سے ایک وہ مرکز بھی ہے جو مالابار میں کھولا گیا ہے۔ اور جس کا ذکر ہم اوپر کر چکے ہیں؛

(۴) پرارتھنا سماج۔ لیکن ان سب سے زیادہ اہم بلحاظ اعمال و نتائج اعمال وہ سوسائٹی ہے جس کا نام پرارتھنا سماج ہے۔ یہ سماج بھی سہ صد و ہفتاد قالب دیدہ ام کا ایک نمونہ ہے۔ مگر اس کا موجودہ جنم ۱۸۶۷ء کا ہے۔ اچھوت اقوام میں اس جماعت کی مساعی نہایت ہی زبردست ہیں۔ اس کا صدر دفتر پریل (بمبئی) میں ہے۔ اور ۱۹۱۳ء میں اس کے پندرہ مرکز قائم ہو چکے تھے۔ جن کے نام یہ ہیں۔ بمبئی۔ پونا۔ ہبلی۔ ناگپور۔ پوتھل۔ تھانہ۔ ستارا۔ مہابلیشور۔ ملوان۔ واپولی۔ اکولہ۔ امراؤتی۔ بھاؤنگر۔ بنگلور۔ مدراس۔ ان میں سے پہلے پانچ مراکز تو براہ راست سوسائٹی مذکور کے ہیں۔ اور آخری دس اس سے ملحقہ ہیں؛

۱۹۱۳ء میں سوسائٹی مذکور تیس درسگاہیں قائم کر چکی تھی۔ جن میں سے ۵ تو اقامتی تھیں۔ ۴ صنعتی، ایک مڈل سکول اور باقی سب پرائمری۔ ۱۲ دسمبر ۱۹۱۳ء کو طلباء کی تعداد ۱۲۳۱ ہو چکی تھی۔ اور کل اخراجات سالانہ بیس ہزار تین سو چار روپے گیارہ آنہ اور پانچ پائی رہا؛

(۵) ہندو مشن میسور:- یہ ایک مشن ہے جس کا صدر مرکز میسور میں ہے۔ اور جس کا کام صرف اچھوت اقوام کو ہندو بنانا ہے۔ سوسائٹی کے کئی مدارس ہیں اور تعداد طلباء بھی سینکڑوں سے متجاوز ہو چکی ہے۔

(۶) سنگھ سبھا (مذہبی سکھ) پنجاب کے سب سے زیادہ پرجوش سکھوں کی وہ جماعت جو اپنے مذہب کی اصلاح اور تبلیغ کے لئے نہایت قوت کے ساتھ کام کر رہی ہے۔ پنجاب کے ہر حصہ میں اس کی شاخیں قائم ہیں۔ اور ہر وہ شخص جو مذہبی سکھ کے لفظ سے آشنا ہے۔ سمجھ سکتا ہے۔ کہ کسقدر اچھوت اقوام مثلاً بھنگی وغیرہ پنجاب کے گاؤں گاؤں میں مذہبی سکھ بن کر پھیل رہے ہیں۔

حال ہی میں سکھوں کی طرف سے گرمکھی میں قرآن مجید کا ایک ترجمہ بھی شائع ہوا ہے۔ جسقدر مزخرفات اور لغویات اس میں بھری گئی ہیں وہ عیسائیوں کی ایسی کوششوں کو پیچھے چھوڑتی ہیں۔ جو وہ اسلام کو غلط طور پر پیش کرنے کیلئے کرتے ہیں

یہ ایک نہایت ہی مختصر اور نہایت ہی نامکمل کیفیت ہے اُس تبلیغی کام کی جو ہندو قوم کر رہی ہے۔ یہ حال تو اُس جماعت کا ہے۔ جو آج سے چند سال قبل قطعاً ایک غیر تبلیغی جماعت تھی۔ پھر کیا دُنیا کی وہ قوم، جس کی غرض بعثت ہی صرف اشاعت و تبلیغ تھی، کوئی کام اِس سمت میں کر رہی ہے؟

اے کاش۔ کہ اِس کا جواب صرف نفی ہی میں ملتا! وا اسفا ثم یا اسفا! کہ یہاں تو کوششوں کا سلسلہ اِس کے خلاف جاری ہے۔ دوسروں کو حق و صداقت کی طرف بُلانا یکطرف یہاں اپنی ہی خبر نہیں ع

کو خویشتن گم است کرا رہبری کُند

اور جو ہمت اس خستہ تنی کی حالت میں قوم میں باقی رہ گئی ہے۔ وہ سب ایک دوسرے کو اِسلام کے محبوب حلقہ سے خارج کرنے ہی پر کی جا رہی ہے۔

لیکن ہندو قوم کی سرگرمیاں تو اِس سے بہت بڑھ چکی ہیں۔ اور اب وہ ہندوستان کی سرزمین سے باہر مختلف دیار عالم میں بھی مذہبی تبلیغ و اشاعت میں مصروف دکھائی دیتے ہیں۔ اور عیسائی مشنریوں کی طرح اُنھوں نے بھی اپنی پہلی آماجگاہ تاراج شدہ اِسلامی بستیوں اور ولایتوں کو بنایا ہے، چنانچہ بصرہ و بغداد وغیرہ میں اُنکے مراکز عمل قائم ہو چکے ہیں اور وہ اِسی کوشش میں سرگرم نظر آتے ہیں۔ کہ وید پران اور دیگر ہندو مذہبی کتابوں کو عربیت کا جامہ پہنا دیں۔ ہم اُن کی اِن مساعی کو اپنے حق میں نہایت ہی میمون و مبارک یقین کرتے ہیں۔ وَلِلّٰہِ عَاقِبَۃُ الْاُمُوْرِ۔

اُن کی محنتوں کے نتائج جو بھی ہوں۔ اُن کا علم اللہ کو ہے۔ لیکن سوچنے کی چیز تو یہ ہے۔ کہ ہم کیا کر رہے ہیں! قرآن حکیم کا دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنا تو ایک بڑا کام ہے۔ یہاں تو ابھی تک یہ امر تصفیہ طلب ہے۔ کہ مسلمانوں کو قرآن مجید کا ترجمہ پڑھنا یا پڑھانا مفید ہوگا۔ یا مُضر؟

# مسیحی جماعتوں کا کام

مسیحی جماعتوں کا کام اس قدر وسیع ہو چکا ہے۔ کہ اس کا مختصر سے مختصر حال لکھنے کے لئے بھی ایک ضخیم مجلد کی ضرورت ہے۔ انکے مدارس ابتدائی، ثانوی، انتہائی (یعنی کالجز) اُن کی صنعتی درسگاہیں، اُنکے یتیم خانے، ہسپتال۔ اور شفاخانے ایسی چیزیں ہیں۔ کہ اُنکے مختصر سے مختصر بیان کے لئے بھی کئی سو صفحوں کی مبسوط تحریر کی ضرورت ہے، جو صرف اسی صورت میں ہو سکتا ہے۔ کہ ایک مفصل تاریخ مسیحی پروپیگنڈا کی تحریر کی جائے۔ اس لئے یہاں ہم صرف چند نقشے اُن اعداد و شمار کے شائع کرنے پر کفایت کریں گے جن سے ایک مختصر سا خاکہ اُنکے عظیم الشان کام کا نظروں کے سامنے آجائے۔ یہ نقشے اور جدول جو ہم ذیل میں درج کر رہے ہیں ۱۹۱۲ء کی ئیر بک (سالنامہ) سے لئے گئے ہیں۔ جو مشن کیطرف سے شائع ہوا تھا۔ اور یہ بھی واضح رہنا چاہئے۔ کہ یہ اعداد و شمار صرف ہندوستان برہما، لنکا سے متعلق ہیں۔ نئے اعداد و شمار کے حصول کے لئے الہ آباد، مدراس، لاہور، بمبئی وغیرہ مقامات پر لکھا گیا۔ مگر جواب نفی میں ملا۔

۱۹۱۲ء میں ہندوستان، سیلون (لنکا) اور برہما میں کل ۱۳۶ مسیحی جماعتیں تبلیغی کام کر رہی تھیں۔ جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

| | | تعداد |
|---|---|---|
| ۱ | امریکہ اور کینڈا کی تبلیغی جماعتیں | ۱۴ |
| ۲ | اسٹریلیا کی تبلیغی جماعتیں | ۸ |
| ۳ | برطانوی یعنی انگریزی تبلیغی جماعتیں | ۴۱ |
| ۴ | لنکا کی تبلیغی جماعتیں | ۳ |
| ۵ | براعظم کی تبلیغی جماعتیں | ۱۲ |
| ۶ | ہندوستانی تبلیغی جماعتیں | ۷ |
| ۷ | بین الاقوامی تبلیغی جماعتیں | ۳ |

| | | تعداد |
|---|---|---|
| ۸ | آزاد تبلیغی جماعتیں | ۹ |
| ۹ | یلدی تبلیغی جماعتیں | ۱۲ |
| | میزان | ۱۳۶ |

اس کے ساتھ ہی مندرجہ ذیل امور کو قارئین کرام مدنظر رکھیں تاکہ مسیحی کام کی وسعت و عظمت اور اُن کے نتائج کا قدرے صحیح اندازہ کر سکیں۔

(۱) یہ تمام اعداد و شمار صرف پراٹسٹنٹ تبلیغی جماعتوں کے ہیں کیتھولک چرچ کا تفصیلی حال سرِ دست معلوم نہیں ہو سکا۔ اگر ولایت سے مطلوبہ کتابیں آگئیں تو شاید کسی آئندہ صحبت میں اُن کا کچھ تذکرہ بھی آجائے۔

(۲) یہ اعداد و شمار ۱۹۱۳ء تک کے ہیں۔ اَب کام کی وُسعت کا اندازہ وہی شخص کر سکتا ہے۔ جو اُس کا مشاہدہ اور اُن کے رسائل و اخبارات کا مطالعہ کر رہا ہو۔

(۳) یہ اعداد و شمار صرف ہندوستان سے متعلق ہیں۔

(۴) اِن جماعتوں میں سے قریبًا ۹۰ فیصدی ایسی ہیں جو اپنے اخراجات کیلئے مرکز ملکی (یعنے انگلستان امریکہ وغیرہ) سے ایک حبہ بھی نہیں لیتیں۔ وہ اپنے سب اخراجات یہیں سے نکالتی ہیں۔ بلکہ بعض صورتوں میں بچت بھی دکھلاتے ہیں۔ اُنکے ذرائع آمد بالعموم یہ ہیں۔ (۱) مدارس ابتدائی و ثانوی۔

(۲) مدارس انتہائی یا اعلےٰ۔ یعنی کالجز۔

(۳) صنعتی مدارس

(۴) یہاں کے نئے عیسائی جن میں کا ہر ایک کمانے والا فرد اپنے اپنے مشن کو ضرور کچھ نہ کچھ رقم ماہوار چندہ کی صورت میں ادا کرتا ہے۔

(۵) اخبارات، رسائل اور کتب مسیحیت کی فروخت۔

ذیل میں ۳ نقشے پیش کئے جاتے ہیں۔ جن میں کچھ کیفیت مسیحی مشنری جماعتوں کے کام کی معلوم ہو سکیگی۔ ان نقشوں کو دیکھنے سے کچھ اندازہ اس امر کا بھی ہو سکیگا کہ اگر مسلمان چندے اِس فریضۂ اشاعت و تبلیغ کی طرف سے اسی طرح غافل رہے

جس طرح کہ وہ آجتک رہے ہیں۔ تو آئندہ نصف صدی میں ہندوستان کی نہ صرف مذہبی حالت ہی بالکل بدل جائیگی؛ بلکہ ہندوستان کی سیاسیات کا عالم بھی بالکل دوسرا ہوجائیگا۔ اور سوراج کا حل بھی ایک نرالے انداز میں مسلمان اپنے سامنے پائینگے جس کا اس وقت شاید اُن کو بوجہ اپنی لاعلمی کے تصور و تخیل تک بھی نہیں ہے۔

نقشہ نمبر اوّل۔ اس میں یہ دکھلایا گیا ہے۔ کہ جو مختلف جماعتیں مختلف مسیحی ممالک اور اقوام کی طرف سے ہندوستان میں تبلیغی کام کر رہی ہیں، اُن کے تبلیغی نتائج کیا ہیں، کس قدر عظیم الشان جماعت مبلغین مثل حشرات الارض کے اُنہوں نے خود ہندوستان میں تیار کرلی ہے، کس قدر لوگ ہیں، جو اس جنون میں بیس بیس اور تیس تیس سال سے ہندوستان میں مقیم اور اپنی مساعی میں محض برائے نام معاوضوں پر مصروف عمل ہیں۔

نقشہ ہذا پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ سنہ ۱۹۱۱ء اور سنہ ۱۹۱۱ء میں ہندوستان میں خود یہیں کے عیسائی کام کرنے والوں کی تعداد ۳۶۷۸۹ تک پہنچ چکی تھی۔ جن میں ۲۶۶۵۱ مرد تھے۔ اور ۱۰۱۳۸ عورتیں تھیں۔ اور سترہ لاکھ چونتیس ہزار تین سو اٹھتیس روپیہ اُن مسیحی جماعتوں کے چلانے کے لئے خود ہندی عیسائیوں نے دیا۔ اب مبلغات (عورتیں جو تبلیغی کام کر رہی ہیں) کی تعداد اس سے ڈیوڑھی ہو چکی ہے۔ اور قریب بیس ہزار کے تبلیغی مراکز خود ہندوستان میں قائم ہو چکے ہیں۔ اور کل سالانہ خرچ اسوقت تیس کروڑ روپیہ یعنی ہندوستان کی پوری آبادی سے متجاوز ہو چکا ہے۔ اور یہ روپیہ جس طرح پر خرچ ہو رہا ہے اُسکی کیفیت اُس کی مقدار کی کثرت سے بھی زیادہ تعجب انگیز ہے۔ امریکہ اور انگلستان کی یونیورسٹیوں کے وہ گریجوایٹ جو اگر کسب معیشت کی بناء پر ہندوستان آتے تو سینکڑوں روپیہ ماہوار کی آمد اُن کے لئے معمولی چیز تھی۔ جب تبلیغی کام کے لئے اپنے آپ کو پیش کرتے ہیں۔ تو بسا اوقات سو روپیہ ماہوار سے زیادہ کا معاوضہ نہیں مانگتے۔ اور پیرس اور برلن کی وہ فیشنیبل عورتیں، جو اگر گھر سے باہر نکلیں تو اُن کی پوشش کیلئے بعض صورتوں میں ہزاروں اور سینکڑوں روپیہ کا ایک ایک لباس ہوا کرتا ہے۔ جب مشن کے کام پر ہندوستان آتی ہیں۔ تو العجب

ثم العجب کہ خالص ہندوستانی خوراک کے علاوہ ایک پیسہ ماہوار کا مطالبہ نہیں کرتیں۔ راما بائی کا نام یورپ و امریکہ کے تمام تبلیغی حلقوں میں جس احترام کے ساتھ لیا جاتا تھا۔ اُس کا اندازہ فقط اسی ایک چیز سے ہو سکتا ہے۔ کہ پچھلے دنوں جب وہ قریب سو سال کی عمر میں اس دُنیا سے رخصت ہوئی۔ تو اُس کا فوٹو اور اُس کی زندگی کے حالات تمام یورپ و امریکہ کے بڑے بڑے اخبارات میں شائع ہوئے۔ اور اُسکی فوتگی کی خبر بذریعہ تار یورپ و امریکہ بھیجی گئی۔ ہم نے اُس کا کام خود جا کر دیکھا ہے۔ کیدگاؤں ایک اُجڑی سی بستی پونا سے تیس میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ اِس کا نام فقط راما بائی کی بدولت مسیحی حلقوں میں خود پونا و بنارس سے بھی زیادہ مشہور ہے۔ راما بائی نے اپنے کام کے لئے اِسی غیر معروف گاؤں کو منتخب کیا۔ ہم نے جس وقت اس کو دیکھا ہے۔ تو اُس میں ایک ہزار عیسائی لڑکی موجود تھی۔ جو زیادہ تر اچھوت اقوام اور کچھ دوسری ہندو اقوام سے تعلق رکھتی تھیں۔ اُن لڑکیوں کی دیکھ بھال کے لئے چھ امریکی لیڈیاں مس راما بائی کے ماتحت کام کرتی تھیں۔ جن میں سے بعض بیس بیس سال سے کام کر رہی تھیں۔ میری حیرت کی فی الحقیقت کوئی اِنتہا نہ رہی جب مجھے اُن سے گفتگو کرنے پر یہ معلوم ہوا کہ وہ سوائے خوراک دو وقتہ کے۔ جو خالص ہندو طریق پر تیار کی جاتی تھی اور اُسی طریق پر کھائی جاتی تھی کوئی نقد معاوضہ مس راما بائی سے نہیں لے رہی تھیں۔ اُنکے اپنے الفاظ یہ تھے۔ کہ بدن کے کپڑے بھی بعض دوستوں کی دوستی اور مخیروں کی خیرات کا نتیجہ تھا۔ ورنہ مس موصوفہ اُن کو کپڑوں کی مرمت کے لئے بھی ایک پیسہ دینے کی ذمہ وار نہیں ہیں۔ یہی حال ناسک وغیرہ اضلاع بمبئی میں مشن کے کام کا وسعت کا ہے۔

پھر گذشتہ جولائی یا اگست میں یہ خبر بعض اردو اخبارات میں شائع ہوئی تھی۔ کہ آرک بشپ آف کنٹربری (کنٹربری کا اُسقف اعظم یعنی سلطنت انگلشیہ کا سب سے بڑا رہنما) جب پچھلی مرتبہ کیمرج میں آئے۔ تو ۲۵ ایسے نوجوان وہاں سے مسیحی تبلیغی کام کے لئے نکال کر لے گئے۔ جو سول سروس کی پوری تیاری کر چکے تھے۔ اور جن میں سے بہتوں کے متعلق اُنکے اساتذہ کی رائے تھی کہ وہ ضرور مقابلہ میں نکل آئینگے۔ اپنے اُنکے معاوضوں کے متعلق میں اوپر لکھ چکا ہوں۔ اسی نقشہ کو آپ پھر ایک نظر دیکھ جائیے۔ آپکو نظر آئیگا کہ ۱۹۱۱ء میں ان

مُبلّغین کی تعداد جو امریکہ اور اِنگلستان کی بڑی بڑی نامور یونیورسٹیوں کے گریجوایٹ تھے - اور اپنی زندگیاں ہندوستان میں دینِ مسیحی کی تبلیغ واشاعت کے لئے وقف کر چلے تھے ۲۲۴۱ تھی - گذشتہ گیارہ سال کے عرصہ میں نہ معلوم اِس میں کسقدر اضافہ ہو چکا ہوگا - اِن مُبلّغین میں بیسیوں اپنے ماں باپ کے اکلوتے بیٹے تھے - اور بعض صُورتوں میں بیس بیس سال تک وہ اپنے بچھڑے ہوئے والدین سے ملنے کے لئے واپس نہیں گئے -

**نقشہ نمبر۲** - یہ نقشہ اِن تعلیمی کام کا آئینہ ہے - جو مشن ۱۹۱۱ئہ میں ہندوستان میں کر رہا تھا - گیارہ سال کے امتداد نے اس میں جو حیرت انگیز اضافہ کر دیا ہوگا - اُس کے لئے ناظرین کو ابھی انتظار کرنا ہوگا - اگرچہ نقشہ محض تعلیمی اعداد وشمار تبلاتا ہے اسلئے اِس لئے ہمارے حیطۂ اندراج سے بظاہر باہر تھا - لیکن چونکہ یہ درصل سب سے بڑا ذریعہ ہے دینِ مسیحی کی تبلیغ واشاعت کا اِس لئے اس کا اِندراج بھی ضروری معلوم ہوُا -

تعلیم کے اثرات جو قوم کے اَخلاق و عادات، جذبات وحسیّات، اُس کے مقاصد واعمال اجتماعیّہ پر مرتب ہوتے ہیں - اُن کے متعلق یہاں لکھنے کی گنجائش نہیں - کسی ترقی یافتہ ملک اور قوم کے لٹریچر کو اُٹھا کر دیکھئے ایک پورا ذخیرہ آپکو اس موضوع پر ملے گا - اور اَب تو فنِ تعلیم کا اعلےٰ مفہوم ہی اس قدر رہ گیا ہے - کہ وہ کسی قوم کی نفسیّات کو مدِّنظر رکھتے ہوئے اُس کے دماغی اور ذہنی ارتقا کیلئے دستور العمل کا تیار کرنا ہے - اور علماء کی کاوش اِس بارہ میں بہت بڑھ گئی ہے - خود ہندوستان میں بھی مسئلہ تعلیم پر گذشتہ سال کے اِنہی دنوں میں مختلف پہلوٗں پر بہت کچھ بحث ہو چکی ہے - جس کا احاطہ یہاں ناممکن ہے - لیکن ہمیں تو کسی کرسچین کالج کے پرنسپل کا مشہور جملہ نہیں بھولتا؛ جو اُس نے اپنے ایک نہایت قابل شاگرد کے کسی سوال کے جواب میں کہا تھا - اور ہمیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے - کہ اُس گرگ باران دیدہ نے تمام فلسفۂ تعلیم گویا اس ایک جواب کے اندر رکھ دیا ہے؛

**سوال**:- آپ اِس قدر روپیہ مشن سکولوں اور کالجوں پر کیوں ضائع کرتے ہیں؟

جب کہ کوئی اچھا اور معقول آدمی بلا کسی دوسرے محرک ۔ یا خارجی اثر کے عیسائی نہیں ہوتا؛

**جواب** ۔ یہ تو بالکل درست لیکن یہاں سے نکل کر کوئی مسلم مسلم اور کوئی ہندو ہندو بالکل نہیں رہتا؛

اور اگر موجودہ طریق تعلیم کو خیر و برکت سمجھا جائے جیسا کہ ہمارے بہت سے بھائی ابھی تک اِسی خیال و رائے کے ہیں ۔ تو پھر مسلمانوں کی بے حد بے حسی اور بے حمیتی اِسی سے ظاہر ہے کہ سینکڑوں اور ہزاروں وہ لوگ ہیں کہ اُن کے سایوں سے بھی مسلمان اور ہندو بھاگتے ہیں ۔ مگر وہ چند ہی سال مسیحی سکولوں اور کالجوں میں گزارنے کے بعد اس قابل ہوگئے ہیں؛ کہ اپنے ساتھ سے بھاگنے والے غیور ہندو اور مسلمانوں پر حکومت کریں ۔ یہ تعلیم کیسی بھی تباہ کن کیوں نہ ہو ۔ لیکن مسلمانوں اور ہندوؤں کے لئے مذہبیت سے الگ ہوکر خالص سیاسی پہلو سے بھی یہ مسئلہ پوری توجہ اور پوری غور و فکر کا محتاج ہے ۔ کہ عیسائیت کا شیوع پھر اُس کے ساتھ تعلیم کی ترویج ہندوستانیوں کے لئے دراصل ہندوستان میں ایک دوسرا یورپ پیدا کر دینے کا مرادف ہے ۔ اور اگر ہندوستان کے رہنے والوں کا تغافل اسی طرح رہا تو ہندوستان کا مستقبل اس سے بالکل جداگانہ ہوگا ۔ جو وہ سمجھے ہوئے ہیں ولکن لا یعقلہا الا العالمون

**نقشہ نمبر ۳** ۔ اِس نقشے سے تمام ان شفاخانوں کی اور جس قدر اقامتی؛ اور غیر اقامتی بیمار اِن شفاخانوں سے فیضیاب ہوئے اُنکی تعداد معلوم ہوتی ہے ۔ صرف ۱۹۱۱ء میں ان شفاخانوں میں (۶۹۸۹۸) اقامتی مریض داخل ہوئے ۔ اور ایک عرصہ تک علاج وغیرہ سے متمتع ہوئے ۔ ان شفاخانوں کا دستور العمل یہ ہے ۔ کہ ہر روز ہر بیمار کے سرہانے پر دین عیسوی کا مناد اپنا وعظ کہے اور اُسے اِس سچائی کے قبول کرنے کی سچے دل سے دعوت دے ۔ جس کی اشاعت کے لئے یہ سب کام ہو رہے ہیں ۔ وہ حسن سلوک جن کا سرکاری ہسپتالوں میں پتہ بھی نہیں ۔ اور جو خود ایک مسلمان دوسرے مسلمان سے نہیں کر سکتا ۔ یہاں ایک عیسائی ڈاکٹر اور ایک عیسائی نرس اس بیمار سے کرتے ہیں ۔ جنکو بعض اوقات دیکھنا بھی دشوار ہوتا ہے ۔ پھر اس حسن سلوک کے بعد جو وعظ کیا جائیگا ۔ وہ سچائی سے خواہ کتنا ہی دور

کیوں نہ ہو اس کا اثر ظاہر ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے۔ کہ جو شخص جسمانی صحت کے لئے اس دارالشفا کی چار دیواری میں داخل ہوا تھا۔ وہ بظاہر صحتیاب لیکن در اصل پہلے سے بھی زیادہ بیمار ہو کر اور مسیحی مشنریوں کی مدح و ستائش کے راگ گاتا ہوا نکلتا ہے۔

جدول نمبر ۱۔ مسیحیت کی تبلیغی مساعی کا ایک عام خاکہ۔

| نام جماعت بلحاظ ممالک | تعداد | غیر ملکی مبلغین | غیر ملکی مبلغین: غیر ڈگری یافتہ ذکور | غیر ملکی مبلغین: غیر ڈگری یافتہ اناث | ہندی مبلغین | ہندی مبلغین: غیر ڈگری یافتہ ذکور | ہندی مبلغین: غیر ڈگری یافتہ اناث | انڈین چرچ: عام اعداد شمار: آبادی | انڈین چرچ: عام اعداد شمار: [illegible] | انڈین چرچ: عام اعداد شمار: [illegible] | انڈین چرچ: [illegible] | انڈین چرچ: [illegible] | آبنواری مدارس: تعداد مدارس | آبنواری مدارس: تعداد معلمین | آبنواری مدارس: تعداد متعلمین | [illegible] (روپیہ) |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ امریکہ اور کینیڈا کی جماعتیں | ۴۱ | ۵۸۷ | ۱۵۹ | ۱۱۵۴ | ۹۲۵ | ۱۰۳۳ | ۴۲۴۱ | ۵۵۴۹۶۲ | ۴۸۵۰۲۰ | ۸۱۱۱۵۰ | ۱۰۷۶ | ۱۲۸۴ | ۷۹۰۳ | ۱۳۲۶۷ | ۹۹۶۵۹ | ۸۲۵۴۴۴۹ |
| ۲۔ آسٹریلیا کی جماعتیں | ۸ | ۲۶ | ۱ | ۱۲ | ۲۸ | ۸۵ | ۱۸ | ۱۰۷۴ | ۱۰۷۴ | ۳۶۱۱ | ۱ | ۱۶ | ۶۵ | ۷۹ | ۲۱۴۰ | ۲۵۸۶ |
| ۳۔ برطانوی جماعتیں | ۴۱ | ۶۱۵ | ۳۱۴ | ۱۵۰۲ | ۵۲۰ | ۱۱۷۱۱ | ۵۲۸۳ | ۶۴۳۸۲ | ۴۷۴۴۴۴ | ۵۹۸۸۶۵ | ۱۸۱ | ۱۷۱۷ | ۴۴۵۱ | ۸۹۵۲ | ۱۸۹۰۸ | ۴۶۰۸۲۱ |
| ۴۔ سیلون کی جماعتیں | ۳ | ۰ | ۰ | ۷ | ۳ | ۹ | ۴ | ۲۳ | ۴۵ | ۶۱ | ۰ | ۱ | ۹ | ۱۲ | ۲۵۰ | ۲۰۸۹ |
| ۵۔ براعظمی جماعتیں | ۱۲ | ۲۲۲ | ۴۸ | ۲۴۴ | ۷۷ | ۲۱۵۲ | ۳۳۸ | ۵۴۳۸۱ | ۱۲۴۷۸ | ۱۵۴۷۵۱ | ۹۵ | ۴۳۵ | ۱۰۱۱ | ۱۰۵۷ | ۸۲۴۸ | ۹۸۱۳۰ |
| ۶۔ انڈیا (ہندی) جماعتیں | ۷ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۱ | ۶ | ۳۱۱ | ۲۵ | ۸۹۳ | - | ۳۱۰۷۷ | ۶۰ | ۴۸ | ۲۶ | ۳۸ | ۴۱۱ | ۲۹۵۸۶۸ |
| ۷۔ بین الاقوامی جماعتیں | ۳ | ۹ | ۷۱ | ۹۳ | ۰ | ۱۹۲۶ | - | ۶۱ | ۶۱ | ۳۴۴۷۵ | ۳۲ | ۴۴۵ | ۳۹۸ | ۸۹۷ | ۹۴۴۴ | ۲۱۵۳۴۹ |
| ۸۔ آزاد (انڈی پنڈنٹ) جماعتیں | ۹ | ۲ | ۱۳ | ۴۶ | ۳۹ | ۱۶۱ | ۵۵ | ۵۰۲۸ | ۲۴ | ۱۲۰۴۶ | ۳ | ۱۲ | ۴۶ | ۴۹ | ۲۱۵۵ | ۳۵۲ |
| ۹۔ بلدی جماعتیں۔ | ۱۲ | ۱ | ۶ | ۲۵ | ۷ | ۱۴۳ | ۱۷۴ | ۱۷۰۱۵ | ۲۵۴۰ | ۴۹۲۱ | ۳ | ۷۸ | ۲۵ | ۱۱۷ | ۲۲۹۰ | ۲۷۳۰۰ |
| میزان | ۱۳۶ | ۱۴۴۲ | ۹۳۴ | ۳۱۲۴ | ۱۶۶۵ | ۲۴۶۵۱ | ۱۰۱۳۸ | ۵۲۸۰۸۴ | ۱۰۵۶۴۴۴ | ۱۲۱۴۱۷۷ | ۱۴۵۲ | ۴۳۵۴ | ۱۳۹۴۴ | ۲۵۲۷۳ | ۹۸۸۲۳ | ۱۷۴۳۴۲۳۸ |

# جدول نمبر ۲ - مسیحیت کی تعلیمی مساعی کا ایک خاکہ

| نام جماعت | یونیورسٹی کالجز: تعداد کالج | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | مذہبی درسگاہیں: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | ٹریننگ: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | ہائی - ثانوی: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | اقامتی: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | صنعتی: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث | ابتدائی: تعداد مدارس | تعداد طلبہ: ذکور | تعداد طلبہ: اناث |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امریکہ و آسٹریلیا کی جماعتیں | ۱۳ | ۱۳۹۰ | ۳۰ | ۳۵ | ۱۱۱۶ | ۱۱ | ۵۶ | ۶۸۶ | ۵۴۱ | ۱۰۹ | ۲۳۹۴۴ | ۴۸۳۵ | ۳۴۸ | ۹۵۴۵ | ۸۴۶۹ | ۳۸ | ۱۳۹۲ | ۸۱۳ | ۵۳۴۵ | ۸۶۵۵۸ | ۳۶۶۳۸ |
| آسٹریلیا کی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۴۸۱ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۲ | ۲۹۰ | ۰ | ۵ | ۳۰ | ۸۹ | ۲ | ۳۲ | ۰ | ۶۲ | ۹۳۵ | ۵۳۶ |
| برطانوی تبلیغی ″ | ۲۵ | ۴۰۹۸ | ۳۱ | ۳۸ | ۰ | ۰ | ۵۷ | ۴۵۷ | ۴۵۰ | ۱۴۸ | ۳۲۴۳۴ | ۳۲۵۵ | ۳۳ | ۶۶۳۴ | ۷۷۴۶ | ۵۶ | ۹۶۳ | ۱۲۰۱ | ۷۴۰۹ | ۱۰۷۵۹۹ | ۹۹۸۱۳ |
| سیلون کی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۱۶۷ | | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱۴ | ۵۶۹ | ۰ |
| براعظم کی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۶ | ۱۱۵ | ۰ | ۱۰ | ۳۰۳ | ۴۰ | ۲۲ | ۵۳۳۶ | ۳۱۰ | ۱۲۶ | ۱۴۵۳ | ۱۳۸۳ | ۳۳ | ۲۴۰۰ | ۱۰۵۱ | ۸۳۷ | ۲۴۸۵۹ | ۵۶۲۴ |
| سنڈی کی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۸ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۴۰ | ۵۷۲ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵۲ | ۴۸۶ | ۴۴۹ |
| وین الاقوامی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۴ | ۹۸ | ۰ | ۳ | ۵۸ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱۴ | ۲۵۳ | ۲۴۳ | ۱۴ | ۳۴۳ | ۲۹۸ | ۳۰۵ | ۷۶۰۵ | ۱۷۹۱ |
| انڈی پینڈنٹ ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱ | ۰ | ۴۳ | ۱ | ۴۳۰ | ۰ | ۸ | ۷۴ | ۳۹۲ | ۷ | ۲۸ | ۶۷ | ۱۳۴ | ۶۰۷ | ۳۰۶۲ |
| بلیڈی کی ″ | ۰ | ۰ | ۰ | ۲ | ۴۲ | ۰ | ۱ | ۰ | ۸۹ | | ۰ | ۰ | ۷ | ۵۰ | ۲۴۳ | ۱۲ | ۸۴ | ۹۳۴ | ۲۶ | ۵۰۹ | ۷۸۲ |
| میزان | ۳۸ | ۵۴۸۸ | ۶۱ | ۸۶ | ۱۸۴۱ | ۱۱ | ۱۲۵ | ۱۹۰۴ | ۱۱۶۳ | ۲۸۳ | ۶۲۶۰۴ | ۸۴۰۰ | ۸۸۰ | ۲۳۷۹۳ | ۱۶۵۷۷ | ۱۶۰ | ۶۶۵۷ | ۳۳۶۳ | ۱۳۱۸۴ | ۲۹۸۹۳۶ | ۱۴۶۷۰۸ |

# جدول نمبر ۳ مسیحی تبلیغ بصورت شفاخانجات کا ایک عام خاکہ

| نام جماعت | بستیاں | شفاخانے | عملہ: مسیحی ڈاکٹر ولایتی | عملہ: مسیحی ڈاکٹر دیسی | عملہ: مسیحی نرسیں | عملہ: کمپونڈر | مرضیٰ (بیمار): اندرونی | مرضیٰ (بیمار): بیرونی | مرضیٰ (بیمار): میزان | مریضوں کی تعداد جن کا اپریشن ہوا | تعداد مریضان جن کو طبی امداد دی گئی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| امریکہ و کینیڈا کی مشنری جماعتیں | ۶۲ | ۱۴۳ | ۱۰۵ | ۷۴ | ۱۳۲ | ۱۹۲ | ۱۶۹۴۵ | ۹۶۸۱۸۴ | ۹۸۶۱۲۹ | ۲۱۶۶۱ | ۱۰۶۶۱۸ |
| آسٹریلیا کی " | ۱ | ۳ | ۱ | ۱ | ۲ | ۳ | ۲۱۷ | ۳۱۴۳۲ | ۳۱۶۴۹ | ۲۷۷ | ۵۰ |
| برطانوی " | ۱۱۱ | ۲۱۹ | ۱۵۰ | ۳۸ | ۱۴۴ | ۱۵۰ | ۴۰۹۶۲ | ۱۶۰۸۲۷۷ | ۱۶۴۹۲۳۹ | ۷۲۸۹۵ | ۵۲۲۶۶ |
| براعظمی " | ۹ | ۲۱ | ۷ | ۵ | ۳ | ۱۱ | ۶۵۵ | ۱۶۸۸۸۸ | ۱۶۹۵۴۳ | ۱۳۹۵ | ۲۰۸ |
| ہندی " | ۱ | ۲ | ۰ | ۳ | ۱ | ۱ | ۸۷ | ۱۴۹۸۶ | ۱۵۰۷۳ | ۰ | ۱۰۴ |
| بین الاقوامی " | ۳ | ۶ | ۳ | ۳ | ۴ | ۲۸ | ۸۸۳ | ۲۵۱۶۱ | ۲۶۰۴۴ | ۹۹۰ | ۱۰۶۴۹ |
| انڈی پنڈنٹ " | ۲ | ۷ | ۸ | ۲ | ۵ | ۲ | ۱۴۰۲ | ۲۷۶۱۳ | ۲۹۰۱۵ | ۱۰۵۶ | ۶۰۰۰ |
| ٹیلڈی " | ۱ | ۴ | ۴ | ۰ | ۳ | ۲ | ۱۱۰۱۷۲ | ۲۸۸۸۳ | ۳۰۰۱۵ | ۶۷۸ | ۱۶۵ |
| میزان | ۲۰۴ | ۴۰۵ | ۲۷۸ | ۱۲۶ | ۲۹۴ | ۳۸۹ | ۶۹۸۹۸ | ۲۹۶۶۱۷۱ | ۳۰۴۴۶۹۷ | ۹۸۹۵۳ | ۱۸۵۶۶۰ |

اس کے ساتھ ہی ہندوستان کی مسیحی آبادی میں جو سالانہ ترقی اور اضافہ ہوتا رہا ہے وہ بھی دیدہ اعتبار کے لئے باعث صد ہزار بصیرت ہے۔ ملاحظہ ہو:۔

| نام مذہب | تعداد سنہ ۱۹۰۱ء میں | تعداد سنہ ۱۹۱۱ء میں | تبدیلی یا اضافہ بحساب فیصدی |
|---|---|---|---|
| ہندو | ۲۰۷۱۴۷۰۲۶ | ۲۱۷۵۸۶۹۲۰ | ۵ فیصدی اضافہ |
| سکھ | ۲۱۹۵۳۳۵ | ۳۰۱۴۴۶۳ | ۳۸ فیصدی اضافہ |
| جینی | ۱۳۳۴۱۴۸ | ۱۲۴۸۱۸۲ | ۶ فیصدی کمی |
| بدھ کے پیروکار | ۹۴۷۶۷۵۰ | ۱۰۷۲۱۴۵۳ | ۱۳ فیصدی اضافہ |
| زردشتی | ۹۴۱۹۰ | ۱۰۰۰۹۶ | ۶ فیصدی اضافہ |
| مسلمان | ۶۲۴۵۸۰۷۷ | ۶۶۶۲۳۴۲۱ | ۷ فیصدی اضافہ* |
| عیسائی | ۲۹۲۳۲۴۱ | ۳۸۷۶۲۰۳ | ۳۳ فیصدی اضافہ |
| یہودی | ۱۸۲۲۸ | ۲۰۹۸۰ | ۱۵ فیصدی اضافہ |
| اینی مسٹک (بت پرست) | ۸۵۸۴۱۴۸ | ۱۰۲۹۵۱۶۸ | ۲۰ فیصدی اضافہ |
| متفرق مذاہب | ۱۲۹۹۰۰ | ۳۷۱۰۱ | ۷۱ فیصدی کمی ÷ |
| میزان | ۲۹۴۳۶۱۰۵۰ | ۳۱۳۳۲۳۹۸۱ | ۷ فیصدی اضافہ |

مندرجہ بالا نقشہ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ مندرجہ بالا تعداد ایک مسلمان کیلئے فی الحقیقت ایک ہوشربا چیز ہے۔ سب سے زیادہ ترقی سکھوں نے اور اس کے بعد عیسائیوں نے کی ہے۔ سکھوں کی ترقی کی وجوہ ہمارے دوست شاید ایک سے زیادہ پیش کریں۔ لیکن عیسائیوں کی تعداد میں اس قدر حیرت انگیز ترقی صرف انکا جذبہ تبلیغی ہے ہمارے بھائی شاید یہ سنکر حیران ہوں۔ کہ گذشتہ تیس سال کے عرصہ میں ۱۰ لاکھ جدید آدمی حضرت مسیح ع کا حلقہ بگوش ہو چکا ہے۔ "الطالح لی"، اللہ کے سب سے آخری رسول (بابی وامی۔ روحی فداہ صلعم) کا ارشاد تھا۔ مگر اس پر عمل پیرا حضرت مسیح ع ہی کی امت نظر آ رہی ہے۔ اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ سکھوں کی سب سے بڑھی ہوئی ترقی اگر کلیتہً نہیں تو بالاکثر فقرہ انکے جذبۂ تبلیغی ہی کی بدولت ہے جین مذہب ، متفرق مذاہب میں

جو سالیانہ کمی نظر آ رہی ہے۔ اِس کی وجہ صرف یہی ہے۔ کہ وہ بجائے اس کے کہ دوسروں کو اپنے اندر شامل کریں۔ خود ہی دوسروں میں جذب ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ مسلمانوں کے متعلق یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے۔ کہ ان کی آبادی میں جو اضافہ نظر آتا ہے وہ محض عمرانی ترقی کا نتیجہ ہے۔ یعنی شرح پیدائش کی زیادتی۔ ورنہ تبلیغی جذبہ و عمل کو اس میں ذرہ برابر بھی دخل نہیں۔ اب سرسری نظر سے عیسائیوں کی صوبہ وار عمرانی ترقی کو بھی دیکھ جائیے وھو ہٰذا۔

| صوبہ | مسیحی آبادی سنہ ۱۹۰۱ میں | مسیحی آبادی سنہ ۱۹۱۱ء میں | اضافہ یا تبدیلی بحساب فیصدی |
|---|---|---|---|
| برما | ۱۳۳۶۱۹ | ۲۱۰۰۸۱ | ۵۷ فیصدی اضافہ |
| بنگال | ۲۷۸۳۶۶ | ۳۵۷۹۱۴ | ۲۹ " " |
| بمبئی | ۲۲۰۰۸۷ | ۲۴۵۶۵۷ | ۱۲ " " |
| صوبجات وسطی | ۲۷۹۶۶ | ۳۴۶۹۷ | ۲۴ " " |
| مشرقی بنگال و آسام | ۳۵۹۹۶ | ۱۰۶۳۸۹ | ۱۹۶ " " اناللّٰہ وانا الیہ راجعون |
| مدراس | ۱۰۳۸۸۵۴ | ۲۳۴۵۴۷۵ | ۱۲۶ " " |
| پنجاب | ۷۱۸۶۴ | ۹۸۱۰۶ | ۱۷۶ " " |
| صوبجات متحدہ | ۱۰۲۹۵۵ | ۱۷۹۴۹ | ۷۳ " " |
| میزان | ۲۹۲۳۲۴۱ | ۳۸۷۶۷۰۳ | ۳۳ فیصدی اضافہ |

مندرجہ بالا نقشہ کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ مشرقی بنگال، پنجاب اور مدراس میں عیسائیوں کی ترقی بہت زیادہ ہے۔ ان میں سے مدراس کا تو ذکر لاحاصل ہے کہ مسلمانوں کی عدم توجہی سے وہاں عیسائیوں کی آبادی خود مسلمانوں کی آبادی سے کئی گنا بڑھ چکی ہے۔ اور باہر سے آنے والے کو سرسری نظر میں وہ صوبہ ایک مسیحی صوبہ معلوم ہوتا ہے۔ رہے مشرقی بنگال اور پنجاب۔ تو ان صوبوں میں عیسائی مشنریوں کی کامیابیاں خالصتاً مسلمانوں کی بے حسی بلکہ بے حمیتی کا نتیجہ ہیں۔ اور فی الحقیقت

ان لوگوں کے لئے جو اپنی کثرتِ آبادی پر ہمیشہ فخر کیا کرتے ہیں، یہ شے باعثِ صد ہزار ننگ وعار ہے۔ صوبہ متحدہ میں بھی عیسائیوں کی ترقی ۳۰ فیصدی کے حساب سے نظر آتی ہے۔ یہ وہ مبارک صوبہ ہے۔ جہاں دہلی (دہلی کو بلحاظ زبان وعادات ورسوم وغیرہ صوبہ متحدہ میں شمار کیا گیا ہے)۔ فرنگی محل (لکھنؤ) دیوبند، سہارنپور، بدایوں وغیرہ ایسے مراکز علمیہ موجود ہیں۔ کہ جن پر ہم آج اپنے اس عہد تنزل و انحطاط علمی میں بھی جسقدر فخر کریں، بجا ہے۔ پھر جب ان زبردست علمی جماعتوں اور علمائے عظام کے ان قابلِ فخر طبقات کا خیال کیا جائے، جو قرنوں اور صدیوں سے اس صوبہ میں دینی اور ملی خدمات میں مصروف ہیں۔ تو یہ تعداد ۳۰ فیصدی نہیں بلکہ ۳۰ سو فیصدی دکھائی دینے لگتی ہے۔

## حیدر آباد دکن میں مسیحیت کی تبلیغ اور اسکا خطرناک شیوع

لیکن حیدر آباد کی حالت اس لحاظ سے سب سے زیادہ قابلِ افسوس ہے باوجودیکہ ریاست مذکورہ ہندوستان کی سب سے بڑی اسلامی ریاست اور رقبہ وغیرہ میں انگلستان، فرانس، اور جرمنی تینوں سے فرداً فرداً بڑھی ہوئی ہے، اور اس کا تاجدار بھی نہایت ہی بیدار مغز، روشنضمیر، باتدبیر اور غیور و باحمیت مسلمان ہے۔ باایں ہمہ معلوم ہوا ہے۔ کہ صرف گذشتہ ایک سال یا اس سے بھی کمتر عرصہ میں بیس ہزار سے زاید آدمی حلقہ مسیحیت میں داخل ہو چکے ہیں۔ اور اگر تبلیغ واشاعتِ اسلام کی طرف اس ریاست میں کوئی عملی قدم نہ اٹھایا گیا۔ تو آیندہ چند سالوں میں حیدر آباد کا نقشہ بالکل دوسرا ہو جائے گا۔

ہمارا یقین ہے۔ اور اس یقین کے لئے ہمارے پاس قوی وجوہ موجود ہیں۔ کہ اگر ریاست حیدر آباد میں تبلیغ واشاعتِ اسلام کا کام شروع کیا جائے۔ تو حیرت انگیز مفید نتائج پیدا ہوں۔

## مسیحی مشنریوں کی دوگونہ مساعی

لیکن ان مسیحی جماعتوں نے صرف دینِ عیسوی کی تبلیغ واشاعت اور اپنی جماعت

کے اضافہ و تکثیر میں کوشش نہیں کی۔ بلکہ ساتھ ہی ساتھ پرانے عیسائیوں کو دوسرے مذاہب بالخصوص اسلام کی طرف مائل ہونے سے بھی پوری قوت کے ساتھ روکا ہے اور اس غرض کے لیے انہوں نے اپنے ممالک میں ایسے لٹریچر کے دریا بہا دیئے جن میں اسلام (اور دیگر مذاہب کو بھی ایک حد تک) اور اسلام کے نبی پر نہایت ہی شرمناک اتہام لگانا اور نہایت ہی رذیلانہ حملے کرنا ایک مسیحی شعار ہو گیا ہے۔ اور ان تمام اتہامات مخترعہ۔ اکاذیب باطلہ اور مفتریات کا ذبہ سے مقصود صرف اس قدر تھا۔ کہ کہیں مسیحی یورپ، جو عیسوی مذہب کی تثلیث و کفارہ سے بے اعتقاد ہو چکا ہے براہ راست اسلام کے صحیح اور فطرت کے مطابق اصولوں کا مطالعہ کرنے نہ پائے۔

اس کی ایک مثال وہ ترجمہ قرآن ہے۔ جو بنگالی زبان میں کلکتہ کی کسی مسیحی جماعت کی طرف سے شایع ہوا ہے۔ اس میں مترجم قرآن نے اس عجیب و غریب شرمناک شرارت سے کام لیا ہے۔ کہ تمام اسلامی تفاسیر قرآن سے جس قدر اعتراضات نکل سکتے ہیں۔ وہ تو درج کر دیئے ہیں۔ لیکن ان کے جوابات جو مفسرین نے دیئے ہیں۔ ان کو بالکل چھوڑ دیا ہے۔ اور پڑھنے والوں پر اس امر کو روشن کرنے کی کوشش کی ہے۔ کہ قرآن حمید پر بے شمار اعتراض وارد ہوتے ہیں۔ اور خود مسلمانوں کو اعتراف ہے۔ پھر اس غرض سے جو جو تکالیف اور سختیاں یورپ کی اس مذہبی جماعت نے برداشت کی ہیں۔ انکا بیان کیا جائے۔ تو ایک مبسوط کتاب تیار ہو جائے۔ اور بعض صورتوں میں تو یہ مصائب کی برداشت (بلا تشبیہ) صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے زمانہ کی یاد تازہ کرتی ہیں۔

بڑے بڑے مستشرقین فرنگ نے علوم عربیہ اسلامیہ کی تحصیل میں عمریں صرف کر دیں۔ جن کا بیشتر مآل صرف اسلام کی تخریب تھا، بڑے بڑے سیاحوں نے اسلامی ممالک کے اسفار میں جو جو جانکاہیاں کیں۔ اور جو جو مصائب برداشت کئے۔ ان کو اگر لکھا جائے۔ تو بحر منجمد شمالی اور کوہ ہمالہ کے تحقیقاتی اور اکتشافی اسفار سے بھی زیادہ دلچسپ اور عبرت انگیز داستان بن جائے۔

ڈاکٹر سنگانا۔ پروفیسر مارگولیتھ، ڈاکٹر زویمر وغیرہ پہلی قسم کے لوگ ہیں۔ اور کرنل لارنس وغیرہ دوسری قسم کے لوگ ہیں۔

یہ اور اِن جیسی ہزاروں کوششوں سے مدعا صرف اسلام کا استیصال رہا ہے۔

علمی مساعی کے ضمن میں مندرجہ ذیل دو نقشے موجب کمال بصیرت ہونگے۔ جن سے صرف اُن موقت الشیوع (یعنی ہفتہ وار، ماہوار وغیرہ) رسالوں کی تعداد کا پتہ چلتا ہے، جو سنہ ۱۹۱۳ء میں صرف ہندوستان میں اِن جماعتوں کی جانب سے چھاپ کر شائع کئے جاتے تھے، پہلا نقشہ صرف ان رسائل و اخبارات کی تعداد بتلاتا ہے۔ جو انگریزی زبانوں میں نکلتے تھے۔ اور دوسرا نقشہ اس تعداد کو دکھلاتا ہے۔ جو مختلف حصص و علاقہجات ملک کی خاص خاص زبانوں میں شائع ہوتے تھے۔

## جدول نمبر ۱۔ انگریزی رسائل

| حصۂ ملک | اوقات طباعت | تعداد وغیرہ |
|---|---|---|
| مغربی ہندوستان | ہفتہ وار | ۳ |
| " | ماہوار | ۵ |
| " | سہ ماہی | ۱ |
| جنوبی ہندوستان | ہفتہ وار | ۲ |
| " | ماہوار | ۱۰ |
| " | دو ماہی | ۱ |
| " | سہ ماہی | ۴ |
| بنگال | ہفتہ وار | ۳ |
| " | ماہوار | ۵ |
| " | سہ ماہی | ۲ |
| برما اور سیلون | ماہوار | ۱ |
| " | سہ ماہی | ۲ |
| " | ہفتہ وار | ۱ |
| " | پندرہ روزہ | ۱ |
| صوبجات متحدہ | ہفتہ وار | ۳ |

| حصّہ ملک | اوقات طباعت | تعداد وغیرہ |
|---|---|---|
| صوبجات متحدہ | دوماہی | ۱ |
| " | سہ ماہی | ۲ |
| صوبجات متوسط | ہفتہ وار | ۱ |
| " | ماہوار | ۱ |
| پنجاب | ماہوار | ۱ |
| " | پندرہ روزہ | ۱ |
| " | سہ ماہی | ۱ |
| راجپوتانہ | ماہوار | ۱ |
| سنٹرل انڈیا | ماہوار | ۱ |
| " | سہ ماہی | ۴ |
| " | سال میں تین مرتبہ | ۱ |
| " | ماہوار | ۴ |
| | میزان | ۶۵ |

## جدول نمبر ۲ ہندوستان کی زبانوں میں جاری کردہ رسایل

| زبان | اوقات طباعت | تعداد |
|---|---|---|
| تامل | پندرہ روزہ | ۲ |
| " | ماہوار | ۲+۵ = ۷ |
| " | ہفتہ وار | ۱ = ۱۰ |
| تلیگو | پندرہ روزہ | ۱ |
| " | ماہوار | ۳ |
| " | سہ ماہی | ۱ = ۵ |

| زبان | اوقات طباعت | تعداد | |
|---|---|---|---|
| کشمیری | ہفتہ وار | ٣ | |
| " | ماہوار | ٢ | |
| " | سہ ماہی | ١ | = ٦ |
| گجراتی | ماہوار | ٢ | |
| " | سہ ماہی | ٢ | = ٤ |
| مرہٹی | ہفتہ وار | ١ | |
| " | ماہوار | ٤ | = ٥ |
| ہندی | ماہوار | ٢ | |
| " | سہ ماہی | ١ | = ٣ |
| رومن اردو | ہفتہ وار | ٢ | |
| " | پندرہ روزہ | ١ | |
| " | ماہوار | ١ | = ٤ |
| اردو | ہفتہ وار | ١ | |
| " | ماہوار | ٢ | |
| " | سہ ماہی | ٦ | = ٤ |
| بنگالی | ماہوار | ٦ | |
| تبتی | سہ ماہی | ١ | = ٠ |
| | ماہوار | ١ | |
| خاصی | " | ١ | |
| گیرو | " | ١ | |
| آسامی | " | ١ | |
| برمی | " | ٢ | |
| کیرن | " | ٥ | |
| سگواکیرن | " | ١ | |
| پاؤکیرن | " | ١ | |
| سنغالی | ہفتہ وار | ١ | |
| " | سہ ماہی | ٢ | |
| | میزان | ٦٤ | ٦٤ |

یہ تعداد آج سے نود (۹۰) سال قبل کی ہے۔ اسٹ ۱۹۲۱ء کی مطبوعہ کتابوں اور اخبارات کی اشاعت کا حال معلوم ہوتا ہے تو پتہ چلتا ہے۔ کہ کئی لاکھ اوراق کی سالانہ اوسط سے یہ ذخیرہ لوگوں میں چھاپ کر مُفت تقسیم کیا جارہا ہے۔ اور ابھی مرکزی جماعتوں کیطرف سے صدائے ھل من مزید برابر بلند ہو رہی ہے۔

اِسکے مقابلہ میں اپنا اور اپنے بھائیوں کا نام لیتے ہوئے بھی طبیعت شرماتی ہے تنازعات باہمی، مناقشات داخلی، مسائل فروعی میں افراط و تفریط۔ اور پھر انہیں مسائل فرعیہ میں اختلاف کی بنا پر ایک دوسرے کی تفسیق و تکفیر پر جسقدر رسایل و صحف مطلوب ہوں لکھوا لیجئے۔ لیکن نشر و اشاعت توحید، نصرت و حمایتِ دین، اور تخریب و استیصال کفر اور اہل کفر وغیرہ میں ہندوستان کی اس وسیع و عریض سطح ارضی پر کسی ایک بھی مفید و نافع کتاب یا رسالہ کا نام لینا دشوار بلکہ محال ہے۔ اِلّا ماشاء اللہ وَ النّادر کالمعدوم۔

# نشر و اشاعت توراۃ و انجیل بذریعہ تراجم وغیرہ

قرآنِ حکیم خدا کا مکمل اور آخری الہام ہے۔ اور الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی و رضیت لکم الاسلام دینا (آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کردیا۔ اور اے بنی نوع انسان تم پر اپنی نعمت کو پورا کیا، اور تمہارے لئے دینِ اسلام کو پسند فرمایا) کے ربانی اعلان نے انسان کے گوشِ منتظر کو صاف صاف سُنا دیا۔ کہ اسکی فلاح و بہبود کی راہ میں جس قدر روکاوٹیں اور موانع حائل تھے دُور ہو کر غیر محدود ترقی کی راہ ان کے سامنے کھُل گئی ہے۔ اور خلعت خلیفۃ الٰہی اپنے تمام زیب و آراستگی اور کمال حسن و جمال کے ساتھ اس کے زیبِ تن کردی گئی ہے۔

ذٰلِکَ الکتابُ لاریب فیہ ھدی للمتقین . . . . . . .

. . . . . . . .

اولٰئک علےٰ ھدی من ربھم و

یہ کتاب ہے۔ کہ اس کے منزل من اللہ ہونے میں کسی قسم کا شک و شبہ نہیں وہ پرہیزگاروں کیلئے ہدایت ہے۔

وہی تو ہیں جو اپنے اللہ کی طرف سے

| | |
|---|---|
| اولٰئک ھم المفلحون (بقرہ) | صحیح راہ پر ہیں اور وہی لوگ ہیں جو کامیابی و کامرانی سے ہم آغوش ہونگے۔ |
| . . . . . . . . . . | |
| انی جاعل فی الارض خلیفہ | میں اس زمین میں اپنا خلیفہ پیدا کرنیوالا ہوں۔ |

قرآنِ کریم انسان کی ہر قسم کی اخلاقی و روحانی اور انفرادی اجتماعی امراض کے لئے روح الحیات کا حکم رکھتا ہے۔ اور اس نے صاف اعلان کر دیا ہے۔ کہ اگر نوعِ انسانی ان تمام امراض سے شفا حاصل کرنے کی خواہشمند ہے۔ جو اس نے اپنے ہاتھوں اپنے جسمِ قومی میں پیدا کرلی ہیں۔ تو اس کو اسی دار الشفا کی طرف آنا چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| وننزل من القرآن ماھو شفاء و رحمۃ للمومنین ولا یزید الظلمین الا خسارا . . . . . . . | اور قرآن میں ہم وہ آتیں اتارتے ہیں۔ جو مومنوں کے لئے ہر قسم کے روگوں سے) باعث شفا و رحمت ہیں۔ اور ظالموں کو تو |

اس سے سوائے نقصان اور خسران کی زیادتی کے اور کچھ نہیں ملتا۔

| | |
|---|---|
| شفاء لما فی الصدود | وہ قلوب انسانی کی تمام بیماریوں کے لئے شفا ہے۔ |
| . . . . . . . . . . | |

آنحضرت سرورِ عالم (صلعم) کے وجود با جود کو جو رحمت للعالمین کے عظیم الشان لقب سے ملقب و مشرف فرمایا۔ تو وہ بھی اس لئے کہ آپ (علیہ السلام) قرآنِ کریم کے حامل اور لانے والے تھے۔ اور آپ نے اس کی تبلیغ و اشاعت سے خشک لب نوعِ انسانی پر خدا کی رحمتوں کا موسلا دھار مینہ برسا دیا۔ قرآنِ حکیم دنیا کی سب سے منور اور سب سے آخری شمعِ ہدایت ہے۔ جو انسانوں کو گمراہی کی ظلمتوں سے نکالنے کے لئے روشن کی گئی۔

| | |
|---|---|
| فاٰمنوا باللّٰہ و رسولہ والنور الذی انزلنا . . . . . . . | پس اللہ اور اس کے رسول ؐ پر ایمان لاؤ۔ اور اس نور (قرآن) پر بھی جو ہم نے اتارا ہے۔ |
| . . . . . . . . . . | |

قرآنِ کریم نے انسان کو اس کے ابدی شرف و منزلت سے جسے وہ بھول کر قعرِ ذلت کے اسفل السافلین گڑھے میں گر چکا تھا۔ روشناس کرایا۔ اور اسے

یہ بتلایا۔ کہ اس کا مرتبہ کائنات عالم میں کیا ہے؟

لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ | بلاشبہ ہم نے انسان کو بہترین بناوٹ پر پیدا کیا۔

قرآن حکیم نے اپنی ایک ہی صدائے زلزلہ انگیز میں نوع انسانی کو اس کی تمام اخلاقی، روحانی، تمدنی، اور جسمانی غلامیوں سے آزاد کر دیا۔ اور بتلا دیا۔ کہ انسان صرف ایک ہی غلامی کیلئے پیدا ہوا ہے۔

یحل لھم الطیبت ویحرم علیھم الخبٰئث ویضع عنھم اصرھم والاغلل التی کانت علیھم | ان کے لئے پاکیزہ چیزوں کو حلال اور ناپاک اشیاء کو حرام کرتا ہے اور ان پر سے ان کے بار گران کو اور ان زنجیروں کو جو ان پر چڑھی ہوئی تھیں دور کرتا ہے۔

یہ قرآن حکیم کی ربانی آواز کا معجزانہ انقلاب تھا۔ جو عرب کے مقدس و برگزیدہ امی کے منہ سے بلند ہوئی۔ اور جس نے دنیا کی سب سے زیادہ گمراہ اور ناشائستہ قوم کو سب سے زیادہ مہذب و متمدن قوم بنا دیا۔ اور اس کو دنیا اور دنیا والوں کی ہدایت و راہ نمائی کے لئے مامور فرما دیا۔

اسی انتخاب کی بنا پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حکم ملا تھا۔

یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک وان لم تفعل فما بلغت رسالتہ | اے اللہ کے رسول جو کچھ تجھ پر تیرے پروردگار کی طرف سے نازل فرمایا گیا ہے۔ اُسے لوگوں تک پہنچا۔ اور اگر تو نے ایسا نہ کیا۔ تو تو نے کچھ بھی نہیں پہنچایا۔

اسی طرح جو امت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنی وارث چھوڑی۔ اسکو بھی صاف و واضح الفاظ میں حکم دیا۔

بلغوا عنی ولو آیۃ | میری طرف سے پہنچا دو۔ اگرچہ ایک

ہی آسیب کیوں نہ ہو۔

پھر اس سے بھی زیادہ صاف الفاظ میں تبلیغ و تعلیم قرآنی کی وصیت فرمائی۔

خیرکم من تعلم القرآن وعلمه . . . . . . . | تم میں سے سب سے اچھا وہ شخص ہے جو قرآن کو پڑھے۔ اور اُسے پڑھائے۔

چنانچہ انہوں نے جس عجیب و غریب طریق پر اس حکم کی تعمیل فرمائی۔ اسکی شہادت اُندلس سے لے کر چین و ہندوستان اور فرانس سے لے کر سوڈان تک خدا کی زمین کا چپہ چپہ اب تک دے رہا ہے۔

مگر افسوس وہی ہُوا جس کا خدشہ تھا۔ اور جس سے قومیں تباہ ہُوا کرتی ہیں۔

فخلف من بعدهم خلف اضاعوا الصلوٰة واتبعوا الشہوٰت فسوف یلقون غیا . . . . . . . | پس ان کے جانشین ہوئے چند ناخلف، جنہوں نے نمازوں کو ترک کر دیا۔ اور خواہشات نفسانی

کے پیچھے لگ گئے۔ پس وہ عنقریب اپنی گمراہی کی سزا پائیں گے مسلمانوں نے کتاب اللہ کی نہ صرف تبلیغ و اشاعت ہی چھوڑ دی۔ بلکہ خود بھی اس سے پوری طرح پر کنارہ کش ہو گئے۔ دوسری قوموں نے جہاں اپنی منسوخ و متروک کتابوں کو دنیا کی مختلف زبانوں میں ترجمہ کرنے اور شائع کرنے کا کام پوری مستعدی سے شروع کر رکھا ہے۔ اور ایک چھوڑ سینکڑوں زبانوں میں اُن کو منتقل کر دیا ہے۔ وہاں مسلمان اس کے ترجمہ کرنے اور پڑھنے پڑھانے ہی کو وجہ تفسیق و تکفیر اور سبب اختلاف و تفرقہ اور ضلالت و گمراہی قرار دے رہے ہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون چنانچہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ محدث دہلوی نے جب قرآنِ حمید کا ترجمہ فارسی زبان میں کیا۔ اور اس کی خبر علمائے دہلی کو ہوئی۔ تو شہر میں ایک کہرام مچ گیا۔ اور اگر اللہ تعالےٰ کا خاص فضل شامل حال نہ ہوتا۔ تو یہ علماء اور ان کے حواری و خدام تو حضرت شاہ صاحب کو مسجد فتحپوری میں نماز عصر کے بعد شہید کر ہی چکے تھے۔

حضرت شاہ صاحب کے زمانے کو تو کم و بیش ایک صدی گذر چکی ہے۔

ابھی کل کی بات ہے۔ کلکتہ میں ایک کانفرنس قدیم عربی مدارس کے نصاب میں اصلاح کرنے کے لیے قایم ہوئی تھی۔ اس میں جو سلوک اس تجویز کے ساتھ ہوا۔ کہ قرآنِ مجید کو داخلِ نصاب کیا جائے۔ وہ ہم خود مجوز تجویز ھذا کے الفاظ میں (بلفظہٖ) ذیل میں درج کرتے ہیں۔ تاکہ قرآنِ حکیم کے متعلق جو ہماری مذہبی کتاب ہے۔ اور جس کو ہم منزل من اللہ مانتے ہیں مسلمانوں کے جو خیالات ہیں۔ اس کا صحیح پتہ چل سکے۔

مولوی حافظ محب الحق صاحب عظیم آبادی اپنی کتاب شرعۃ الحق کے صفحہ ۱۳۶-۱۳۷ پر تحریر فرماتے ہیں:-

"دنیا بدل گئی اور بدل رہی ہے۔ اور ہر کوئی اپنی اصلاح کی جانب متوجہ اور سرگرم ہے۔ مگر افسوس۔ کہ مسلمانوں کا مواجہ جدھر تھا ادھر ہی ہے۔ اور اب تک ویسی ہی اسلام سے چشم پوشی ہے۔ کئی دن کی بات ہے۔ مدرسہ عالیہ کلکتہ کے مدرسہ ٹائیٹل کانفرنس میں میں بھی بلایا گیا تھا۔ نصاب کی اصلاح مقصود تھی۔ اولاً تو مدرسہ کا اٹھان اس بناء پر قایم ہوا تھا۔ کہ حدیث کی تعلیم وہاں نہ دیجائے کیونکہ حدیث پڑھ پڑھ کر لوگ اہلِ حدیث ہو جائیں گے۔ اس دفعہ اس کی اصلاح تو ہوئی۔ اور حدیث کی تعلیم نصاب میں داخل کی گئی۔ میں نے پیش کیا قرآنِ مجید۔ کہ قرآن مجید کی تعلیم شروع سے آخر تک ہونی چاہیئے۔ وہ اس طرح کہ اول اول لڑکے کو قرآن مجید ناظرہ پڑھایا جائے۔ عبارت رواں ہو جانے کے بعد پارہ عم اور چھوٹی چھوٹی سورتیں یاد کرائی جائیں۔ اس وقت تک کہ صرف و نحو میں کافی مہارت ہو جائے۔ پھر قرآن مجید کا ترجمہ بلحاظ صرف و نحو پڑھایا جائے۔ جب ادب میں کچھ قابلیت ہو جائے۔ تو قرآن مجید کی تعلیم بلحاظ خوبی ادب اور بلحاظ فصاحت و بلاغت دی جائے۔ جب یہ تکمیل کو پہنچے۔ تو پھر مسائل قرآنی دیے جائیں۔ کہ طالبِ علم ان کو حل کرے۔ اور اس

میں مادہ پیدا ہو۔ کہ وہ قرآن مجید سے اپنی دوسروں کی اور دوسرے مذہب والوں کی تشفی کر سکے۔ اور تبلیغ کی خدمت بوجہ احسن انجام دے سکے اور یوں خدا کے اس فرمان کی تعمیل کی جائے جو اس نے فرمایا ہے:۔

فلولا نفر من کل فرقة منهم طائفة ليتفقهوا في الدين ولينذروا قومهم اذا رجعوا اليهم لعلهم يحذرون

غرض قرآن مجید تو بچپنے سے مرتے دم تک ہمارا نصب العین اور ہمارا طریقۂ زندگی رہنا چاہیئے۔ کہ یہی صراط مستقیم ہے۔

مسلمانو! رونے کا مقام اور ماتم کی جگہ ہے۔ کہ اس جلسہ میں جتنے علماء اور شمس العلماء موجود تھے۔ سب نے اس کی مخالفت کی۔ اور شدید مخالفت کی۔ مسٹر چیپ مین ایک عیسائی اس جلسہ کے صدر تھے۔ وہ اس اختلاف کو تعجب کی نگاہوں سے دیکھ کر علمائے سے کہنے لگے۔ کہ میں تو مسلمان نہیں۔ اور نہ عربی داں ہوں۔ ہاں انگریزی میں میں نے قرآن کو پڑھا ہے۔ اس میں کوئی بُری بات تو میں نے نہیں پائی۔ جس کی تعلیم سے آپ مزاحمت کرتے ہیں۔ میں نے کہا۔ کہ اسلام اس حال کو پہنچ گیا ہے۔ کہ مدعیان وراثت انبیاء ہی اشاعتِ دین اور تبلیغ اسلام سے روکتے ہیں۔ جسکی اشاعت کے لئے خود بدولت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا کچھ مصیبتیں نہیں جھیلیں۔ آج اس تبلیغ کے دروازے میں دہرے تالے ڈالے جاتے ہیں۔ ووٹ میرے خلاف تھا۔ میں ناکام رہا۔ مگر ان کی دلیل کس قدر معقول تھی۔ جسکو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی خیال نہ فرمایا تھا۔ وہ یہ کہ "قرآن مجید کی تبلیغ سے سینکڑوں مذاہب پیدا ہو جائیں گے"

ولقد قالوا كلمة الكفر۔ سبحان الله عما يقولون۔ يقولون ما لا يعلمون۔ ويفعلون ما لا يؤمرون۔ كبرت كلمة

تخرج من افواھھم ان یقولون الا کذبا وقد قال اللہ فی کتابہ الکریم کان الناس امۃ واحدۃ فبعث اللہ النبیین مبشرین ومنذرین وانزل معھم الکتاب بالحق لیحکم بین الناس فیما اختلفوا فیہ۔

سبحان اللہ! قرآنِ حکیم تو اس لیے نازل ہو۔ کہ رفعِ اختلاف کرے۔ اور اللہ تعالےٰ نے بطور احسانِ عظیم اس کا ذکر فرمائے کہ اس نے اس قرآن کے ذریعہ سے مسلمانوں کو واحد جماعت بنادیا ہے۔ اور اس امر کا دعوےٰ کرے کہ سوائے قرآنِ حکیم کے اور کوئی چیز مختلف الخیال جماعتوں کو متحد نہیں کر سکتی۔

والف بین قلوبھم لو انفقت ما فی الارض جمیعًا ما الفت بین قلوبھم ولٰکن اللہ الف بینھم
. . . . . . .
. . . . . . .

اور اس نے ان (مسلمانوں) کے دلوں میں محبت پیدا کردی۔ اگر تو اے پیغمبر تمام زمین کے خزانے بھی صرف کردیتا تو بھی ان میں اتفاق و آشتی پیدا نہ کرسکتا۔ لیکن اللہ نے یہ محبت پیدا کی ہے۔

اور ہمارے علمارِ کرام خود کتاب اللہ ہی کو اختلاف پیدا کرنے والی کتاب یقین کریں



بلاد اسلامیہ کا حال اس سے بھی زیادہ افسوس ناک ہے۔ کہ اُن کے نزدیک قرآن کا ترجمہ پڑھانے یا شائع کرنے کے برابر کوئی دوسرا گناہ نہیں ہوسکتا افغانستان میں اس وقت تک قرآن حکیم کا کوئی ترجمہ رائج بلکہ موجود نہیں اور نہ کسی سکول یا مکتب میں اُس کی تعلیم (ناظرہ پڑھائی کے بدون) داخل درس ہے ترکی زبان میں آج سے چند سال قبل تک کوئی ترجمہ قرآن حکیم کا صرف وہاں کے علماء کی مخالفت کی بنا پر شائع نہیں ہوسکا تھا۔ اور یہ فخر بھی حضرت المرحوم حضرت شیخ الہند مولنا محمود الحسن ہی کو حاصل ہے۔ کہ انھوں نے دوران قید فرنگ (مالٹا) میں نہ صرف خود قرآن کریم کا ترجمہ اُردو زبان میں کیا بلکہ اپنے رفیق قید ترکی عالم کو مائل کرکے ترکی زبان میں قرآن کریم کا ترجمہ کرنے پر مجبور کیا۔ اور اگر وہاں کے علماء مانع نہوئے اور حالات نے اجازت بھی دی تو یہ کام جو صدیوں تک ترکی سلطنت کے اندر انجام نہ ہوا تھا۔ اس عہد انحطاط و تنزل میں ایک ہندی بزرگ کی تبلیغی ساعی سے پورا ہوگا۔ سنا ہے کہ ایک ترجمہ پہلے ہوچکا ہے۔ لیکن اُس کی اشاعت کا عجیب حال ہے۔ جو نہوئے کے برابر ہے۔

سلطنت ترکی کا تو یہ حال تھا۔ کہ اخبار و جرائد میں اگر کبھی کسی آیت قرآنی کے اندراج اور اس سے استشہاد و استدلال یا اخذ و تمسک کی ضرورت ہوتی تو اُسے بلا ترجمہ ہی شائع کرنا ضروری خیال کیا جاتا تھا۔

اس کے خلاف اب ان مسیحی کوششوں کو ایک نظر دیکھ لینا چاہئے۔ جو نشر و اشاعت تورات و انجیل میں کر رہے ہیں۔ اس وقت تک انجیل و تورات دُنیا کی ۶۰۰ زبانوں میں ترجمہ ہوچکی ہے۔ جس میں سے ۷۰ تو صرف ہندوستانی زبانیں اور بولیاں ہیں۔ اس ضمن میں عیسائیوں کی کوششیں فی الحقیقت حیرت انگیز ہیں۔ ایک شخص امریکہ سے نکلتا ہے۔ ہندوستان میں تبلیغ عیسویت کا ولولہ اُس کے سینہ میں موجزن ہے۔ برہما میں آکر وہ مقیم ہوجاتا ہے۔ کامل ۲۶ سال کی محنت و جانفشانی کے بعد وہ انجیل کا برہمی زبان میں ترجمہ کرنے میں کامیاب ہوتا ہے۔ اس ۲۶ سالہ زمانہ کی مشکلات کا اگر تذکرہ کروں تو سُننے والے محو حیرت ہوجائیں اس سے بھی زیادہ حیرت و انفعال میں غرق کردینے والی شے ایک مسلمان کیلئے

یہ ہے۔ کہ مسیحی پادری ولایت سے چلتے، اور یہاں ہندوستان کے بعض حصوں میں اگر مقیم ہوتے ہیں۔ علاقہ کی زبان کو سیکھتے ہیں۔ اور زبان کی حالت یہ ہے۔ کہ کوئی گرامر نہیں، کوئی رسم الخط نہیں، کوئی قواعد تکلّم وتحریر موجود نہیں۔ پادری ولایت سے آتے ہیں۔ زبان کو سیکھتے ہیں۔ اِسکی گرامر بناتے اور اصول و قواعد تقریر وتحریر وضع کرتے ہیں، ایک خاص رسم الخط اختیار کرتے ہیں۔ تا آنکہ وہ بولی ہندوستانی زبانوں میں ایک زبان قرار پاتی ہے۔ اور یہ سب کچھ اِس لئے کہ تورات و انجیل ترجمہ ہو کر اُن لوگوں کے کانوں تک پہنچائی جاسکے۔

لاہور میں چند سال ہوئے ایک نمائش ہوئی تھی جس میں سو زبانوں میں، کتاب مقدس کے ترجمہ شدہ نسخوں کو دیکھنے کا اتفاق تو ہمیں بھی ہوا ہے۔ پس مجموعہ باجمیعت اِنسانوں کی وہ جماعت جو اپنے آپ کو خیرالامم کے لقب سے یاد کرتی ہے۔ اللہ کی محبوب جماعت پکارتی اور دُنیا کی اِصلاح کی واحد ذمہ دار بنتی ہے۔ سوچے اور غور کرے، کہ کل کو جب انصاف کا دن ہوگا۔ اور خدائے واحد و قہار کا تخت انصاف بچھایا جائیگا۔ اور وہاں ایک مقدس و پاک وجود پکاریگا یَا رَبِّ اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوْا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ مَھْجُوْرًا اے پروردگار! میری قوم نے اِس قرآن کو بالکل چھوڑ دیا" تو ان کے پاس اس صدائے داد طلب کا کیا جواب ہوگا؟

آپ اگر اُن ترجموں کی اشاعت کا اضافہ بیان کیا جائے۔ تو یہ رپورٹ اِسی مضمون کی نذر ہو جائے۔ مختصر یہ ہے۔ کہ بائیبل کے نسخے مختلف زبانوں میں لاکھوں کی تعداد میں مختلف اقطاع ارضی میں ہر سال مُفت تقسیم ہوتے ہیں۔ بسکٹوں کے ڈبوں، کپڑوں کے پارسلوں، اور اخبارات کے فائلوں تک میں انجیل و تورات کے اوراق روانہ کئے جاتے ہیں۔ شاید کوئی دیکھنے والا دیکھ لے۔ اور پڑھنے والا پڑھے۔



# بیرونِ ہندوستان میں مسیحی تبلیغ اور اُسکے نتائج

یہ ایک نہایت ہی نامکمل اور نہایت ہی مختصر ساخاکہ ہے۔ اُن تبلیغی کوششوں کا جو مسیحی دُنیا صرف ہندوستان میں کر رہی ہے۔ بیرونِ ہندوستان میں اُنکی دینی کوششوں کا ذکر ایسا نہیں ہے۔ کہ کسی مضمون میں ضمناً آجائے۔ لیکن دو ایک واقعات کا تذکرہ محض بر سبیل اشارات ضروری معلوم ہوتا ہے۔

## (۱) جاوا کے مُسلمانوں کی ماتم انگیز حالت

جاوا سے حال ہی جو خبریں موصول ہوئی ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہاں پچیس فیصدی مُسلمان آبادی حلقہ محمّدی علیہ التحیّۃ والسّلام سے نکلکر مسیحی غلامی میں جا چکی ہے۔ فَاِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ہ وَیَا لَیْتَنِیْ مِتُّ قَبْلَ ھٰذَا وَکُنْتُ نَسْیًا مَّنْسِیًّا۔ اِس سے زیادہ ماتم انگیز اور جگر شگاف خبر ایک اُس شخص کے لئے اور کونسی ہوسکتی ہے۔ جو اپنے تئیں مُسلمان کہتا ہؤا اغراق و مُبالغہ اور مسیحی رنگ آمیزیوں کا ایک معقول حصہ اگر اس فیصدی سے خارج بھی کر دیا جائے۔ تو بھی اسقدر یقینی معلوم ہوتا ہے۔ کہ جاوا کے بدبخت مسلمانوں کا ایک بڑا حصّہ عَلَمِ ہلالی سے نکل کر صلیبی جھنڈوں کے سایہ میں پناہ گزین ہو رہا ہے۔

## ۲۔ ٹرینی ڈاڈ کے بدنصیب مُسلمان

ٹرینی ڈاڈ ایک چھوٹا سا جزیرہ ہے۔ جو جزائر غرب الہند کا ایک حصّہ ہے۔ وہاں فرقہ احمدیہ کی لاہوری جماعت کی طرف سے کچھ عرصہ سے مولوی فضل کریم صاحب بی۔ اے تبلیغی کام کر رہے ہیں۔ اُن سے ہمیں شخصاً بھی نیاز حاصل ہے۔ ایک باہمت نوجوان ہیں۔ وہاں کے مسلمانوں کی حالت خود انہی کی زبانی سُن لیجئے۔ احمدیہ جماعت کی سال گذشتہ کی جو روداد شائع ہوئی ہے۔ اس میں یہ الفاظ نظر پڑتے ہیں۔ "ٹرینی ڈاڈ ایک چھوٹا سا جزیرہ ہے۔ جو جزائر غرب الہند میں واقع ہے۔ وہاں کی آبادی میں کئی ہزار مسلمان بھی ہیں۔ لیکن ہمارے دلوں کو

یہ خبر بالکل پاش پاش کر دیتی ہے۔ کہ وہ بالکل نام کے مسلمان ہیں۔ اُنکے بچے تمام مسیحی مدارس میں تعلیم پاتے ہیں۔ اور نوبت بایںجا رسید کہ اُنکی شادی وماتم کے رسوم تک عیسائی پادریوں کے ہاتھوں طے پاتی ہیں۔ یعنی جو نکاح ہوتا ہو۔ تو مسیحی پادری آکر نکاح پڑھائے۔ اور جو کسی بدنصیب کی تجہیز وتکفین کی ضرورت ہو تو وہ بھی پادری صاحب ہی کے تثلیث پرست ہاتھوں سے سرانجام پائے ان کی اسلامی معلومات بھی تمام اپنی مطلب پرست عیسائیوں سے ماخوذ ہوتی ہیں"

اس کے بعد تھوڑا سا ذکر مولوی فضل کریم صاحب بی۔اے۔ کے تبلیغی کام کا ہے۔ اور پھر یہ بیان اس فقرہ پر ختم ہوتا ہے۔" انجمن (احمدیہ) نے اس امر کا فیصلہ کیا ہے۔ کہ وہ جزیرہ مذکور سے کچھ طالب علم اپنے ہاں (غالباً اپنے اخراجات پر۔ سکرٹری) منگوائے اور اُن کو ایسے طور پر تعلیم دے کر تیار کرے۔ کہ وہ ان پادریوں کے خلاف کامیابی کے ساتھ مذہبی جنگ کر سکیں"

آج ہندوستان میں کس قدر مسلمان ہیں۔ جن کو ایسے واقعات کا علم بھی ہے۔ اور سچ تو یہ ہے۔ کہ جن لوگوں کو ایسے ہی واقعات کا جو بالکل اُن کے پڑوس میں وقوع پذیر ہو رہے ہیں علم نہ ہو اُن سے اتنی دور کے واقعات سے باخبر رہنے کی توقع رکھنا ہی دراصل نادانی ہے!

## برٹش گنی (افریقہ) کے مسلمانوں کی حالت

برٹش گنی بحر اعظم افریقہ میں واقع ہے۔ اس کو بھی ٹرینی ڈاڈ ہی کا ثنیٰ سمجھ لیجئے۔ اسی رپورٹ میں اُن کے متعلق بھی مختصر سے دوچار جملے موجود ہیں۔ کوئی تفصیلی حالات تو ہم کو معلوم نہیں ہو سکے۔ اِن جملوں کا مفاد وہی ہے۔ جو ہم نے ایک جملہ میں ادا کر دیا ہے۔ کہ اُسے بھی ٹرینی ڈاڈ ہی کا مثنے سمجھ لیجئے"

اگر مسلمان اس طرف متوجہ نہوئے تو چند سالوں میں پورا ملک عیسائی ہو جائیگا۔ احمدی جماعت (لاہوری) وہاں بھی مبلغین بھیجنے کی فکر کر رہی ہے!

# عالمگیر مسیحی کانفرنس اور اُس کا فیصلہ

## اسلام کے خلاف ایک عظیم الشان اعلان جنگ

حال ہی میں تمام دُنیا کی مسیحی تبلیغی جماعتوں کی ایک متحدہ کانفرنس بمقام [illegible] منعقد ہوئی تھی۔ اس کانفرنس میں یہ قرار پایا کہ اب تمام عیسائی تبلیغی جماعتوں کو اپنے اندرونی اختلافات بالکل مٹا کر متفقہ طور پر تبلیغ و اشاعت مسیحیت میں لگ جانا چاہئے اور اگر اب بھی وہ ایسا نہیں کرینگی تو اُن کی تمام گزشتہ ڈیڑھ سو سالہ تبلیغی کوششیں خاک میں مل جائیں گی چنانچہ ایک عالمگیر تبلیغی مشن کا انعقاد عمل میں آیا۔ جس کے لئے صرف اسی ایک مجلس میں ۹۰ لاکھ پونڈ چندہ کا اعلان ہوا۔ اور ابھی چندہ کی رقوم دھڑا دھڑ آ رہی ہیں۔ اس مشن کیطرف سے ایک لاکھ جدید مبلّغین کو بھرتی ہونے کیلئے اپیل کیا گیا ہے۔ اور نئی اطلاعات کے مطابق جو امریکہ سے موصول ہوئی ہیں جدید مبلغین کی تعداد مطلوبہ ایک لاکھ نہیں بلکہ ایک کروڑ ہے۔ اِس امر کے کہنے کی ہرگز ضرورت نہیں کہ یہ تمام کوششیں فقط ایک ہی حریف (اسلام) کے زیر کرنے کیلئے جاری ہیں۔ یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاہِہِمْ وَاللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْکَافِرُوْنَ۔ اگر مسیحی تبلیغی سرگرمیوں کا زور دیکھنا مقصود ہو۔ تو عراق، عرب، شام، فلسطین وغیرہ میں جاکر دیکھو۔ دُنیا کی کوئی مشن نہیں جس کی نمائندہ جماعت نے وہاں ڈیرے نہ ڈال رکھے ہوں۔ پندرہ پندرہ اور بیس بیس جوان عورتیں مل مل کر شام کو غریب بدوؤں کے گھروں میں جاتی اور تثلیث اور کفارہ کا دل کھول کر پرچار کرتی پھرتی ہیں۔

اِدھر خدا کے اس نور (اسلام) کے حاملین کی جو حالت ہے۔ وہ بھی ظاہر ہے۔ کہ کانوں کان کسی کو خبر بھی نہیں ؎

سُن تو سہی جہاں میں ترا ہے افسانہ کیا<br>
کہتی ہے تجھ کو خلق خدا غائبانہ کیا

## موعظت و عبرت

یہ حال اس قوم کا ہے جس کے مختلف فرقوں کے معتقدات و مسلمات مذہبی تک میں اس درجہ تضاد و تباین ہے، کہ اگر ایک کا نام مسیحیت رکھا جاوے۔ تو دوسرے کو سوائے ایک مسیحی کے جو تثلیث و کفارہ جیسے دانشمندانہ مسائل کی گتھی کے سلجھانے ہی میں اپنی تمام عقل و خرد کھو چکا ہو، کوئی دوسرا شخص مسیحیت نہیں کہہ سکتا۔ برخلاف اس کے اُس جماعت شریفہ اور اُمّت عظیمہ کا جس کے اختلاف نہایت ہی ادنےٰ جزئیات سے آگے نہیں بڑھتے، یہ حال ہے کہ اُس کے کوئی دو حصّے ایک آن واحد کے لئے یکجا نہیں ہو سکتے۔ اور نہ آج جبکہ اسلام نہایت ہی مہلک اور مہیب خطرات میں گھرا ہوا ہے۔ اور جب کہ اُس کے بچانے کی صرف یہی ایک صورت ہو سکتی ہے، کہ تمام دنیا کے مسلمان اِس خطرہ سے آگاہ ہو کر مرۃً واحدہ کھڑے ہو جائیں۔ کَاَنَّھُمۡ بُنۡیَانٌ مَّرۡصُوۡصٌ، مسلمانوں میں نہایت ہی ادنےٰ سے ادنےٰ اختلافات پر جوتی اُچھل رہی ہے۔

اِس قوم کی بدبختی کا کہاں تک ماتم کیا جائے، جس کے خلاف ایک دُنیا اِعلان جنگ کر رہی ہو اور وہ آپس میں دست و گریباں ہو رہی ہو۔ قرآن حکیم دُنیا میں تمام اختلافات باہمی کو مٹانے کے لئے آیا تھا۔ (فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لِمَا اخۡتَلَفُوۡا فِيۡهِ مِنَ الۡحَـقِّ بِاِذۡنِهٖ) بلکہ اُس کا یہ دعویٰ ہے۔ کہ ہر نبی کا یہ مشن رہا ہے۔ کہ وہ موجود الوقت اختلافات و مناقشات کا بہ کمال خوش اسلوبی فیصلہ فرما کر اپنی جماعت کو امن و صلح کی ایک بستی بنا دے۔ فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيّٖنَ مُبَشِّرِيۡنَ وَمُنۡذِرِيۡنَ وَاَنۡزَلَ مَعَهُمُ الۡكِتٰبَ بِالۡحَـقِّ لِيَحۡكُمَ بَيۡنَ النَّاسِ فِيۡمَا اخۡتَلَفُوۡا فِيۡهِ (تو اللہ تعالےٰ نے انبیاء علیہم السّلام کو مبعوث فرمایا۔ جو نیک بندوں کو خوشخبری سُناتے تھے۔ اور بدکاروں کو اُن کے نتائج اعمال سے ڈراتے بھی تھے۔ اور اللہ تعالےٰ نے اُن انبیاء کے ساتھ کتاب سچی بھی نازل فرمائی۔ کہ وہ لوگوں کے باہمی اختلافات میں درست فیصلہ بھی صادر فرما دے) لیکن وائے برحال ما، کہ آج اُس کتاب مقدس کو کامل طور پر من وراء ظهور ہی پھینک نہیں دیا گیا، بلکہ اپنی چیرہ دستیوں کا

پورا ہدف بھی بنا دیا گیا ہے ؎

پس آج اس قوم کا جسے یہ چیلنج مل چکا ہو" اب وقت آگیا ہے۔ کہ اسلام کے سامنے تلوار اور مسیحیت کی دو راہیں پیش کر دی جائیں۔ اور اس کے نام لیوؤں کو پورا اختیار دیا جائے۔ کہ وہ دونوں میں سے جس کو چاہیں اختیار کر لیں" اور جس کی اندرونی حالت وہ ہو۔ جو ہم اوپر لکھ چکے ہیں۔ دنیا میں عزت و وقار کے ساتھ باقی رہنا کیونکر ممکن ہو سکتا ہے۔؟ فی الحقیقت" وَلَا تَنَازَعُوا فَتَفْشَلُوا وَتَذْهَبَ رِیْحُکُمْ ؎۱ " کی پیشگوئی من وعن پوری ہو چکی۔ اور یستبدل قوما غیرکم ؎۲ کی وعید فقط باقی رہ گئی ہے +

## مسیحی جماعتیں اور وسائل ابلیسیہ سیاسیہ

اور اس بربادی میں کوئی کسر باقی رہ گئی ہو؛ تو چند سال کی مزید انتظار نتائج کو آشکار اور عواقب کو ہویدا کر دیگی۔ کیا مصر، الجزائر۔ مراکو، ٹیونس، سوڈان؛ غرضیکہ تمام افریقہ، ایشیائی روم، ایران، سنٹرل ایشیا، شام، فلسطین، عرب، سسلی، سارڈینا؛ جاوا، سماٹرا۔ غرضیکہ تمام اسلامی ممالک کی ہلاکت و بربادی کے اندر مسلمانوں کے لئے کوئی تازیانہ عبرت نہیں رہا۔ اور اگر ابھی وہ وقت نہیں آیا۔ تو کیا اس وقت آئیگا جبکہ آفتاب قیامت چمک اٹھے گا اور صور محشر پھونک دیا جائیگا!

ایک عام مسلمان کو ان ممالک کی تباہی ممکن ہے تلواروں کی چمک، توپوں کی گرج، گولوں کی آواز میں نظر آتی ہو۔ لیکن وہ لوگ جن کو خدا نے دیکھنے کے لئے آنکھیں۔ اور غور و فکر کیلئے دل دیا ہے۔ وہ خوب جانتے ہیں کہ ممالک اسلامیہ کی تباہی کا اصلی سبب ان چیزوں سے بھی سوا اُن مساعی اور اُن کوششوں کے اندر مستور ہے۔ جو مسیحی مشنریوں نے تبلیغی رنگ میں براہ راست یا بالواسطہ

---

؎۱ آپس میں جھگڑا مت کرو۔ کیونکہ آپس میں جھگڑے سے تم بزدل ہو جاؤ گے۔ اور تمہارا وقار اور رعب جاتا رہے گا +

؎۲ اور تمہاری جگہ کوئی دوسری قوم لے آئیگا +

کی ہیں؛

موضوع بحث اس امر کی اجازت نہیں دیتا ورنہ اگر صرف اُن اعمالِ مخفیہ کو واشگاف کیا جائے جو مسیحی تبلیغی جماعتوں نے اس عالمگیر جنگ میں اسلام کے خلاف کئے ہیں۔ اور اُن سازشوں کو آشکار کیا جائے جو ان مقدس مسیحیوں نے استیصال اسلام و مسلمین کے لئے کی ہیں تو دُنیا محوِ حیرت رہ جائے۔

# آغازِ عمل

کتاب اور سُنت کی وہی نصوص تھیں جو اوپر بیان ہو چکیں، یا واقعات و حالات حاضرہ کا مطالعہ و انکشاف جس نے تمام طرفوں سے قلب کو پھیر کر صرف اس طرف مائل کر دیا۔ اور باوجود اپنی علمی بے بضاعتیوں اور عملی کمزوریوں کے خُدا کے چند بندوں نے اِس امر کا آخری اور قطعی فیصلہ کر لیا۔ کہ تمام دوسرے میدانوں کو اپنے دوسرے کارکن بھائیوں کے لئے چھوڑ کر اپنے آپ کو فقط اس طرف لگا دیں۔

درِیں دریائے بے پایاں درِیں طوفان موج افزا
دل افگندیم بسم اللہ مجریھا و مرساھا

لیکن قبل اس کے کہ جمعیت ہذا کی تاسیس، اسکی عام تاریخ، اس کے عام حالات اور علمی کارروائی کا کوئی تفصیلی تذکرہ شروع کیا جائے، یہ مناسب بلکہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ ایک مختصر سا تذکرہ اُن جماعتوں کا بھی کر دیا جائے۔ جو ہم سے پہلے اس میدان میں قدم رکھ چکیں۔ بلکہ سفر کی کئی منازل بھی طے کر چکی ہیں۔

## احمدی (مرزائی) تحریک

ہندوستان کے مُسلمانوں میں، جس جماعت نے بطور جماعت تبلیغ و اشاعتِ اسلام کی ضرورت کو محسوس کیا۔ اور ضرورت کے احساس سے متاثر ہو کر تبلیغ و اشاعت کیطرف عملی اقدام بھی کیا تو وہ وہی جماعت ہے۔ جس کے کفر و اسلام کا ابھی تک مسلمانوں سے فیصلہ نہ ہو سکا۔ مسلمان اگرچہ اپنے تئیں مسلمان کہتے ہیں اور اس جماعت کے متعلق

کفر کا فیصلہ کرتے ہیں تو کہنا پڑتا ہے۔ ؎

کامل اس فرقۂ زہاد سے اٹھا نہ کوئی
کچھ ہوئے بھی تو یہی رندِ قدح خوار ہوئے

اِس ضمن میں اُن کی مساعی محیر العقول اور اُن کے نتائج یقیناً عظیم الشان ہیں۔ یہانتک کہ اُن کا نام اشاعتِ اسلام کے ساتھ توام ہو گیا ہے۔ اور الاسف! ثم الاسف!! ثم الاسف!!! کہ جب مسلمانوں کی کوئی جماعت فریضہ مقدسہ اشاعت کے لئے کمربستہ ہوتی ہے۔ اور اُس نے بھائیوں کو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اُسے بدنام کرنا منظور ہوتا ہے۔ تو اُسے "مرزائی" و"قادیانی" ہی کے اتہامات سے متہم کرتے ہیں۔ چنانچہ یہی حربہ خود ہمارے خلاف ہمارے بھائی اِستعمال کر رہے ہیں۔ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ؁

ہم اپنے بھائیوں کی حسِ تبلیغی کا کہاں تک ماتم کریں کہ وہ نہ صرف کسی ایسے کام میں شامل ہونا ہی پسند نہیں کرتے۔ بلکہ اُلٹا ایسا کرنے والوں کی مخالفت کرتے اور اُن کو متہم بھی کرتے ہیں۔ یہانتک کہ بعض حلقوں میں تو اشاعتِ اسلام کا عمل مقدس خود ایک کافی اتہام بن گیا ہے۔ خدا کرے کہ ایسے اتہامات تو دُنیا کے چالیس کروڑ مسلمانوں کے خلاف تراشے جائیں۔ ع

کیں گناہیست کہ در شہر شما نیز کنند

اور وہ سب کے سب اس اِتہام سے متاثر ہو کر دعوت و تبلیغ اِسلام کے فریضہ کی ادائیگی کے لئے بیک وقت کھڑے ہو جائیں۔ وَیَرْحَمُ اللّٰهُ عَبْدًا قَالَ آمِینا۔

احمدی تحریک کے متعلق بجز اس کے تبلیغی پہلو اور تبلیغی کام کے ہمیں کچھ کہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ کہ ہندوستان کا بچہ بچہ اِس سے بخوبی واقف ہے۔ البتہ یہ کہنا چاہتے ہیں۔ کہ جہانتک ہمارا خیال ہے مرزا صاحب کی تحریک یقیناً بابی تحریک سے تاثر کا نتیجہ ہے ؁ اور یہ بات اس وقت بخوبی کھل جاتی ہے۔ جب کہ دونوں تحریکوں کے مسلمات اولیہ پر نظر ڈالی جاتی ہے ؁

اِسلامی دُنیا میں علی محمد باب کا نام یقیناً سب سے پہلا ہے۔ جس نے توحید و رسالت وغیرہ تمام عقائدِ اسلامی کو تسلیم کرتے ہوئے عقیدہ ختم رسالت سے قطعاً

انحراف کیا۔ اور صاف کہا کہ رسالت ختم نہیں ہوئی جس طرح پہلے ادیان اور پہلی کتب وشرائع نزول قرآنی و بعثت محمدیہ علیہ التحیۃ والسلام سے منسوخ ہوگئیں بعینہٖ قرآن حکیم اور شریعت محمدیہ کے نسخ کا وقت آچکا ہے۔ اور اُس کا ناسخ اپنے آپ کو ثابت کیا۔"

یہی خیال تھا۔ جو کئی ہزار میل کے فاصلہ اور چند سالوں کے فرق پر مرزا صاحب کو ہندوستان میں پیدا ہوا۔ اگر اول الذکر نے "اِنَّ یَوْمًا عِندَ رَبِّكَ کَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ" وغیرہ ایسی آیات سے یہ استدلال کیا کہ چونکہ قرآن کے نزول کو ایک ہزار سال گذر چکا ہے۔ لہٰذا اس کی عاملانہ ونافذانہ قوت جاچکی" تو بعینہٖ اسی طرح ہندوستان میں مرزا صاحب نے "اسمہٗ احمد" وغیرہ ایسی آیات کی بیجا تاویل کرنے سے اپنی نبوت پر استشہاد و استدلال کیا۔ اس کے علاوہ دونوں جماعتوں میں تبلیغی روح پوری موجود ہے۔ اور جس قوت کے ساتھ ان دونوں جماعتوں نے مختلف اقطاع ارضی میں اپنے مقاصد کی تبلیغ کی ہے۔ وہ حیرت انگیز ہے۔ جس طرح بابی مذہب مرزا علی محمد باب کی وفات پر دو حصوں میں منقسم ہوگیا تھا۔ اور وجہ تقسیم مسئلہ امارت تھا بعینہٖ اسی طرح مرزائی تحریک بھی مرزا صاحب کی وفات کے بعد دو حصوں میں منقسم ہوگئی اور وجہ زیادہ تر مسئلہ امارت تھی"۔ لیکن دو نو تحریکوں میں جہاں بعض زبردست مشابہات ومماثلات موجود ہیں۔ وہاں بعض نہایت ہی اہم اختلافات بھی پائے جاتے۔ مرزا علی محمد باب قرآن حکیم اور نبوت محمدیہ کا قائل ہے۔ لیکن انکو ایک خاص وقت تک مثل شرائع سابقہ محدود تسلیم کرتا ہے برخلاف اس کے مرزا صاحب اُن دونوں چیزوں کو ابدی یوم القرار زندہ وقائم اور نافذ وعامل مانتے ہیں۔"

ولولہ ایمانی، جوش مذہبی، توجیہ بالحق، وتوصیہ بالصبر، جبر واستبداد کی مخالفت، زبردست سیاسی روح مرزا علی محمد باب کی تحریک اور اس کی جماعت کا ایک نمایاں امتیاز ہے۔ برخلاف اس کے جماعت قادیانی کا نام۔ روح حریت وعصبیت کیلئے ایک پیام موت ہے۔ کہ ایک کے آنے سے دوسرے کا فقدان لازمی ہے۔ یہ تفاوت دونوں کی تحریرات میں پوری طرح نمایاں ہے۔ اور دونوں جماعتوں کے

ادبی ذوق میں جو نمایاں فرق ہے۔ وہ ہمارے اسی دعوے پر شاہد صادق ہے۔

## تبلیغی کام

مرزا صاحب نے اوّل روز ہی سے اپنے ہر معتقد کا یہ فرض قرار دیا۔ کہ وہ ایک گونہ مبلغ بھی ہو۔ اور ایک خاص جماعت ایسی پیدا کی جائے۔ جس کا کام ہی محض تبلیغ مقاصد ہو۔ یہ فرض جس طرح انجام پاتا رہا۔ اور ان کے بعد سے کس قدر مضاعف قوت کے ساتھ انجام پا رہا ہے۔ وہ ہر دیدۂ اعتبار کے لئے موجب صد ہزار عبرت ہے اور یہ کس قدر عجیب بات ہے۔ کہ باوجودیکہ حکیم نورالدین صاحب کے بعد یہ جماعت دو حصوں میں منقسم ہوگئی اور اِس لحاظ سے ظاہرا قیاس یہ تھا کہ یہ روح قطعاً فوت ہو جاتی۔ لیکن جماعت کے دو حصوں میں تقسیم ہو جانے سے بجائے ایک نظام عمل کے دو نظام عمل قائم ہو گئے۔

## لاہوری جماعت

یہ جماعت اقتصادی و عمرانی لحاظ سے نسبتاً کمزور ہے۔ کہ جمہور جو ہمیشہ گدی پرست ہوتے ہیں۔ اپنے آپ کو قادیان سے وابستہ رکھتے ہیں۔ تاہم اِس کا تبلیغی کام اِس قدر ہے۔ کہ بڑے بڑے غیور مسلمانوں کو اپنی طرف متوجہ کرے۔ انکی سال گذشتہ کی روداد ہمارے سامنے ہے۔

۱۹۳۱ء میں انجمن مذکور کی مجموعی آمدنی دو لاکھ، باون ہزار دو سو اکتیس، (۱۳۲۲۹۲) روپیہ رہی اور مجموعی خرچ ایک لاکھ سنتسٹھ ہزار نو سو چوبیس (۱۶۷۹۲۴) روپیہ ہوا۔ آمد میں اٹھتیس ہزار روپیہ کی جائداد غیر منقولہ کی قیمت بھی شامل ہے۔ جو کسی صاحب نے انجمن مذکور کے نام ہبہ کی۔ اور پچپن ہزار پانسو نواسی (۵۵۵۷۹) کی چندہ کی قوم بھی داخل ہیں۔ جو خواجہ کمال الدین صاحب نے جاوا، اور رنگون وغیرہ سے حاصل کیں۔ اور جو ابھی تک انجمن کے خزانہ میں نہیں پہنچیں اور اس لحاظ سے انجمن مذکور نے بجا طور پر ۱۹ ہزار کی کمی دکھلائی ہے۔ جو سال گذشتہ کی آمد از صیغہ فروخت ترجمۃ القرآن پوری کی گئی۔

اخراجات کی میں تیئیس ہزار سات سو (۲۳۷۰۰) روپیہ کی رقم جو قرآن حکیم کے انگریزی ترجمہ کے دوسرے ایڈیشن کی طباعت پر صرف ہوئی تینتالیس ہزار نوسو بانوے (۴۳۹۹۲) کی رقم جو ہندوستان میں طباعت و اشاعت کتب پر خرچ ہوئی۔ اور انچاس ہزار دوسو اٹھاون (۴۹۲۵۸) روپیہ کی رقم جو ووکنگ مشن لندن پر خرچ ہوئی خاص توجہ کے قابل ہیں۔ اس انجمن کی طرف سے ۳ رسائل اس وقت شائع ہوتے ہیں۔

(۱) اسلامک ریویو جو لندن سے خواجہ کمال الدین صاحب بی۔اے۔ ایل ایل۔بی کی زیر ادارت و سرپرستی شائع ہوتا ہے۔ اور جس کی پندرہ سو کاپیاں ماہوار ہندوستان میں فروخت ہوتی ہیں۔ اور سات سو کے قریب نسخے ولایت میں مفت تقسیم ہوتے ہیں اس کا اردو ایڈیشن ہندوستان میں طبع ہوتا ہے۔ لیکن اسکی تعداد اشاعت نہیں معلوم ہو سکی۔

(۲) دی لائٹ (النور) جو ایک نو جاری شدہ انگریزی پندرہ روزہ پرچہ رسالہ ہے۔ اور طلبہ کو ۸ر کی معمولی رعایتی قیمت پر ملتا ہے۔

(۳) "پیغام صلح" ایک پرانا ہفتہ وار ہے۔ پہلے یہ روزانہ تھا مگر اب بد قسمتی اس نے ہفتہ وار کی صورت اختیار کر لی ہے۔ رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ ہفتہ وار تین ہزار روپیہ سالانہ کے نقصان پر چلایا جا رہا ہے۔

صدر مقام (لاہور) کے علاوہ اندرون ہندوستان میں اس جماعت کے مراکز اشاعت صوبہ سرحدی بمبئی مدراس میں بھی ہیں۔ جہاں تبلیغ و اشاعت کا کام ہو رہا ہے۔ مگر چونکہ ان کے کام کے متعلق کوئی تفصیل اس رپورٹ میں موجود نہیں ہے۔ اس لئے ہم بھی تفصیلی طور پر کچھ لکھنے سے قاصر ہیں۔

## بیرون ہندوستان میں

لیکن جماعت ہذا کا سب سے بڑا کارنامہ بیرون ہندوستان میں بالخصوص یورپ میں اشاعت اسلام کا کام ہے۔ ڈاکٹر اقبال نے ؎

مغرب کی وادیوں میں گونجی اذاں ہماری

کا یادگار مصرع کہ کر ہمکو ماضی کا فسانہ سنایا تھا۔ مگر خواجہ کمال الدین کہ جس کی

مساعی جمیلہ کی بدولت قصۂ ماضی رودادِ حاضرہ بن گئی ہے۔

(۱) بیرون ہندوستان میں اس جماعت کی طرف سے کئی ایک مراکز قائم ہو چکے ہیں۔ جن میں سب سے زیادہ مشہور و سرگرم مرکز دوکنگ (لنڈن) کا ہے۔ جو لندن سے ۲۷ میل کے فاصلہ پر واقع ہے۔ اس میں ایک قدیم مسجد بھی تھی۔ جو خواجہ صاحب کی مساعی جمیلہ کی بدولت اب مسلمانوں کی تحویل میں ہے۔ اور اس میں باقاعدہ جماعت اور جمعہ و عیدین کے خطبے وغیرہ ہوتے ہیں۔ اس مشن کے کام کی عظمت یہیں سے معلوم ہو جاتی ہے۔ کہ گذشتہ چند سالوں کے اندر اس کی بدولت کم و بیش چار سو عیسائی مذہب اسلام میں داخل ہو چکے ہیں۔ ہر وہ شخص جو انگریزوں کی قوم اور انگلستان کے حالات سے باخبر ہے یہ بھی جانتا ہے۔ کہ وہاں کام کی مشکلات کس قدر ہیں اور اس لئے یقیناً اس کے نزدیک یہ تعداد کوئی کم تعداد نہیں ہے۔

لیکن اس اشاعت سے بھی بڑھ کر ایک اخلاقی فائدہ جو انجمن مذکور سے حاصل ہو رہا ہے۔ وہ یہ ہے۔ کہ ہندی، افغانی، ترکی غرضیکہ تمام دنیا کے مسلمان طلبہ کے کانوں میں کبھی کبھی کلمۃ الحق کی کوئی نہ کوئی صدا ضرور پڑتی رہتی ہے۔ جو وہاں کئی کئی سال رہتے ہیں۔ اور جن کے تمام نواحی خدا فراموشانہ نغموں سے معمور ہوتی ہے۔ اس انجمن کی بدولت زیادہ نہیں تو عیدین کے موقعہ پر تو ضرور بہت سے مختلف الدیار مسلمان جمع ہو جاتے۔ اور ایک دوسرے سے مل لیتے۔ اور اپنے خدائے بندہ نواز کے آگے اپنی گردنوں کو جھکا لیتے ہیں۔ یہاں خواجہ کمال الدین، مولوی صدرالدین، مولوی غلام مصطفےٰ خان، وغیرہ حضرات کام کر رہے ہیں۔

(۲) دوسرا مرکز ٹرینی ڈاڈ میں ہے۔ جو جزائر غرب الھند میں ایک جزیرہ ہے۔ یہاں کے مسلمانوں کی حالت خود اس رپورٹ کے الفاظ میں اوپر بیان ہو چکی ہے۔ یہاں مولوی فضل کریم صاحب۔ بی۔ اے تبلیغی سلسلہ کو چلا رہے ہیں۔

(۳) رپورٹ مذکور میں اس امر کا اشارہ بھی پایا جاتا ہے۔ کہ جب دوہ برٹش

گے آنا (افریقہ) میں اپنا مرکز قائم کریں گے۔ اور اگر ہماری معلومات غلط نہیں تو افریقہ میں اُن کا تبلیغی سلسلہ قائم ہو چکا ہے۔ گو رپورٹ ہذا اس کے ذکر سے خاموش ہے"

(۴) حال ہی میں ایک خبر اخبارات میں شائع ہوئی ہے۔ کہ خواجہ کمال الدین صاحب مع مولوی عبدالعزیز ایم۔اے کے جرمنی پہنچ گئے ہیں۔ اور عنقریب وہاں تبلیغی کام شروع کر دیں گے۔ اس مرکز کا قیام لاہوری احمدیہ جماعت کو یورپ میں اور بھی زیادہ مقبول کر دیگا۔ اور امید ہے۔ کہ جرمنی اپنے حریف انگلستان سے قبول اسلام میں کسی طرح بھی پیچھے نہیں رہیگا"

اس جماعت کے ماتحت ایک ہائی سکول (مسلم ہائی سکول لاہور) ایک مڈل سکول (ہڈولی ضلع گجرات) میں نہایت عمدہ پیمانہ پر کام کر رہے ہیں۔ ان سکولوں کو دوسرے اسلامیہ سکولوں پر یہ امتیاز حاصل ہے۔ کہ انہیں مذہبی تعلیم کا خیال زیادہ رکھا جاتا ہے۔ اگرچہ اس قدر نہیں جتنا کہ چاہئے۔ اور اور اس قدر ہونا ایک الحاقی اور مسلّمہ سکول میں ہے بھی ناممکن۔

## سلسلۂ تصنیف و تالیف

انجمن ہٰذا کی سرگرمی اس جانب خاص ذکر کے قابل ہے۔ اور اس ضمن میں سب سے اہم و اقدم کام جو اس انجمن نے سرانجام دیا۔ وہ قرآن حکیم کا انگریزی ترجمہ ہے۔ ترجمہ کے خصوصیات، اس کے محاسن و معائب زبان و خیال کے لغزشوں۔ تغیر اور تفسیری نوٹس کی افسوسناک ٹھوکروں" اور غلطیوں کا ذکر موضوع بحث سے خارج ہے۔ لیکن اس سے کس شخص کو انکار ہو سکتا ہے۔ کہ مولوی محمد علی صاحب (ایم۔اے۔ ایل۔ایل۔بی۔ وکیل) امیر جماعت لاہوری کا یہ کام ایک عظیم الشان کام ہے۔ کام کی مشکلات ظاہر ہیں۔ وہ کام جس کو بلگرامی جیسا فاضل پورا نہ کر سکا؛ وہ کام جس کو علامہ شبلی مرحوم کی سرپرستی بھی اختتام تک نہ پہنچا سکی؛ وہ کام جو بڑی بڑی اسلامی علمی جماعتوں کے بلند آہنگ

اعلانوں اور پرجوش نگرانیوں اور سرگرمیوں کے باوجود انجام نہ پا سکا یقیناً ایک مردانہ عزم، غیر متزلزل استقامت وحوصلہ کا کام تھا۔ انگریزی ترجمہ کی طلب کا اس امر سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ کہ باوجود اختلاف خیالات، و آراء انگریزی خوان مسلمان اس کو خرید رہے ہیں۔ اور اچھی تعداد میں خرید رہے ہیں۔ گذشتہ سال یعنی ۲۱-۱۹۲۰ء میں ہندوستان میں جس قدر نسخے اس ترجمہ کے فروخت ہوئے۔ اُن سے وصول شدہ رقم ۲۴۲ ۱۵۸ روپیہ بنتی ہے۔ اور امسال یعنی ۲۲-۱۹۲۱ء اسکی مقدار ۱۰۹۴۰ روپیہ ہے۔ پھر اس میں بہت سے نسخے جو طلبا کو دیئے گئے ہیں۔ وہ نصف قیمت پر دیئے گئے ہیں۔"

اَب حال ہی میں مولوی صاحب موصوف کی تفسیر القرآن مسمّٰی بہ بیان القرآن شائع ہونا شروع ہوئی ہے۔ اس کے ۳ حصے تو نکل چکے ہیں، باقی زیر ترتیب و تدوین ہیں۔

اس کے علاوہ انجمن ہٰذا کی طرف سے سلسلہ احمدیہ کی تمام تصانیف کو شائع کیا گیا ہے۔ جن کا غالب حصہ خود مرزا صاحب کی زبان و قلم کا نتیجہ ہے۔ بعض رسائل مفت چھاپ کر بہ تعدادِ کثیر ملک میں شائع کئے گئے ہیں۔

جماعت مذکور کی تبلیغانہ سرگرمیوں کے اس مختصر ذکر سے مقصود اپنے اخوانِ ملّت کی آگاہی ہے۔ تاکہ ان مخلص مگر بیکار مسلمانوں کیلئے ایک راہ عمل کھل جائے جو اسلام کا سچا درد اپنے سینوں میں رکھتے ہیں، مذہب کی خدمت کے ولولہ سے اپنے دلوں کو معمور پاتے ہیں۔ کوئی راہ عمل اُنکے سامنے کُھلی ہوئی نہیں دیکھتے۔

## قادیانی جماعت

اس جماعت کی کوئی مطبوعہ رپورٹ پیش نظر نہ تھی۔ بنگلور کے دوران قیام میں وہاں کے قادیانی مبلغ صاحب سے ملاقات ہوئی تو اُن سے میں نے بعض ضروری حالات اور نوٹس مرتب کر دینے کی خواہش کی۔ انہوں نے ازراہ مہربانی جو تحریر مجھ کو بھیجی،

میں اسی کو بادنیٰ تغیّرِ الفاظ یہاں درج کر دینا مناسب سمجھتا ہوں وہ لکھتے ہیں:۔

## اندرونِ قادیان میں کام

"آج کل امام جماعت احمدیہ (مرزا بشیر الدین صاحب محمود) ۷ بجے صبح سے لیکر ۱۲ بجے دوپہر اور پھر بعد نماز ظہر سے لیکر تا نماز مغرب روزانہ درس دیتے ہیں۔ اس سلسلہ درس میں دور دور سے آئے ہوئے عربی اور انگریزی خوان حضرات شامل ہوتے ہیں۔ مقصد اُن دروس کا یہ ہے۔ کہ ہر احمدی بجز اُن لوگوں کے جنہوں نے اپنی زندگیاں تبلیغ محض کے لئے وقف کر دی ہیں کچھ نہ کچھ حصہ اپنے اوقات کا کاروبار تبلیغ میں صرف کرے۔ اور اس کے لئے قرآن کریم کا واجبی علم ضروری ہے۔ قادیان کے جملہ احمدیوں کیلئے ضروری ہے۔ کہ وہ روزانہ اُن دروس کے کسی نہ کسی حصہ میں بلاناغہ شامل ہوں۔

**مساجد** قادیان میں احمدیہ جماعت کی کئی ایک مسجدیں ہیں۔ مثلاً مسجد نور مسجد فضل، مسجد مبارک، مسجد اقصےٰ وغیرہ۔ اور ہر ایک احمدی کیلئے حکم ہے۔ کہ وہ پنجگانہ نماز باجماعت ادا کرے۔ فَمَنْ شَاءَ فَلْیَتَدَبَّرْ (سکرٹری)

**مطابع** "اس وقت قادیاں میں چار مطابع احمدی جماعت کی طرف سے کام کر رہے ہیں۔ جن کا مقصد احمدی لٹریچر کا شائع کرنا اور لوگوں کو احمدیت کی طرف بلانا ہے"

**اخبارات** "سلسلہ کا مسلمہ گزٹ الفضل ہے۔ جو ہفتہ میں دو بار شائع ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ ریویو اوف ریلجنز (انگریزی و اردو) اخبار نور، اخبار فاروق، الحکم، البشریٰ (انگریزی) ہفتہ وار قادیان سے شائع ہوتے ہیں"

ریویو اوف ریلیجنز کا انگریزی ایڈیشن اب بجائے قادیاں کے لندن سے شائع ہونا شروع ہوگا"

(خاکسار سیکرٹری جمعیت)

# انجمن احمدیہ اُس کا مرکز اور اُسکی شاخیں

اِس انجمن کا کام سرانجام دینے کے لئے دو کمیٹیاں مقرر ہیں:۔ (۱) مجلس معتمدین (۲) مجلس ناظم۔ اور کام اٹھارہ صیغوں میں منقسم ہے مثلاً تعلیم الاسلام ہائی سکول۔ دار الاقامت ہائی سکول۔ مدرسہ احمدیہ عربی جس میں مولوی فاضل تک تعلیم ہوتی ہے دار الاقامت مدرسہ احمدیہ۔ مدرسہ بنات (یعنی گرلز سکول) احمدیہ ہوسٹل لاہور۔ درزی خانہ جسمیں بچوں کو خیاطی کا کام سکھلایا جاتا ہے۔ اشاعت اسلام جس کے ماتحت ریویو اردو اور انگریزی دونوں ہیں مہمانخانہ جس میں مہمانوں کے قیام و مہمانداری کا باقاعدہ انتظام ہے۔ محکمہ ڈاک بہشتی مقبرہ۔ محکمہ احتساب۔ شفاخانجات انگریزی و یونانی وغیرہ ذٰلک"۔ مسلمان پڑھیں اور غور کریں۔

**بجٹ** | سال گذشتہ کا بجٹ سوا دو لاکھ کے قریب تھا۔ آمد خالص ایک لاکھ اسی ہزار ۱۸۰۰۰۰ ہوئی۔ یہاں محرر مذکور نے یہ نہیں بتلایا کہ یہ کمی کس طرح پہ پوری کی گئی (سکرٹری)

**مختلف شاخیں** | صدر انجمن احمدیہ کی اڑھائی سو شاخیں ہیں۔ جو اس وقت مختلف بلاد و امصار ہند میں تبلیغ و اشاعت (احمدیت) کا کام کر رہی ہیں۔

**نظارت اُمورعامہ** | اُس نظارت کے افسر ناظر خانصاحب ذوالفقار علیخان صاحب برادر اکبر مولانا شوکت علی محمد علی ہیں۔ جو کام اس محکمہ کے سپرد ہیں۔ اُسکے مختصر عنوان یہ ہیں۔ مصیبت زدوں کی امداد۔ رفع تنازعات باہمی۔ فیصلوں کا اجرا۔ بیکاروں کا انتظام۔ رشتوں ناطوں کا تصفیہ۔ واہتمام مخالفین کی شرارتوں کا سدباب۔ گورنمنٹ سے تعلقات جماعت کی سیاسی نگرانی احمدیہ سٹورز یعنی مشترکہ قومی دار التجارت کا اہتمام وغیرہ

**نظارت بیت المال** | تمام قسم کے چندے بیت المال میں بھیجے جاتے ہیں۔ آمد و خرچ کا باقاعدہ حساب موجود رکھا رہتا۔ اور وقتاً فوقتاً شائع کیا جاتا ہے۔ سال گذشتہ کا بجٹ ایک لاکھ اکیاسی ہزار تھا۔ آمد ایک لاکھ اکیس ہزار رہی۔ مگر اسی سال جماعت نے لندن میں تعمیر مسجد کیلئے ایک لاکھ روپیہ چندہ دیا۔ اور ڈیڑھ لاکھ کا بار خرید اراضی کا اُٹھایا۔ چندہ خاص ایک لاکھ کے علاوہ اور پچھتر ہزار روپیہ کے مزید مطالبہ کو جماعت نے پورا کر دیا۔ اس خاص چندہ میں دس ہزار روپیہ کی رقم خاص احمدی خواتین کی طرف سے پیش کی گئی۔ امام جماعت احمدیہ مرزا بشیر الدین احمد صاحب خود بھی ہر ایک چندہ میں عملی شرکت کرتے رہتے ہیں۔

**نظارت تعلیم و تربیت** | "اِس محکمہ کے ماتحت ۹۴ سکول ہیں۔ اُن میں ۹ خاص زنانہ۔ اور دس

عـ۱ مولانا شوکت علی و مولانا محمد علی مراد ہیں۔

ہائی سکول بیبیوں کے ماتحت بھی قادیان میں سلسلہ دروس القرآن جاری ہے۔"

اس کے ماتحت ایک یتیم خانہ بھی قائم ہے۔ (بچوں کی تعداد اور انتظام وغیرہ محرر مذکور نے نہیں بتلائی شاید بالتعیین اُن کو معلوم نہ ہو) سکرٹری۔

اسی جماعت کے ماتحت اسباق القرآن کا ایک سلسلہ جاری کیا گیا ہے یعنی مختلف حصص قرآنی پر چھوٹے چھوٹے اسباق تیار کئے۔ اور چھاپ کر پڑھنے والوں کو بھیجے جاتے ہیں تاکہ جو لوگ قادیان پہنچکر دروس القرآن سے مستفید نہیں ہوسکتے۔ وہ اپنے اپنے گھروں میں رہ کر بھی اس سے قطعاً محروم نہ رہیں۔"

**نظارت تالیف و اشاعت** اس محکمہ کا کام احمدیہ لٹریچر کا تیار کرانا۔ اور شائع کرنا ہے اس سلسلہ میں بہت سا لٹریچر ملک کی مختلف زبانوں (عربی۔ فارسی۔ انگریزی۔ اردو۔ گورمکھی وغیرہ) شائع ہو چکا ہے اور بہت سا تیار ہو رہا ہے۔ سب سے ضروری چیز اس سلسلہ میں جو زیر اہتمام ہے۔ وہ قرآن مجید کا گورمکھی میں ترجمہ ہے۔ شیخ محمد یوسف ایک عرصہ سے اس کام کو کر رہے ہیں۔ اس میں سکھوں کے شائع کردہ گورمکھی ترجمۃ القرآن کی بیہودگیاں بھی واضح ہو جائیں گی۔ اس محکمہ کے ماتحت ترسیل مبلغین کا کام بھی ہے۔ اور مبلغین دو قسم کے ہیں۔ ایک وہ جو مختلف مراکز میں جم کر احمدیت کی اشاعت میں مصروف کار ہیں۔ اور دوسرے وہ جو ہمیشہ اس مقصد کے لئے دورہ کرتے رہتے ہیں۔

**مبلغین کی جماعت** ایک خاص جماعت جس میں عربی خواں حضرات قریب قریب مولوی فاضل کی قابلیت کے اور بعض دوسرے صاحبان علم شامل ہیں اس وقت خاص اس مقصد کیلئے تیار کی جارہی ہے۔"

**واقفین** یہ وہ جماعت نوجوانان ہے۔ جنہوں نے اپنی زندگیاں خدا کے دین کی خدمت و اشاعت کے لئے وقف کر دی ہیں۔ جنہوں نے اپنے امام کے ہاتھ پر اس امر کی بیعت کی ہے۔ کہ وہ جب اور جہاں چاہیں۔ انہیں اسلام کی خدمت کیلئے بھیج سکتے ہیں۔ اور وہ کوئی معاوضہ اس خدمت کا بیت المال انجمن احمدیہ یا ممبران جماعت وغیرہ سے نہیں لینگے۔ تمام اخراجات کے خود کفیل ہونگے۔ ایسے ۴۰ آدمی اس وقت موجود ہیں۔ جن میں دو آدمی روانہ بھی کئے جا چکے ہیں۔ ایک صاحب شیخ محمود احمد ایڈیٹر الحکم قاہرہ پہنچکر کام میں لگ گئے ہیں اور دوسرے صاحب شیخ فضل الرحمٰن افریقہ میں ایک پوری بستی کو مسلمان بنانے میں کامیاب ہو چکے ہیں۔"

**لوکل مشن** ہندوستان کے بعض مقامات پر احمدیہ جماعت کے ایسے مشن بھی ہیں۔ جو اپنے لوکل اخراجات پر اس کام کو چلا رہے ہیں۔ اور کسی طرح کی اعانت صدر دفتر قادیان سے طلب نہیں کرتے۔"

سیلون (لنکا) کی جماعت پورے زور و شور سے تبلیغ مقاصد میں مصروف ہے۔ اسکی طرف سے ہر وقت تشیوع رسائل و اوراق مطبوعہ کے علاوہ مسیح نام کا ایک ہفتہ وار رسالہ انگریزی زبان میں اور اسی کا ایک ترجمہ تامل زبان میں شائع ہو رہا ہے۔

سکندرآباد (دکن) کی جماعت سے بہ مقدار کثیر انگریزی۔ اردو۔ گجراتی وغیرہ زبانوں میں لٹریچر شائع ہو رہا ہے۔ برہمن بڑیہ (بنگال) سے بنگلہ زبان میں رسالہ البشریٰ نکل رہا ہے۔ بنگلور میں درس قرآن اور انفرادی تبلیغ کا سلسلہ جاری ہے۔

## بیرون ہندوستان میں تبلیغی کام

**لنڈن** | لاہوری جماعت کے علاوہ اس جماعت کا بھی ایک مرکز لنڈن میں قائم ہو چکا ہے۔ وہاں پر انہوں نے ایک مسجد بھی بنائی ہے۔ جس کا ذکر اوپر بعض چندہ خاص آچکا ہے۔ جو رقم بچ رہی تھی وہ تجارت میں لگادی گئی ہے۔ کہ اُس کے منافع سے مشن کا کام چلایا جائے۔

**افریقہ** | مغربی افریقہ میں پروفیسر عبدالرحیم تبلیغ کا کام کر رہے ہیں۔ انکے ہاتھ پر اب تک ۴۴ ہزار انسان مسلمان ہو چکے ہیں۔ اُن میں عیسائی بننے والے مسلمان مسیحی اور بت پرست وغیرہ سب شامل ہیں۔

**آسٹریلیا** | ایک عرصہ سے یہاں بھی تبلیغ کا کام جاری ہے۔ اور ایک ماہوار رسالہ مسلم سن شائن۔ (آفتاب اسلام کا طلوع) بھی نکل رہا ہے۔

**امریکہ** | یہاں کا کام تو معلوم خواص و عوام ہے۔ مفتی محمد صادق کا پہلے یہاں کی حکومت نے امریکہ میں داخلہ بند کر دیا تھا۔ لیکن چھ ماہ یا شاید اس سے زائد کوشش کے بعد وہ اندرون ملک میں جانے اور مقیم ہونے میں کامیاب ہو گئے۔ بیان کیا جاتا ہے۔ کہ ایک سو تیرہ عیسائی حلقہ بگوش اسلام ہو چکے ہیں۔ جن میں سے بعض مشہور پادری اور اہل علم بھی ہیں۔

اسکے علاوہ ماریشس۔ زنجبار۔ وغیرہ میں تبلیغی مراکز قائم ہیں اور بڑے زور و شور سے کام ہو رہا ہے۔

اس جماعت کی کوششوں کا اندازہ کرنا مقصود ہو۔ تو اس سے سمجھ لیجیے۔ کہ خود مصر میں انکی مشن کا باقاعدہ مرکز کھل چکا ہے۔ اور احمدیت کی اشاعت وہاں بھی شروع ہو چکی ہے۔ علاوہ ہم نے یہ بھی سُنا ہے۔ کہ موجودہ امیر غازی امیر امان اللہ خاں شاہ کابل کے اعلان مساوات سے متاثر ہو کر احمدی جماعت اس امر پر بھی آمادہ ہے۔ کہ اپنا ایک مرکز خود دارالسلطنت کابل میں کھول دیوے (سکرٹری)

یہ ایک نہایت ہی مختصر سی کیفیت ہے قادیانی مشن کے کام کی جو میں نے سوائے تھوڑے سے جملہ کے یا دنے بعینہٖ الفاظ خود مبلغ مذکور کے الفاظ میں دیدی ہے۔ تاکہ مسلمان غور کریں اور عبرت پکڑیں۔ اسی وجہ سے عبارات کو میں نے انورٹڈ کاموں میں ڈالدیا ہے۔ اور جو جملے کہ مستثنیٰ ہیں وہ اپنے قلم سے لکھے ہیں۔ عام خیال تو یہ تھا۔ کہ مولوی نورالدین کی وفات پر جماعت محمودیہ اور [illegible] تقسیم ہو گئی ہے۔ اس واسطے اس کا تمام شیرازہ بالکل منتشر اور اسکی اجتماعی قوت بالکل برباد ہو جائیگی اور تھوڑے ہی عرصہ میں یہ جماعت مثل دوسری بے نام جماعتوں کے فنا ہو جائیگی۔ لیکن نتیجہ شاید [illegible] جو کام کو ترقی اور ہمتوں کو بڑھا دیوے۔ کاش کہ مسلمانوں میں جو تفریق ہے۔ اگر وہ بالکل رفع نہیں ہو سکتی تو کم از کم کوئی ایسی خوشگوار صورت ہی اختیار کرلیوے تا وہ اسلام کی کوئی حقیقی خدمت اس دور تباہی و بربادی میں کرکے اپنے اللہ کے روبرو سرخرو ہو سکیں۔

# بعض انفرادی مساعی

یہ تو جماعتی کوششوں کا حال ہے۔ لیکن مسلمانوں میں بعض انجمنیں ایک عرصہ سے تبلیغ و اشاعت کے مقدس کام میں مصروف ہیں۔ لیکن چونکہ انکی کوششیں یا تو ایک خاص شکل صورت کی ہیں یا اور کسی خاص حصہ ملکی میں بالکل محدود رہی ہیں۔ اسلئے مسلمانان ہندوستان کو عام طور پر اُن کا علم نہیں ہے۔ ان میں سب سے زیادہ کارکن اور قابل ذکر وہ انجمن ہے۔ جو عرصہ بیس پچیس سال سے تبلیغی کام کر رہی ہے۔ یہ انجمن پونانی میں قائم ہے۔ جو مالابار کا تعلقہ (تحصیل) ہے! اس کا ذکر مسٹر آرنولڈ نے اپنی مشہور کتاب پریچنگ آف اسلام (دعوت اسلام) میں بھی کیا ہے (دیکھو صفحہ ۲۶۹ انگریزی ایڈیشن)

یہ انجمن اپنی گذشتہ مدت عمل میں کم و بیش بارہ چودہ ہزار مردوں اور عورتوں کو مسلمان بنانے میں کامیاب ہوئی ہے! اور چونکہ اس کا کام مالابار میں بلکہ مالابار کے بھی ایک خاص حصہ میں محدود رہا ہے۔ اس لئے یہ مشہور نہیں ہوئی۔ ورنہ نتائج تبلیغی کے لحاظ سے تو یہ ہندوستان کی کسی بڑی سے بڑی انجمن سے بھی پیچھے نہیں ہے۔ حال ہی میں یعنی چند سال پیشتر ایک انجمن بمبئی میں بھی قائم ہوئی تھی جس کا نام انجمن ترغیب و تعلیم اسلام ہے۔ یہ بھی تبلیغ اسلام کا کام کر رہی ہے۔ لیکن اس کی مساعی بہت ہی محدود ہو گئی ہیں۔ اور اب تو ایک دو مسلمان اور ایک ماہوار رسالہ کے سوا جو گجراتی وغیرہ میں شائع ہوتا ہے! اس انجمن کا عملی وجود بہت کم نمایاں ہے۔ اس کے صدر ایک مشہور آدمی مولوی محمد یعقوب ہیں۔ جنہوں نے مرہٹی زبان میں قرآن مجید کا ترجمہ بھی کیا ہے۔ مجھے شخصاً مولوی صاحب سے نیاز حاصل ہے۔ آدمی ان تھک ہمت کے ہیں۔ مرہٹی گجراتی بہت اچھی جانتے ہیں۔ انگریزی، عربی، فارسی کا مطالعہ بھی ہے اور اردو تو بولتے ہی ہیں سب کاروبار چھوڑ کر اسی طرف لگ گئے ہیں۔

ان کے علاوہ بعض انجمنیں ایسی بھی ہیں۔ جو تبلیغ و دعوت کے مقصد عظیم کو لے کر اٹھیں مگر کسی ایک یا دوسرے سبب سے برسات کے کیڑوں کی طرح ہمیشہ کی نیند سوئیں۔ لیکن با ایں ہمہ کچھ نہ کچھ کام انہوں نے ضرور کیا!

محی الدین احمد بی۔ اے ناظم (سکرٹری)
جمعیت دعوت و تبلیغ اسلام پونا۔ ایسٹ سٹریٹ نمبر ۱۳۱۰

گلزار ہند سٹیم پریس لاہور میں باہتمام شیخ ... چھپا

# الہلال بک ایجنسی کی کتب نادرہ

**الفرقان بین اولیاء اللہ و اولیاء الشیطان** :- دنیا میں دو مختلف قوتیں ہیں خیر و شر حق و باطل، نور و ظلمت عوام کو اُنکی تمیز میں دھوکا ہوتا ہے، امام الہند حضرت مولنا ابو الکلام آزاد نے کتاب ہذا میں ان دو متضاد قوتوں کے خصائص و اعمال اور ان اعمال کے نتائج و عواقب کی حقیقت پر تفصیل کے ساتھ بحث کی ہے، اور خالص قرآنی نقطۂ خیال سے اس کتاب کا مطالعہ ہر مسلمان کیلئے نہایت ضروری ہے، لیکن بحالات موجودہ اسکی اہمیت اور بھی بڑھ گئی ہے، قیمت ۶/

**تذکرہ** :- مطبوعہ البلاغ پریس کلکتہ - مستقل تصنیف امام الاحرار قیمت بلا جلد ۱۲/ مجلد ۱۲/ محصول ۸/

**القول المتین فی تفسیر سورۃ والتین** :- مصنفہ امام الہند مولانا ابو الکلام آزاد قیمت ۸/

**تاریخ آل عثمان** :- سلطنت ٹرکی کے ۳۷ بادشاہوں کے مفصل حالات معہ آٹھ رنگین تصاویر قیمت بلا جلد ۱۲/ مجلد ۱۲/

**انوار القرآن** :- کتاب ہذا میں مسلمانوں کے حالات حاضرہ کی تباہ حالی، افتادگی اور تمام گمراہیوں اور بربادیوں کی اصل بنیاد تعلیم قرآن کریم سے بے بہرہ ہونا بتلایا گیا ہے، اور یہ دعویٰ کیا گیا ہے، کہ روحانیت - مساوات - حریت اخوت عدل اتحاد و ایثار کے جو بینظیر نمونے تعلیم قرآن کی وجہ تاریخ اسلام نے قرون اولیٰ میں پیش کئے ہیں اگر ہم انہیں اپنے لئے مشعل ہدایت بنالیں تو ہم بھی دنیا کی بہترین قوم بن کر اسی زمانہ کو تازہ کر سکتے ہیں، قیمت آٹھ آنہ

**خزینۃ المیراث** یہ تقسیم ترکہ وراثت کے متعلق ایک بینظیر و جامع کتاب ہے، ابتدا میں مسئلہ میراث کی مختصر تشریح کر دی گئی ہے، پھر مختلف جداول میں تمام ممکن الوقوع صورتوں کی تقسیم ترکہ مطابق قرآن و احادیث کر دی گئی ہے مسئلہ میراث کی ہر صورت کتاب ہذا سے اس طرح آسانی سے دیکھی جاسکتی ہے، جسطرح جنتری سے تاریخ بالخصوص ائمہ مساجد علماء اور وکلاء کو ریڈی ریفرنس کا کام دیگی قیمت اڑھائی روپیہ (۲/۸) محصول ۴/

ملنے کا پتہ :- الہلال بک ایجنسی حلقہ نمبر ۲۴ اندرون شیرانوالہ دروازہ لاہور

کشف المفہوم اردو شرح مثنوی مولانا روم پہلے اصل شعر جلی قلم سے صحیح اردو ترجمہ پھر معانی مشکل الفاظ و حل لغات اور شرح حصہ اول ۱۲ دوم ۱۲ سوم ۱۲ [illegible] محصول [illegible]

"مندرجہ ذیل کتب کسی شخصی مفاد کی بناء پر شائع نہیں کی گئیں"
اس لئے غیر مستطیع طلباء و شائقین کو بشرط ثبوت مفت بھی دیجاتی ہیں۔

# تصانیف جمعیت دعوت و تبلیغ اسلام

## تفسیر سورۂ فاتحہ

مصنفہ مولوی محی الدین احمد بی۔اے قصوری ناظم جمعیت دعوت و تبلیغ اسلام پونا و شاگرد رشید امام الہند حضرت مولانا ابوالکلام آزاد
قیمت بلا جلد عہ مجلد عا محصول ۵ر

## تقویۃ الایمان

از علامہ حضرت مولانا شاہ اسمٰعیل صاحب شہید دہلوی رحمۃ علیہ قیمت دس آنہ (۱۰)

## القول الفرقان فی توضیح حقائق القرآن

(عیسائیوں کے چودہ مشہور اعتراضات کا عقلی و نقلی براہین سے بطلان)
مصنفہ مولوی محمد علی ایم۔اے (کنٹب) تاجر بمبئی قیمت ۶ر

## یہ کتب دفتر لاہور سے طلب کیجئے

ان الدّین عند اللہ الاسلام

# رُوداد عمل

جمعیت دعوت و تبلیغ اسلام پونہ

حصہ دویم متعلق بہ

## دعوت و تبلیغ بمبئی، مہاراشٹر و پنجاب





محی الدین احمد بی۔ اے۔ قصوری۔ ناظم جمعیت



باہتمام سردار چرن سنگھ صاحب پرنٹر ہندوستانی پریس لاہور میں چھپا

# جمعیّت ہٰذا کی تاسیس

لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَی التَّقْوٰی مِنْ اَوَّلِ یَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِیْہِ

کتاب و سُنت کے مطالعہ اور حالات حاضرہ کا مشاہدہ سے جن کا ایک مختصر سا خاکہ اس رپورٹ کے پہلے حصہ میں پیش کیا جا چکا ہے۔ طبیعت اس نتیجہ پر پہنچی کہ نصرانیت کا موجودہ استیلا ایک بہت بڑی حد تک ان کی تبلیغی کوششوں کا کرشمہ اور مسلمانوں کا تنزل جذبۂ تبلیغی کے کم بلکہ فنا ہو جانے کا نتیجہ ہے۔ پس طبیعت تمام چیزوں سے بیزار ہو کر صرف اس ایک امر پر جم گئی۔ کہ آئندہ زندگی کا نصب العین صرف دعوت و تبلیغ اسلام ہونا چاہیئے۔ لیکن اپنی بے بضاعتی بھی معلوم تھی۔ ہندوستان کے طول و عرض میں نظر دوڑائی تو اپنے ہاں کوئی ایسی جماعت نظر نہ پڑی جس کا نصب العین خالصتہً یہی مشغلہ دینی و ملّی ہو۔ پھر اس فکر میں چند دن صرف کیئے کہ اگر طبقہ علمائے عظام یا ہندوستان کا کوئی دوسرا نامور مسلمان اس امر پر کمربستہ ہو جائے تو اُس کے ساتھ مل کر کام کرنے میں شاید اپنی دیرینہ آرزوؤں کے پورا کرنے کی کوئی صورت پیدا ہو جائے لیکن یہ بھی نظر بحالات غیر ممکن معلوم ہوا۔ بلکہ حالات میں ایسی تبدیلیاں رونما ہونا شروع ہو گئیں۔ کہ اکثر اکابر اسلام اور اعاظمِ اُمّت تا طبیعۃً بعض دوسرے مقاصد کے حصول کی جدوجہد میں جو بجائے خود اسی درجہ ضروری تھے مصروف ہو گئے۔ جس سے اس اُمید کے پورا ہونے کا خیال آئندہ بھی مدید مدّت تک کے لئے ایک امر غیر ممکن الحصول نظر آنے لگا۔ حضرت مولٰنا ابوالکلام آزاد وہ واحد بزرگ تھے۔ جنہوں نے ہندوستان میں ۱۹۱۶ء میں اس کام کی بنیاد ڈالی تھی جو اُن کی نظربندی کے باعث اُس وقت رہ گیا تھا یہی وجہ ہے کہ جب اُن سے اس کام کے متعلق استصواب کیا گیا تو انہوں نے نہ صرف بخوشی اجازت ہی فرمائی۔ بلکہ اس امر پر اصرار فرمایا کہ بلا انتظار مزید اس کارِ خیر کو شروع کر دیا جائے اور کام کی عظمت کے مقابلہ میں اپنی ہمتوں کی کوتاہی اور قابلیتوں کی کمی کو کبھی بھی خاطر میں نہ لایا جائے۔ اور

باوجود اپنی شدید کوتاہ فرصتیوں کے ہر ممکن مشورہ سے اعانت اور بصورت تبدیل حالات اس جماعت کی پوری راہنمائی قبول فرمانے کا پختہ عہد بھی فرمایا فجزاہ اللہ احسن الجزا علی ذالک۔
چنانچہ فروری ۱۹۲۰ء ۵ - تاریخ کو اللہ کے چند عاجز بندوں نے جن میں سے کوئی بھی نہ تو میدان علم میں کوئی ممتاز حیثیت رکھتا تھا اور نہ اقلیم دولت و ثروت میں نمایاں و مشہور تھا، اسی کے نام پر اس کام کو شروع کر دیا۔

# اوّلیّت و سبقت بالخیر

اس مبارک کام کی بنیاد عم بزرگوار مولوی محمد عبد اللہ صاحب کے مبارک ہاتھوں سے پڑی جنھوں نے اپنی ملازمت کو فوراً خیرباد کہہ کر اس کام کو شروع کر دیا۔ اور جلدی ہی لاہور میں ایک خاص سرعت کے ساتھ کام شروع ہو گیا۔ اور تھوڑے ہی عرصہ میں خدائے بندہ نواز نے رفقائے عمل کی ایک چھوٹی سی جماعت جمع فرما دی جس نے محض قوت لایموت پر اس مقدس کام کا بوجھ اُٹھا لیا اور پنجاب کے چند اضلاع میں بیک وقت کام شروع ہو گیا۔
ایک تو ابتدائے کار دوسرے مخت... کارکنوں کا اپنے اپنے حلقوں اور علاقوں میں رہ کر محض برائے نام وظائف پر جمعیت کے مقاصد کی تکمیل و تحصیل کی ذمہ واری اُٹھانا قدرۃً پہلے کچھ عرصہ تک کام میں ایک قسم کا تفرق و انتشار رہا، لیکن اللہ تعالے کے فضل و کرم سے جلدی کام میں بہت سی اصلاحات ہو گئیں۔
مجلس ہذا کے وظائف اصولاً دو گونہ ہیں۔ اصلاح[۱] اور دعوت[۲] وظائف اصلاحی کا تعلق غالباً مسلمانوں سے تھا، کہ جس قدر آلودگیاں اور غلاظتیں مسلمانوں کے تمام حصص و شعب زندگی میں جمع ہو گئی ہیں۔ اُن سے اُن کو پاک کرنے کی کوشش کی جائے۔
وظیفہ دعوت کی غرض و غایت فقط یہ ہے کہ قرآن حکیم کی دعوت کو تا حد استطاعت تمام غیر مسلم دنیا کے سامنے پیش کیا جائے، جو یا تو بوجہ اجنبیت زبان یا بباعث مخالفانہ لٹریچر کے زبردست شیوع کے اسلام سے پوری نفرت حاصل کر چکی ہے۔ اور اسلام کو معاذ اللہ ایک وحشیانہ دستور العمل سمجھنے لگ گئی ہے اور ہندوستان میں بالخصوص ان آٹھ کروڑ انسان نما حیوانوں کو بھی اسلام کی برکات۔ مساوات کاملہ، مسالمت تامہ، شرافت عالیہ اور فطرت انسانی کو جملہ ماسوی اللہ سے بلند و بے نیاز کر کے اُس کو اُس کے اصلی ملکوتی رنگ میں لانے والی تعلیم حقہ سے

مستفید ہونے کا پورا موقعہ دیا جائے، جن کو ہندوستان کے ہندو مسلمانوں نے یکساں طور پر نہ صرف قطعاً ترک کر رکھا ہے، بلکہ ان کو اس انسان نما حیوانی حالت میں رہنے پر مجبور بھی کر رکھا ہے۔ اور یہ دکھلا دیا جائے۔ کہ عزّ و شرف اصلی بلند اخلاقی اور اعلےٰ زندگی کے ساتھ مشروط ہے۔ اور کسی حسب نسب اور ذات پات کے ساتھ مخصوص نہیں ہے۔

کام کو شروع کرنے کے لئے مندرجہ ذیل امور پیش نظر رکھ لئے گئے جو گویا جمعیّت ہذا کے مقاصد سمجھنے چاہیں اور جو اصلاح یا دعوت کا کوئی نہ کوئی عظیم الشان پہلو لئے ہوئے ہیں۔

(۱) قرآن حکیم کی تعلیم کو دنیا میں پھیلانا بلا قید مذہب و ملّت اور بلا شرط زبان و قومیّت اس سلسلہ میں قرآن مجید کا مختلف زبانوں میں ترجمہ کرانا، اس کی تعلیمات پر مختلف پہلوؤں سے روشنی ڈالنا، مضامین قرآنی کی لکچروں اور تقریروں کے ذریعہ سے اشاعت اور مختلف دیار و امصار میں قرآن مجید کے دروس کا جاری کرنا یہ بڑے بڑے امور پیش نظر رکھ لئے گئے۔

(۲) مسلمانوں کی عملی اصلاح۔ ارکان اسلامی مثل نماز وغیرہ کو ان میں قائم کرنا اور شرک بدعات اور رسوم قبیحہ کو جو ان کے جسم قومی میں مثل خون کے دائر و ساری ہو چکی ہیں۔ دور کرنا۔

(۳) لاوارث یتیم بچوں کی تعلیم و تربیت کا تبلیغ و اشاعت کے لئے تیار کرنے کی غرض سے انتظام کرنا۔

(۴) صحیح اسلامی لٹریچر اور اسلامی تاریخ کا تیار کرنا اور مسلمانوں میں پھیلانا۔

(۵) غیر مسلم بھائیوں بالخصوص ہندوستان کی اچھوت اقوام کی اصلاح اور اسلام کی برکات دنیوی و اخروی سے فیضیاب کرنے کی ہمہ تن کوشش کرنا۔

(۶) بشرط گنجائش و استطاعت مصیبت زدہ نوع انسانی کی بالعموم اور گرفتار بلا مسلمانوں کی بالخصوص امداد و اعانت۔

ابتداءً لاہور کو مرکز قرار دیکر مسلمانوں کی اصلاح کی طرف توجہ کی گئی اور زیادہ توجہ خاص لاہور اور پنجاب کے شرقی اضلاع کی طرف رہی۔ لیکن بعد میں لاہور، گوجرانوالہ، ہوشیارپور، جالندھر، گجرات، لائلپور، فیروزپور، امرتسر، سیالکوٹ، گورداسپور، منٹگمری، گوبڑگانواں، کرنال، کانگڑہ، میں وقتاً فوقتاً اور لاہور، فیروزپور، گوجرانوالہ، ہوشیارپور، کانگڑہ، سیالکوٹ، اور اب ریاست کشمیر و جموں میں بفضلہ مستقل طور پر کام ہوتا رہا اور ہو رہا ہے۔

اگرچہ بعض مقامات میں سخت مشکلات کا سامنا ہوا اور کئی مبلغین نے ان کے مقابلہ

ہیں ہمت ہار دی اور کام چھوڑ کر چلے گئے۔ تاہم ہر وقت کوشش رہی کہ جو آدمی اہل نظر آئے۔ اُس کی خدمات سے فوراً فائدہ اُٹھایا جائے۔ عربی مدارس اور انگریزی کالجوں کے طلبا وغیرہ سے ملکر اس ضرورت کو اُن کے ذہن نشین کیا گیا۔ اور کام کو جاری رکھنے کے لئے کوشش کی گئی۔

کام کے ضروری ضروری پہلو یہ تھے۔

اضلاع مذکورہ میں مبلغین بھیجکر مواعظ و خطب کے ذریعے مسلمانوں کو اخذ و تمسک بالقرآن کی طرف پوری قوت کے ساتھ متوجہ کیا گیا۔ اس سلسلہ میں متعدد مقامات مثلاً مزنگ (لاہور) فیروزپور اسلامیہ کالج (لاہور) لائل پور، جلالپور کھٹیاں (ضلع گوجرانوالہ) جالندھر میں دروس قرآنی شروع کئے گئے اور اسلامیہ کالج لاہور، جالندھر، جلالپور کھٹیاں میں ابھی تک یہ سلسلہ بفضلہ جاری ہے۔

اسی سلسلہ میں اُن رسوم کی بیخکنی کی کوشش بھی برابر جاری رہی جو مسلمانوں کو تباہ کر رہی ہیں مثلاً بیاہ شادی وغیرہ پر اسراف و تبذیر یعنی بلا ضرورت بے محل مصارف وغیرہ چنانچہ جن جن مقامات پر کام کرنے والی کمیٹیاں موجود ہیں وہاں پوری قوت کے ساتھ کوشاں ہیں۔

مختلف مقامات پر مسلمانوں میں جماعتی نظام پیدا کرنے کی سرتوڑ کوشش کی گئی۔ چنانچہ بحمد اللہ بہت سے دیہات میں مسلمانوں کی چھوٹی چھوٹی جماعتیں ایسی پیدا ہو گئیں جنہوں نے وہاں کے مسلمانوں کی اصلاح میں پوری کوشش کی۔ کئی ایک اشاعت اسلام کمیٹیاں بھی قائم ہو گئیں۔ جن میں اشاعت اسلام کمیٹی جالندھر، حافظ آباد، نصرۃ الاسلام مویلاں ضلع ہوشیار پور۔ انجمن اشاعت اسلام شرقپور و دسوہہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں ان میں سے جالندھر

کمیٹی بلحاظ کام کی سرگرمی کے ایک نمایاں حیثیت رکھتی ہے۔ اس کی دو جداگانہ رپورٹیں بھی چھپ کر شایع ہو چکی ہیں۔ اب کچھ عرصہ سے بوجہ مولوی عبدالحق صاحب عباسی جالندھری کے الگ ہو جانے کے اس کی عملی حالت بہت کچھ کمزور ہو گئی ہے۔ لیکن موریاں ضلع ہوشیار پور، دسوہہ ضلع ہوشیار پور، شیر انوالہ دروازہ لاہور کے محلہ کی اور شرقپور کی کمیٹیاں بفضلہ تعالےٰ بدستور سرگرم عمل ہیں۔

ایسی ہی جماعتوں کے ذریعہ سے مسلمانوں کو جملہ ارکان اسلامی مثل نماز، روزہ وغیرہ کی بہ پابندی ادائیگی کی تحریص و ترغیب بھی دلائی جاتی رہی اور ان مقامات کے علاوہ جہاں

انجمن اشاعت اسلام کی شاخیں قائم ہوئیں۔ متعدد مقامات پر جمعیۃ الصلوٰۃ نام کی کمیٹیاں بھی قائم کی گئیں۔ چنانچہ خانپور ضلع ہوشیار پور، دھرم سالہ ضلع کانگڑہ، بلووال، ریتان کوٹلی مولہ ضلع سیالکوٹ میں ایسی جماعتیں پوری سرگرمی کے ساتھ کام کر رہی ہیں۔

علاوہ پنجاب کے ان پندرہ اضلاع میں جن کا ذکر اوپر آچکا ہے مواعظ کا سلسلہ جاری رکھنے کیلئے بعض طول طویل سفر بھی بغرض اشاعت اسلام کئے گئے۔ ان طول طویل اسفار کی غرض یہ تھی۔ کہ مسلمانوں اور غیر مسلمانوں کے حالات کا مشاہدہ و مطالعہ کیا جائے اور آئندہ کے کام کے لئے میدان پیدا کیا جائے۔ چنانچہ کانگڑہ، شملہ اور اخنور (ریاست کشمیر) کا پورا چکر ایک مرتبہ خود عم مکرم مولوی محمد عبداللہ صاحب نے لگایا اور شملہ کا دوسرا چکر مولوی محمد علی مبلغ جمعیت نے لگایا۔ اگر سخت سردی اور موسمی بارشیں مانع نہ آتیں تو شاید اس امر کا سلسلہ بہت طویل ہو جاتا۔ اور نتائج بھی بہت خوشگوار ظاہر ہوتے۔ لیکن انہی دو موانع کی بناء پر اس سلسلہ سفر کو آئندہ پر ملتوی کرنا پڑا۔ شملہ اور شملہ کی ملحقہ پہاڑیوں میں مشہور مسٹر سٹوکس کئی مرتبہ چکر لگا چکے ہیں اور پہاڑی وحشی اقوام میں سے سینکڑوں اور ہزاروں لوگ مذہب عیسوی میں داخل ہو چکے ہیں۔

ضلع کانگڑہ کا دوسرا چکر مولوی عبدالجلیل صاحب نے لگایا۔ جو بلحاظ نتائج نہایت ہی کامیاب رہا اس علاقہ میں بہت سی ایسی قومیں آباد ہیں۔ جو اپنے آپ کو مسلمان کہتی ہیں لیکن اسلام کے معتقدات بلکہ کلمہ تک سے بے خبر ہیں بعض اچھوت اقوام بھی موجود ہیں۔ جن کو نگلنے کی کوشش بہت سی جماعتیں کر چکی ہیں۔ خود آریہ سماج اپنا پورا زور ان اقوام کو لینے پر صرف کر چکی ہے۔ مگر کامیاب نہیں ہوئی۔ اب جمعیۃ ہذا کی طرف سے دو مستقل مبلغ اس ضلع میں کام کر رہے ہیں۔ امید ہے عنقریب نہایت ہی نمایاں نتائج پیدا ہونگے۔

ان کے علاوہ اضلاع گورداسپور، کرنال، گوڑگانواں، لائل پور، اور ہوشیار پور کے ملحقہ کوہ دہات کے چکر وسیع پیمانہ پر ہمارے مبلغین نے لگائے۔ اور علاوہ متذکرۃ الصدر امور کے مختلف اصلاحی امور میں کوشش کی جس میں سے بعض زیادہ اہم کا ذکر ضروری معلوم ہوتا ہے۔

پنجاب کے صاحب ثروت مسلمانوں خصوصاً زمینداروں میں بدقسمتی سے ہندوں کی دیکھا دیکھی یہ رسم جڑ پکڑ چکی ہے کہ وہ لڑکیوں کو وراثت سے محروم رکھتے ہیں گویا کہ لڑکی کا لڑکی ہونا ہی اس کی بدقسمتی کے لئے کافی ہے۔ جمعیت کے مبلغین جس جس گاؤں میں گئے

اُنہوں نے لوگوں کو اپنی جایداد کو شرعی طور پر تقسیم کرنے پر آمادہ کیا۔

ہمارے مبلغین نے قرآنی ہدایت کے بموجب تمام اسلامی ولایت میں "ما انزل اللہ" کے مطابق اپنے تمام تنازعات کو تصفیہ کرنے یا کرانے کی آواز بلند کی۔ غیر اسلامی عدالتوں کی مضرتیں لوگوں کے ذہن نشین کیں اور اُن کو بتلایا کہ دینی اور دنیوی دونو بربادیوں سے بچنے اور فوز و فلاح کی منزل مقصود تک پہنچنے کے لئے یہ امر ازبس ضروری ہے کہ مسلمان اپنے کسی جھگڑے کو کسی دنیوی عدالت میں نہ لے جائیں۔ گو وہ بظاہر کیسی ہی دلفریب اور خوشنما نظر آتی ہو۔ جمعیت کے پروگرام میں یہ چیز روز اوّل سے داخل ہے۔ اور اس کے کارکنوں نے ہمیشہ اسے نہایت ہی اہم سمجھا ہے کیونکہ ما انزل اللہ کے مطابق فیصلہ کرنے یا کرانے سے گریز باصطلاح قرآنی صریح کفر ہے وَمَن لَّمْ يَحْكُم بِمَا أَنزَلَ اللَّهُ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْكَافِرُونَ ؕ

اس کے علاوہ ایک بہت ہی بڑا کام جو پنجاب میں ہوا ہے وہ بعض مقامات پر پرائمری اور دینی مدارس کا قیام ہے۔ مسیحی مشن کا جو زبردست جال ہمارے ملک میں پھیلا ہوا ہے اس کا اجمالی تذکرہ رپورٹ ہذا کے پہلے حصّہ میں آچکا ہے۔ ان کے پروپیگنڈا کا ایک زبردست ذریعہ مشن سکول ہیں۔ جو لڑکوں اور لڑکیوں کے لئے جداگانہ مختلف مقامات پر حسب اقتضائے مقام کھولے جاتے ہیں۔ ان سکولوں کے جو نقص اور خراب اثرات قوم میں پیدا ہو رہے ہیں وہ محتاج بیان نہیں۔ لیکن اُن کے بدترین نتائج وہیں دیکھے جاسکتے ہیں۔ جہاں کوئی کامیاب مشن گرل سکول چل رہا ہے۔ پس ایسے مقامات پر جہاں زنانہ مشن سکول چل رہے ہیں ہمارا یہ ناگریز فرض ہو جاتا ہے۔ کہ وہاں کے لوگوں کو ان سکولوں کے خطرناک مہالک کی طرف متوجہ کریں لیکن تعلیم کا جو زبردست احساس اور ضرورت لوگوں کو مجبور کر رہا ہے کہ وہ اپنی لڑکیاں مسیحی اساتذہ کے حوالہ کر دیں جب تک اس کا کوئی خاص انتظام جمعیت کی طرف سے نہ کیا جائے اس سمت میں کامیابی مشکل ہے۔ اس لئے بھی بعض مقامات پر مدارس کا جمعیت کی طرف سے افتتاح ناگریز ہو جاتا ہے۔

چنانچہ کئی ایک مدارس کا افتتاح صوبہ پنجاب میں جمعیت کے ہاتھوں عمل میں آیا۔ لیکن جیسا کہ اوپر ذکر آچکا ہے۔ کئی مبلغ کام کی مشکلات سے خائف و ہراساں ہو کر کام کو چھوڑ گئے۔ تمام ایسے سکول جاری نہ رہ سکے۔ جاری کردہ سکولوں میں اس امر کا لحاظ رکھ لیا جاتا تھا کہ عربی تعلیم اور علوم رسمیہ دونو ساتھ ساتھ جاری رہ سکیں۔ صرف ان جاری کردہ سکولوں

ہیں سے جن کی تعداد قریباً دس بارہ تک جا پہنچی تھی۔ اس وقت صرف پانچ سکول چل رہے ہیں۔ اور ایسی اچھی حالت میں چل رہے ہیں۔ کہ ان کے آئندہ چند سالوں میں خاص ترقی کر جانے کی قوی امید ہے وَالْاَمْرُ بِیَدِ اللّٰہِ۔

ان پانچ سکولوں میں دو زنانہ سکول ہیں اور باقی ماندہ تین لڑکوں کے۔

**زنانہ مدارس**:۔ ایک زنانہ مدرسہ شرقپور ضلع شیخوپورہ میں ہے۔ یہاں مسیحی مشن نے ایک گرل سکول کھول رکھا تھا۔ اور چونکہ اور کوئی انتظام لڑکیوں کی تعلیم کا وہاں پر نہیں تھا اس لئے تمام مسلمان اپنی لڑکیوں کو اسی مشن سکول میں بغرض تعلیم بھجواتے تھے جمعیت کے سکول کے کھل جانے سے لوگ اس طرف رجوع ہو گئے۔ اور تھوڑے ہی عرصہ میں مشن سکول جہانتک مسلمان لڑکیوں کا تعلق تھا بالکل خالی ہو گیا۔ چنانچہ جلدی ہی مشن کو یہ سکول بالکل بند کر دینا پڑا۔

دوسرا سکول خانپور ضلع ہوشیارپور میں پوری کامیابی کے ساتھ چل رہا ہے۔ یہ مکیریاں ریلوے سٹیشن سے ۱۲ میل کے فاصلہ پر ایک چھوٹا سا قصبہ ہے یہاں ایک بچوں کا سکول مقامی انجمن اشاعت اسلام کی طرف سے جاری ہے۔ جس میں پرائمری کے بعد متداول عربی کتب دینیات بالخصوص حدیث و تفسیر پڑھائی جاتی ہیں۔ زنانہ مدرسہ کی سخت ضرورت تھی اس ضرورت کو جمعیت ہذا نے پورا کر دیا۔ جو معلمہ اس مدرسہ میں کام کر رہی ہے۔ وہ علاوہ دینیات وغیرہ سے بخوبی واقف ہونے کے ترجمۃ القرآن جانتی اور قرآن مجید کی حافظہ بھی ہے۔

**لڑکوں کے سکول**:۔ (۱) جلالپور بھٹیاں ضلع گجرات میں یہ مدرسہ جمعیت کی طرف سے جاری ہے۔ اور بفضلہٖ تعالےٰ نہایت ہی کامیابی کے ساتھ چل رہا ہے۔

(۲) پنڈوری کلاں ضلع گوجرانوالہ میں جمعیت کا دوسرا سکول پوری کامیابی کے ساتھ چل رہا ہے۔ ایک ادنے اثر اس مدرسہ کا یہ ہوا کہ مقامی مشن سکول جو کئی سالوں سے کامیابی کیساتھ چل رہا تھا بالکل بند ہو گیا ہے۔

(۳) تیسرا سکول موریاں ضلع ہوشیارپور میں قائم ہے۔ یہاں کے لوگ بہت باہمت ہیں سکول بھی بفضلہٖ پوری رونق پر ہے گذشتہ سال یہاں کے بھائیوں نے ۱۲ روپیہ کا غلہ بھی فراہم کر کے جمعیت ہذا کی امداد کے لئے لاہور روانہ کیا۔ فَجَزَاھُمُ اللّٰہُ اَحْسَنَ الْجَزَاءِ

یہ سب سکول سر دست پرائمری تک ہیں لیکن تعلیم القرآن ان کا ایک لازمی جزء ہے۔ پرائمری کے بعد یہ مدارس تبلیغی مدارس کی شکل اختیار کر لینگے۔ اور طلبہ اس طور پر تیار کئے جائینگے کہ وہ مبلغ بن سکیں۔ وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ۔

# پونا کی طرف صدر مرکز کا انتقال

## اور

## وسطی و جنوبی ہند میں کام کا اجراء

ہم پہلے لکھ آئے ہیں کہ ابتداءً صرف اصلاحی امور کی طرف توجہ کی گئی اور نظر بہ حالات یہ ضروری بھی تھا۔ کہ دعوتی امور میں جب تک اپنے بھائیوں کا تعاون اور اشتراک عمل نہ حاصل کیا جاتا، کامیابی محال تھی۔ اور بھائیوں کے اشتراک و تعاون کیلئے ضروری تھا اُن سے تعارف اور اُن کی اصلاح۔ لیکن مختلف مسیحی جماعتوں کی مطبوعہ روداد کے مطالعہ سے جو اس ملک میں کام کر رہی ہیں اور اضلاع کانگڑہ کے دورہ سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ جمعیت کو دعوتی امور کی طرف بہت جلد متوجہ ہونا چاہیئے۔ اس غرض کیلئے چونکہ وسطی اور جنوبی ہندوستان کا میدان بہت ہی زیادہ ضروری اور وسیع نظر آیا۔

اس واسطے مئی جون ۱۹۲۱ء میں بمبئی میں نقل مکانی کی گئی۔

# وسطی اور جنوبی ہندوستان کی حالت

## دعوتی کام کی ضرورت اور اہمیت

گو پنجاب میں بھی ایسے مسلمان بکثرت موجود ہیں۔ جو مبادیات اور معتقدات اسلام تک سے ناآشنا ہیں۔ مثال کے طور پر ضلع کانگڑہ اور ضلع ہوشیارپور کا کوہستانی علاقہ پیش کئے جا سکتے ہیں۔ خود ضلع شیخوپورہ میں ہمارے مبلغین کو بعض ایسی اقوام سے ملنے کا اتفاق ہوا ہے جو اپنے آپ کو شافعی کہتے ہیں لیکن اپنا مذہب اسلام نہیں بتلاتے اور کلمہ تک سے بے خبر ہیں ان کے علاوہ اچھوت اقوام بھی بہ تعداد کثیر پائی جاتی ہیں لیکن جنوبی اور وسطی ہندوستان تو اس قسم کے مسلمانوں اور

اچھوت اقوام کا گویا اصلی گھر ہے۔

اچھوت اقوام کی تعداد اس وقت ہندوستان میں چھ اور آٹھ کروڑ کے درمیان بیان کی جاتی ہے۔ ان میں سینکڑوں ہزاروں اور بطور ندرت لاکھوں کی تعداد تو ہندوستان کے ہر صوبہ میں نظر آتی ہیں۔ لیکن کروڑوں کی تعداد دیکھنی مطلوب ہو تو وسطی اور جنوبی حصص ملکی کی طرف ہی جانا پڑتا ہے۔ پس اس سمت میں کام کرنے کے لئے محولہ حصص ملکی ہی کی طرف توجہ کرنا ضروری اور نتیجہ بخش معلوم ہؤا۔

اسلامی لحاظ سے بھی یہ حصے مسلمانوں کی عظیم الشان کوشش اور زبردست توجہ کے لائق ہیں جنوبی ہندوستان بالخصوص مہاراشٹر کے مسلمانوں کی زبون حالی اور پریشانی بقیہ ہندوستانی مسلمانوں سے اس لئے بہت بڑھی ہوئی ہے۔ کہ جہاں دوسرے مسلمانوں کی محکومی اور غلامی کا دور انگریزی حکومت کے ابتداء کے ساتھ شروع ہوتا ہے۔ وہاں مہاراشٹر اور بعض جنوبی حصوں کے مسلمان اس سے سالہا سال پہلے سے مرہٹوں اور پیشواؤں کی حشر انگیزیوں اور ظلم آرایوں کا تختہ مشق بنے رہے ہیں پس اُن کی اخلاقی اور مذہبی حالت ناقابلِ بیان ہے۔

اس وقت بھی جبکہ انگریزی حکومت کی مساوات کی لن ترانیاں ہانکی جارہی ہیں غریب و مظلوم مسلمانوں کے لئے ایک گونہ پیشوائی حکومت ہی قائم ہے۔ مہاراشٹر کے برہمن تعصب اور مذہبی جنون کا بدترین نمونہ ہیں۔ فی الحقیقت جو قوم ناجائز قومی پاسداری کے روگ میں اس درجہ مبتلا ہو کہ وہ دوسری ہندو اقوام (مثلاً مرہٹہ قوم) کو کوئی قومی سٹیٹس دینا پسند نہ کرتی ہو اس سے مسلمانوں کے لئے کس خیر اور کس بھلائی کی امید ہوسکتی ہے۔

بہر حال نتیجہ اس تسلط کا یہ ہؤا ہے کہ مسلمان قوم مہاراشٹر میں دماغی طور سے بھی قریباً بالکل فنا ہو چکی ہے۔ یہاں تک کہ دماغی اصلاح اور ذہنی ارتقاء کے لئے بھی سالہا سال کی محنت اور لاکھوں روپیہ کی ضرورت ہوگی۔

مذہبی حالت اس سے زبون تر ہے۔ شرک و بدعات اور رسوم قبیحہ کا تو ذکر ہی کیا کہ یہ چیزیں اس دور انحطاط اسلامی میں اب کسی دیکھنے والے کی غیرت کو برانگیختہ نہیں کرسکتیں اور اس میں مہاراشٹر و بمبئی اور پنجاب و یوپی سب برابر کے شریک ہیں الّا ماشاء اللہ و قلیل ما ہم مہاراشٹر، بمبئی کے بعض حصص اور مدراس میں تو وہ مسلمان آباد دکھائی دیتے ہیں۔ جن کو سوائے اس کے کہ وہ "لفظاً" مسلمان جانتے ہوں اور کسی چیز کی خبر نہیں۔ بمبئی اور گجرات کے بعض حصص میں

ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو اپنے آپ کو حنبلی کہتے ہیں۔لیکن اُن کو یہ خبر نہیں کہ حنبلی مسلمان ہوتے ہیں۔ اُن کے نام تک ہندوانہ ہیں۔ چنانچہ اُن میں سے ایک شخص کا ہندوانہ نام بدلکر جب عبداللہ نام رکھا گیا۔ تو اُس کی تمام برادری نے اُس سے مقاطعہ (بائیکاٹ) کرلیا۔

## مہاراشٹر کی حالت

ستارہ کے ضلع میں ہزاروں کی تعداد میں ایسے مسلمان بس رہے ہیں جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں۔ پر اُن کو مطلقاً اسلام کی کچھ خبر نہیں یہانتک کہ اُن میں سے ایک شخص سے جب یہ سوال کیا گیا۔ کہ وہ کون ہے اور اُس نے اس کے جواب میں "مسلمان" کہا تو اس سے کلمہ طیبہ پڑھنے کو کہا گیا۔ بجائے اسکے کہ وہ کلمہ شریف پڑھ دیتا وہ اندر چلا گیا اور اندر سے روئی دھننے کی دھنی اُٹھا لایا اور کہنے لگا کہ "اگر میں مسلمان نہیں تو میرے گھر میں یہ کیوں پڑی ہے"

اس طرح سینکڑوں لوگوں کے پاس بت اور پتھر کی مورتیاں ہر وقت موجود ہوتی ہیں۔ اور جب عبادت کا جذبہ اُن پر غالب ہوتا ہے۔ تو وہ اُن مورتیوں کو نکالکر پوج لیتے اور اُن کی طرف سجدے بھی کر لیتے ہیں۔ مسلمانوں نے ہمیشہ اُن کی طرف عدم توجہی اور بے اعتنائی برتی اور توجہ کرتا بھی کون ع
او خویشتن گم است کرا رہبری کند + اور یہ لوگ روز بروز اپنی بت پرستی میں بڑھتے بڑھتے گیا یا کیا اپنی ہمسایہ قوم میں مدغم ہوتے گئے۔

تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ جب پرتاب گڈھ کے مشہور قلعہ میں (یہ موضع ضلع ستارہ ہی میں واقع ہے) سیواجی نے افضل خان شہید رحمۃ اللہ علیہ کا محاصرہ کرلیا اور اُن کو اُس مشہور فریب کاری سے جس کو تاریخ ہندوستان کا ہر پڑھنے والا جانتا ہے۔ شہید کیا اور خان شہیدؒ کی فوجوں کو بے دریغ و بلا امتیاز خورد و کلاں اور زن و فرزند قتل کرنا شروع کیا تو اُن میں سے بعض نے بھاگ کر گرد و نواح کے دیہات میں پناہ لی اور جان بچائی۔ حالات نے مجبور کیا اور وہ انہیں کوہستانی دیہات میں رہ گئے۔ یہاں بہت سی اچھوت اور ہندو اقوام آباد تھیں۔ ان پناہ گزینوں نے انہی اقوام میں بیاہ شادیاں کرلیں اور اُن کے بیوی بچے اُن کے اثرات سے سب کے سب مسلمان ہو گئے۔ اُن لوگوں کے وفات پا جانے کے ساتھ اُن نومسلم عورتوں اور نو ولد بچوں پر اسلامی اثرات کا بھی خاتمہ ہو گیا اور یہ آدھے تیتر آدھے بٹیر نیم ہندو نیم مسلمان رہ گئے خان شہید کا مزار اب تک اُن لوگوں کا عام مرجع اور پرستشگاہ ہے۔

یہ اسلام کے اس عظیم الشان اور دائم الحیات معجزہ کا ایک حیرت انگیز ثبوت ہے کہ اسلام اپنے ضعیف ترین سیاسی قوت کے زمانہ میں سب سے زیادہ پھیلا ہے جس کا اعتراف مسٹر آرنلڈ نے پریچنگ آف اسلام میں بھی کیا ہے۔

**احمد نگر کی حالت:۔** احمد نگر مہاراشٹر کا ایک دوسرا ضلع ہے اور قدیم تاریخی شہر ہے چاند بی بی مشہور اسلامی ملکہ کا پایۂ تخت اور اکبر اعظم کا آماجگاہ رہا ہے۔ اس میں تین سو ساٹھ مساجد ہیں۔ جن میں سے بعض نہایت قابل دید اور مسلمانوں کے عظیم الشان فن تعمیر کی قابل قدر یادگار ہیں۔ کسی وقت میں یہ جملہ مساجد ضرور آباد ہونگی، لیکن اب حالت یہ ہے۔ کہ سو کے قریب تو غیر اسلامی قبضہ میں ہیں ڈسٹرکٹ، پولیس سٹیشن، سول ہسپتال، پبلک لائبریری، ضلع کی کچہری کالکٹر کا مکان، سرکاری اصطبل، عیسائی مشن کے گرجوں یتیم خانوں کے لئے جو جگہیں منتخب کی گئی ہیں وہ سب اسلامی مساجد ہیں اور مسلمانوں کی بے حسی اور دین سے تغافل پر ماتم کر رہی ہیں۔ کوئی ٹس سے مس تک نہیں ہوتا۔ ان کے علاوہ بیسیوں ایسی مسجدیں ہیں۔ جہاں پرندوں نے بسیرا کر رکھا ہے۔ اور کئی ایسی بھی ہیں کہ اُن کی رونق بندروں اور دیگر صحرائی جانوروں سے ہے ان کا پیشاب پاخانہ وغیرہ انہی مساجد میں ہوتا ہے۔

قریب قریب یہی حالت مہاراشٹر کے تمام اضلاع کی ہے۔

## مدراس کی حالت

صوبہ مدراس میں کل بیس لاکھ مسلمان آباد ہیں جن میں سے دس لاکھ کے قریب صرف ملیبار میں ہیں۔ اور باقی تمام صوبہ میں بکھرے ہوئے ہیں۔ حالت غربت و ناداری کی ناقابل بیان ہے اچھوت اقوام لاکھوں کی تعداد میں عیسائی ہو چکی ہیں اور ہنوز یہ سلسلہ بڑھتی ہوئی قوت کے ساتھ جاری ہے۔ ہندوؤں میں تعلیم بہت زیادہ اس کے بالعکس مسلمان دینی و دنیوی تعلیمات دونو سے قطعاً بے بہرہ۔

**حیدر آباد:۔** گو اسلامی ریاست ہے لیکن صرف اس لئے کہ اس کا تاجدار ایک مسلمان ہے۔ ورنہ تعلیمی، اقتصادی، عمرانی ہر لحاظ سے ایک ہندو ریاست ہے۔ ملک میں لاکھوں اچھوت بستے ہیں۔ جن کو مسیحی کارکن جماعتیں بسرعت برق نگل رہی ہیں گذشتہ چند ماہ ہی میں قریب قریب بیس ہزار آدمی حلقۂ مسیحیت میں داخل ہو چکے ہیں۔

میسور، ٹرانکور، کورگ وغیرہ کا حال اُس سے بھی زبون تر ہے۔ اور میسور کے متعلق تو کچھ کہنے کی ضرورت ہی نہیں۔ ابھی اخبار کے صفحوں کی سیاہی بھی اُن کی بدنصیبی اور تباہ حالی کے ذکر سے خشک نہیں ہوئی۔

یہ ایک عام اور نہایت ہی مجمل خاکہ جنوبی وسطی ہندوستان کی حالت کا ہے اور گو یہ مشتے نمونہ از خروارے سے زیادہ نہیں تاہم اس سے یہ بات کافی روشن ہو جاتی ہے کہ جنوبی ہندوستان میں کام کرنا کس قدر شدید ضروری ہے۔

## کام کا آغاز اور اُس کی مشکلات

یہی وجوہ تھے جنہوں نے پونہ میں مشن جاری کرنے کا فیصلہ کر دیا لیکن یہ کام جیسا ضروری اور اہم تھا اُسی قدر مشکلات اور مصائب سے گھرا ہوا بھی تھا۔ اولاً تو ایک ایسا صوبہ جو ہر طرح سے اجنبی تھا رسوم و عادات جدا گانہ اخلاق و اطوار مختلف آداب مجالس، محافل بالکل الگ اور ان سب سے زیادہ تکلیف وہ مشکل یہ کہ زبان بالکل اجنبی اور اس پر طرہ یہ ہے کہ سو سو میل پر زبان بالکل بدل جاتی ہے۔ ستارا میں، جو ہمارا مبلغ کام کر رہا ہے اُس کا مرکز چونکہ خود ستارہ تھا۔ جہاں مرہٹی زبان بولی جاتی ہے۔ لہذا اُس نے مرہٹی زبان سیکھنا شروع کر دی لیکن مرج سے تین میل کے فاصلہ پر جو ستارہ کا ایک مشہور گاؤں ہے۔ یکدم زبان بالکل بدل جاتی ہے اور لوگ مرہٹی کا ایک لفظ بھی نہیں سمجھ سکتے۔ بمبئی کی عام زبان گجراتی ہے لیکن گجراتی مسلمان آپس میں کچھی بولتے ہیں اور ایک پچاس میل کے فاصلہ پر علاقہ کوکن شروع ہو جاتا ہے جہاں کی زبان کوکنی ہے۔

اس سے بھی بڑھ کر دقت جو ہمارے راہ میں ہر ہر مقام پر پیدا ہے وہ مسیحی جماعتوں کا زبردست کامیاب اور دیرینہ پروپیگنڈا ہے۔ روپیہ کی فراوانی، کارکنوں کی کثرت سالہا سال کا میل جول اور سب سے بڑھ کر حکومت کی امانت و حوصلہ افزائی ایسے مقابلے کے ہوتے ہوئے ظاہر ہے۔ کہ کام کس قدر مشکل ہے۔ تاہم متوکلاً علی اللہ شروع کر دیا گیا۔ اور حالات و موانع کے لحاظ سے بفضلہ تعالےٰ کوئی کم کامیاب نہیں رہے۔

# ترجمۃ القرآن کے لئے جدوجہد
اور
# قابل مسلمانوں کا فقدان

جنوبی ہندوستان میں قابل مسلمان کبریت احمر کا حکم رکھتا ہے اور جو معدودے چند ہیں اور جن کی تعداد یقیناً انگلیوں پر گنی جا سکتی ہے وہ سب انگریزی ملازمت کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے اور اس لئے اُن سے کوئی مفید توقع رکھنا یقیناً بے سود ہے یہی وجہ کہ جنوبی ہندوستان کی بے شمار زبانوں میں سے کسی ایک میں بھی کوئی ذخیرہ اسلامی لٹریچر کا موجود نہیں جس کو استعمال کیا جا سکے۔ یا طالبین حق کے سامنے پیش کیا جا سکے۔ پس سب سے پہلے ضرورت محسوس ہوئی۔ کہ قرآن مجید کو مختلف زبانوں میں ترجمہ کر کے شائع کیا جائے۔ چنانچہ ہندوستان کی تمام نامور اخبارات میں ایسے مترجمین کیلئے اشتہار دیا گیا۔ قریب دو سو کے درخواستیں موصول ہوئیں جن میں پانچ سے زائد مسلمانوں کی نہ تھیں اور اُن پانچ میں سے ایک بھی ایسی نہ تھی جو دوسری درخواستوں کے مقابلہ میں رکھی جا سکے۔ ناچار برادر عزیز مولوی محمد علی ایم اے کنٹٹب سوداگر چرم نے تنہا انگریزی زبان میں قرآن کا ترجمہ شروع کر دیا۔ اور باقی زبانوں میں اُس کے ترجمہ کو اچھے آدمیوں کے ملنے تک ملتوی کر دینا پڑا۔

# بمبئی میں مسلم دار الاقامت کا قیام

اسی سلسلہ میں بمبئی ہوسٹل کا ذکر بھی ضروری معلوم ہوتا ہے۔ بمبئی میں رہائش اور خوراک کی مشکلات کا کچھ اُنہی لوگوں کو علم ہو سکتا ہے جن کو وہاں جانے اور رہنے کا اتفاق ہوا ہے۔ غرباء کا تو کوئی حال ہی نہیں خود سرکاری رپورٹس کے مطابق ۳ لاکھ نفوس ایسے ہیں جن کو رہنے کے لئے کوئی مکان نہیں ملتا۔ ہزاروں ہیں کہ بڑی بڑی دکانوں کے برآمدوں اور بڑھے ہوئے چھجوں کے سایہ میں لیٹ کر رات گذارتے ہیں سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں ایسے بھی ہیں جو سڑک ہی پر پیدا ہوتے سڑک ہی پر بڑھتے اور بوڑھے ہوتے اور پھر سڑکوں ہی پر مر جاتے ہیں۔

یہ بات شاید مبالغہ و اغراق سے خالی ہو کہ غرباء و مزدور پیشہ لوگوں کے بود و باش

اور خوراک کی تکالیف کا بدترین شکار وہ نوجوان ہوتے ہیں جو تعلیمی اغراض کے لئے بمبئی آتے ہیں۔ ان لوگوں کی مصائب کا فسانہ طویل ہے۔ مختصر یوں سمجھنا چاہیئے۔ کہ اُن میں سے جو لوگ خوشحال ہیں وہ بھی وائی ایم سی اے وغیرہ میں اُن کی تمام عائد کردہ پابندیوں کو قبول کر کے قیام اختیار کر لیتے ہیں۔ چنانچہ مشن اور ایسی ہی اور سوسائٹیوں کی جانب سے شہر کے مختلف حصص میں ایسے انتظام مکانات وغیرہ کے ہیں۔ جہاں طلباء اخراجات ادا کر کے ٹھیر سکتے ہیں۔

مسلم طلباء کی ان مشکلات سے متاثر ہو کر جمعیّت نے یہ فیصلہ کیا کہ بمبئی میں ایک دارالاقامتہ کھولا جاوے جہاں بیرونجات کے طلبہ قیام کر سکیں اور اُن کی مذہبی آگاہی کے لئے ایک مختصر سا درس اس دارالاقامتہ میں ہوا کرے۔

اشتہارات دئے گئے، مختلف طلبہ سے ملاقات کی گئی۔ اُن کے پیش کردہ اعتراضات کے جوابات دئے گئے اور شبہات کو دور کیا گیا۔ اُن کو یقین دلایا گیا کہ کسی قسم کی پابندیاں متعلق بہ فرق مذہبی اُن پر عائد نہیں کی جائینگی۔ اُن کے پوچھنے پر اُن کو مطمئن کیا گیا کہ کسی قسم کی مداخلت اُن کی فیشن پرستی وغیرہ میں نہیں کی جائیگی۔ البتہ جمعیّت اُن سے فقط اس امر کا مطالبہ کریگی کہ وہ پوری پابندی کے ساتھ روزانہ کسی ایسے وقت میں جس کو وہ اپنی سہولتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے مقرر کریں۔ صرف نصف گھنٹہ تک قرآن مجید کا درس سن لیا کریں۔ اور اپنے اپنے طریق پر باقاعدہ نماز ادا کر لیا کریں۔

ایک ہزار روپیہ ماہوار پر بائی کلا کے سب سے زیادہ صاف و فیشنیبل حصہ میں ایک دومنزلہ بنگلہ کرایہ پر لیا گیا۔ ہر قسم کی کوشش طلبہ کو اس ہوسٹل میں لانے کی کی گئی اور صرف بارہ روپیہ ماہوار کرایہ جس میں مکان کے علاوہ اُن کو کھانا پکانے کے تمام ظروف، ملازمین باورچی اور سامان مثل میز کرسی چارپائی وغیرہ کا مہیّا کر کے دینا بھی شامل تھا طلبہ کو داخل ہونے کی ترغیب دی گئی۔ یہ کرایہ وائی ایم سی اے کے مقرر کردہ کرایہ کے مقابلہ میں کوئی حیثیت نہیں رکھتا۔ لیکن صرف درس و صلوٰۃ کی پابندیوں کی بنا پر لڑکوں نے آنے سے صاف انکار کر دیا۔ اور یہ کہہ کر انکار کیا۔ کہ نماز کی یہ پابندی ادائیگی اور درس کی باقاعدہ حاضری طالبعلمانہ مشاغل کے خلاف ہے۔ تین ماہ کے تلخ تجربہ اور پانچ ہزار سے زائد رقم کے خرچ کرنے کے بعد آخر کار ہوسٹل کو بند کر دینا پڑا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؁

یہ اخراجات فی الحقیقت اس قدر گراں تھے۔ کہ اس کا بوجھ جمعیّت اپنی اس ابتدائی حصّہ

میں کسی طرح بھی اٹھا نہیں سکتی تھی لیکن اللہ تعالیٰ نے بمبئی کے ایک فیاض شخص کا سینہ کھول دیا جس نے بغیر اظہار نام اور بغیر خواہش نمود ہوسٹل کے جملہ ماہ اخراجات اٹھا لئے۔

بمبئی کے قیام نے جنوبی ہندوستان بالخصوص مہاراشٹر کے حالات سے زیادہ قریب کر دیا۔ تو اس صوبہ میں مسلمانوں کی حالت خود اس قابل نظر آئی کہ یہاں مسلمانوں کو بچانے کی فوری تدابیر اختیار کی جائیں۔ اس واسطے کسی قریبی مقام پر جو اشاعتی و دعوتی امور کے لئے ایک مرکزی حیثیت اختیار کرنے کی اہلیت رکھتا ہو مستقل مرکز کھولنے کا فیصلہ کیا گیا اور اس امر کے لئے کوشش شروع ہوئی۔

اسی عرصہ میں جبکہ زمین وغیرہ کی دیکھ بھال پوری سرگرمی سے شروع تھی اور ناسک و پونا وغیرہ مقامات کو دیکھا بھی جا رہا تھا۔ آنریبل ابراہیم ہارون جعفر کی طرف سے عزیز مولوی محمد علی کو ایک چٹھی موصول ہوئی جس کا خلاصہ یہ تھا کہ اگر ہم جیسا کہ ہمارا ارادہ ہے مہاراشٹر میں کام کرنے کا فیصلہ کریں تو پونا کا ایک یتیم خانہ ہماری تحویل میں آ سکتا ہے۔ جو عرصہ کئی سال سے قائم ہے جس کے ماہانہ مصارف ایک ہزار سے کچھ زائد ہیں اور جس کی حالت غیر ذمہ دار اور نااہل اشخاص کے ہاتھوں اب یہاں تک پہنچ چکی ہے۔ کہ اُن کے نیک دل مینجنگ ڈائرکٹر اور متولی یتیم خانہ کو مع اس کی تمام جائداد موقوفہ کے ہمارے ہاتھوں میں دیدینے کے لئے تیار ہیں۔

مسلمانوں کی بدبختی اور تنزل کا اندازہ لگانے کے لئے یہ امر بس کرتا ہے کہ یتیم خانہ کے مینجنگ ڈائرکٹر حاجی علیبھائی حاجی عثمان کی طرف سے صوبہ کی واحد تعلیمی جماعت بمبئی پراونشل محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کی خدمت میں اپیل کیا جاتا ہے۔ کہ وہ اس یتیم خانہ کو اپنے چارج میں لے لیکن یا للاسف و یا للعار کہ وہاں سے بھی یہی جواب ملتا ہے کہ موجودہ حالات کے ہوتے ہوئے کارفرمایان یتیم خانہ کے لئے بہتر یہی راہ عمل ہو سکتی ہے کہ وہ اس کی عنان انتظام خداوندان حکومت کے ہاتھوں میں دیدیں۔ یُقَلِّبُہٗ کَیْفَ یَشَآءُ۔ فَاِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

ان حالات کو سنکر طبیعت بے قابو ہو گئی۔ اور گو یتیم خانہ کے حالات جو نہایت درجہ حوصلہ شکن تھے۔ تاہم ایک نیک مسلمان کی ایک رقم کو اس طرح ضائع اور اس سے بھی بڑھ کر اُن لاوارث اور یتیم بچوں کو یوں برباد ہوتا ہوا دیکھنا گوارا نہ ہوا جو بڑے ہو کر دراصل قوم کے بہترین افراد بن سکنے کی اہلیت رکھتے ہوں۔

چنانچہ بہ توسط آنریبل سیٹھ ابراہیم ہارون حاجی علیبھائی حاجی عثمان سے گفتگو ہو کر جو اس یتیم خانہ

کے مینجنگ ڈائرکٹر (ناظر انتظامی) تھے۔ یہ یتیم خانہ آٹھ جولائی ۱۹۲۱ء کو جمعیت کی تحویل میں آگیا۔ اس طرح اللہ تعالیٰ کی زبردست اور فیصلہ فرما مشیت نے پونا میں جم جانے کا فیصلہ فرمادیا۔

حاجی صاحب موصوف نے نہ صرف یتیم خانہ کی موقوفہ جایداد ہی جسکی آمدنی تقریبا ... روپیہ ماہوار ہے۔ (اگرچہ افسوس ہے کہ جایداد کی جایداد کا ایک ثلث آمد قریبًا ہر سال مجبوراً جائداد پر خرچ کرنا پڑتا ہے) جمعیت کے حوالہ کردی بلکہ اپنی جیب خاص سے تین سو روپیہ ماہوار کی مستقل اعانت یتیم خانہ کو عنایت فرمائی یہ وعدہ آج پورے ڈیڑھ سال سے پوری باقاعدگی اور فراخ دلی کے ساتھ پورا کیا جارہا ہے۔ اور یہ وہ شئے ہے۔ جو آج امرا میں مفقود ہے اور جسکا حاجی صاحب موصوف ایک عدیم المثال نمونہ ہیں۔

# جاری کردہ ترجمۃ القرآن

بمبئی سے پونا منتقل ہوجانے اور کچھ خانگی مصائب وترددات کی بنا پر جاری شدہ ترجمۃ القرآن وہیں رک گیا۔ سورۃ البقرہ قریب الاختتام تھی لیکن اب یقین ہے کہ یہ سلسلہ دوبارہ جاری ہوجائیگا۔ اور کم ازکم سورہ بقرہ تو بہت جلد اختتام کو پہنچکر طباعت کے لئے بھیجدی جائیگی۔ اس سے کم ازکم ناظرین ترجمہ کو یہ ضرور معلوم ہوجائیگا۔ کہ جو ترجمہ جمعیت ہذا مسلم اور غیر مسلم پبلک کے سامنے پیش کرنا چاہتی ہے۔ اس کا طرز ادائے مطالب، اسلوب شرح وتفصیل، طریق حل مشکلات اور انداز تفسیر کیا ہوگا؟

پونا میں جم جانے کے بعد سب سے پہلے مبلغین کو قریبی اضلاع میں بھیجکر وہاں کی عام حالت کا ایک خاکہ اور مختلف قسم کے اعداد وشمار تیار کروائے گئے۔ جو کام کرنے والوں کے لئے ایک نہایت ہی مفید گائیڈ کا کام دے رہے ہیں۔

ایک نقشہ اس رپورٹ کے اختتام پر منسلک ہے جس میں علاقہ مہاراشٹر کے مبلغین کے اسفار کا تخمینی اندازہ دیا گیا ہے۔ اس میں سکرٹری (راقم الحروف) جمعیت کے سفر بالکل داخل نہیں ہیں۔ میرے اسفار کا زیادہ حصّہ بذریعہ ریل طے ہوا ہے۔ لیکن علاقہ ملیبار میں بہت حصّہ پیدل بھی ہوا اور کشتیوں پر بھی۔ اگر ان سفروں اور مبلغین کے سفروں کو بھی اس نقشہ میں شامل کرلیا جائے۔ جو علاقہ ملیبار میں کام کرتے تھے۔ تو کم ازکم یہ تعداد پچاس ساٹھ ہزار میل تک جا پہنچتی ہے۔

پنجاب کے سفروں کے متعلق چند سطور میں اوپر ذکر آچکا ہے۔ پنجاب کے پندرہ اضلاع

اور ریاست کشمیر وغیرہ کا متعدد بار چکر خود ہزاروں میل بنتا ہے۔ لیکن یہاں امیال شماری مقصد نہیں بلکہ خیال صرف یہ ہے۔ کہ ناظرین رپورٹ کو ایک گونہ سا اندازہ اس بارہ میں ہو جائے۔

# مختلف مراکز کا قیام

انہی حالات کی بناء پر یہ ضروری معلوم ہوا کہ پونا کے ضلع میں پونا کے علاوہ ایک اور تبلیغی مرکز بمقام سرور (جو پونا کی ایک تحصیل ہے) کھول دیا جائے۔ ان کے علاوہ احمد نگر اور ستارہ میں بھی ایک ایک مرکز کا افتتاح ناگزیر معلوم ہوا۔ ان دونو مقامات کی حالت اوپر بیان ہو چکی ہے۔

ستارہ میں ایک مزید ضرورت مرکز کے افتتاح کی یہ معلوم ہوئی کہ وہاں اکثر دیہات میں بکثرت ایسے مہتر آباد ہیں۔ جن کے مردوں اور عورتوں کے نام بالکل اسلامی ہیں۔ مثلاً عبداللہ، عبدالرحمٰن، محمد، احمد، یوسف، خدیجہ، عائشہ، فاطمہ وغیرہ۔ ان کے رسوم وعادات تک اسلامی ہیں۔ بلکہ اکثر ان میں کے نماز گذار ہیں۔ روزے بھی رکھتے ہیں اور مردار اور حرام اشیاء سے قطعاً پرہیز کرتے ہیں۔ بعض گلستان بوستان شیخ سعدی رحمۃ اللہ کی اور یوسف زلیخا مولوی جامی کی پڑھے ہوئے ہیں۔ اور اسلامی مسائل سے بھی خاصی آگاہی رکھتے ہیں اور یہ وہ چیز ہے جو خود وہاں کے مسلمانوں میں کمیاب ہے۔

باوجود ان حالات کے یہ لوگ بوجہ مسلمانوں کی جہالت اور ان سے سخت نفرت کے عیسائیت میں مدغم ہو رہے ہیں۔

احمد نگر میں بھی عیسائیت کا بہت زور ہے۔ اور اچھوت اقوام ایک خاصی تعداد مسیحی دین اختیار کر چکی ہیں۔

ان تمام حالات کی بناء پر ستارہ اور احمد نگر میں تبلیغی مراکز کھول دئے گئے ہیں۔

مسلمانوں کی جو حالت ان اضلاع میں اوپر بیان ہوئی ہے اس سے بخوبی معلوم ہو رہا ہے کہ خود اس علاقہ کے مسلمانوں کی اصلاح کی کس قدر ضرورت ہے۔ یہ اصلاح اس لئے بھی بہت زیادہ ضروری ہے۔ کہ مسلمان سخت فقر و فاقہ کی زندگی بسر کر رہے ہیں نہ اس قدر وسعت ہے کہ تعلیم حاصل کریں۔ اور نہ دنیوی مجبوریوں کے ہاتھوں اتنی فرصت۔ بالکل صغر سنی میں بچے مزدوری میں لگائے جاتے ہیں۔ تاکہ پیٹ پالنے میں ماں باپ کے معاون بن سکیں اور اس سے بڑھ کر ان کی اصلاح کی اس لئے بھی ضرورت ہے۔ کہ اچھوت اقوام کے نو مسلموں کو اپنے

ساتھ ملانے میں وہ جزبز ہوتے ہیں چنانچہ یہی وجہ ہے۔ کہ اصلاحی امور میں ہمارے مبلغین کو باوجود ان کے تعصب کے اس قدر دقت پیش نہیں آئی جس قدر ان کو اس بات پر آمادہ کرنے میں کہ وہ اچھوت اقوام کے نومسلموں کو اپنے ساتھ ملالیں اور اگر اچھوت اقوام کے نومسلم اپنے پہلے پیشوں کو جاری رکھیں۔ تو وہ یعنی مسلمان اُن سے معترض نہ ہوں۔ لیکن اس سمت میں آج تک کامیابی نہیں ہوئی۔

پس ضروری معلوم ہوا۔ کہ پونہ کے یتیم خانہ کی اصلاح کی جاوے اور اس کو جس قدر ممکن ہو وسعت دی جائے۔ اور احمد نگر اور دوسرے مقامات پر حسب ضرورت بعض مزید یتیم خانے یا خیراتی مدارس جاری کئے جائیں۔ چنانچہ پونہ کے یتیم خانہ کو وسیع کردیا گیا۔ اس کے ساتھ ایک لڑکیوں کا یتیم خانہ جاری کردیا گیا۔ احمد نگر میں ایک دوسرا یتیم خانہ بچوں کا کھول دیا گیا اور کئی ایک مقامات پر جنکی تفصیل ذیل میں مندرج ہے۔ لوئر پرائمری مدارس جاری کردئے گئے۔ جن کی اصلی غرض تو تعلیم القرآن ہے لیکن ساتھ ساتھ علوم رسمیہ کی تعلیم بھی ایک عمدہ نہج اور اصلاح یافتہ طریق پر شروع کردی۔ پس ان یتیم خانوں اور مدرسوں کے متعلق ذرا تفصیل کے ساتھ یہاں لکھنا چاہتے ہیں۔

# پونا کے یتیم خانہ کی پہلی حالت اور جمعیت کے چارج لینے کی بعد اس میں انقلاب

## پونہ کے یتیم خانہ کی پہلی حالت

اس وقت یتیم خانہ میں کل ۳۶ لڑکے زیر تربیت تھے۔ اور جیسا کہ کاغذات سے پتہ چلتا ہے کم وبیش ایک ہزار روپیہ کا مستقل خرچ تھا۔

یتیم خانہ کے ساتھ ایک لوئر پرائمری مدرسہ بھی تھا جس میں تین استاذ مقرر تھے۔ اُن کی کل تنخواہ قریباً پونے سو روپیہ ۷۵/ تھی۔ جماعت چہارم کے بعد لڑکے میونسپل سکولوں میں بھیجدئے جاتے تھے۔ اور بعض گورنمنٹ اردو سکول میں بھی تعلیم پارہے تھے۔ اُن کے کل تعلیمی مصارف بھی یتیم خانہ سے ادا ہوتے تھے۔ اور اس ایک ہزار روپیہ میں شامل سمجھنے چاہئیں۔ گورنمنٹ اردو سکول کی تعلیم مثل پنجاب کے اینگلو ورنیکلر سکولوں کے ہے۔ جہاں ملک کی ورنیکولر (مرہٹی) بالکل نہیں پڑھائی جاتی۔ اور اسی

واسطے صرف مسلمان طلبا یہاں تعلیم پاتے ہیں۔ میونسپل سکولوں میں انگریزی تعلیم بالکل نہیں ہے اور اُن کو ہمارے ورنیکولر مدارس کی طرح سمجھنا چاہیئے۔ بایں تفاوت کہ وہاں فارسی کی بجائے سوبہ کی زبان بھی پڑھائی جاتی ہے۔

## مذہبی تعلیم کا فقدان

لیکن جو چیز مسلمانوں کے لئے بمنزلہ روح حیات کے ہے۔ اُس کا کہیں نام ونشان تک نہ تھا سرکاری سکول اور میونسپل مدارس میں تو کیا انتظام ہوتا خود یتیم خانہ کے اندر بھی اس کے لئے کوئی جداگانہ کوشش بھی نہیں ہوتی تھی۔

## بلا مقصد تربیت اطفال

اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ بچوں کو محض حیوانوں اور پالتو جانوروں کی طرح رکھا جاتا تھا۔ کوئی مقصد اس پرورش سے مہتمم یتیم خانہ ہی کے پیش نظر نہ تھا۔ یتیم خانہ ایک خالی خیراتی پرورشگاہ تھی۔ جہاں مسلمانوں کے بچوں کو ایک مدت تک جس کی میعاد نو دس سال سے بھی بعض اوقات متجاوز ہو جاتی تھی رکھا اور پھر اُن کو بلا کسی خاص کام کے قابل کئے نکال بھی دیا جاتا تھا۔ اعلےٰ شریفانہ مشاغل کی تو توقع ہی فضول ہے یہاں تو کوئی ایسا انتظام ہی نہ تھا۔ کہ لڑکے شکم پروری ہی کے قابل ہو جائیں۔ پچھلا ریکارڈ کہیں ملجائے۔ تو شاید اُس سے اتنا معلوم ہو سکے کہ اتنے لڑکے مڈل پاس کر کے دہاتی مدارس میں استاذ ہو گئے اور کچھ میٹرک پاس کر کے نکل گئے اور چند جو انگلیوں پر گنے جا سکتے ہیں۔ کالجوں تک بھی پہنچے۔ اس سے زائد ہیچ۔

## لڑکوں کی کیفیت

یتیم خانہ کے ۲۰۰ لڑکوں میں سے دس یا بارہ تو فی الواقع یتیم تھے۔ باقی لڑکوں میں سے کچھ تو ایسے تھے، جن کے والدین یا قریبی رشتہ دار اُن کے جملہ اخراجات بسہولت ادا کر سکتے تھے۔ اور بعض دوسرے ایسے تھے۔ جن کی عمر اٹھارہ سال سے بڑھ چکی تھی اس لئے ان کا یتیم خانہ ..... میں بطور یتیم کے رکھ کر پرورش کرنا ہر لحاظ سے قابل اعتراض تھا۔

یہ ایک مختصر ساخاکہ ہے۔ اُس کیفیت وحالت کا جس میں یتیم خانہ مذکور جمعیت کے سپرد

کیا گیا۔ ۸ جولائی ۱۹۲۱ء کو اس کا چارج لیکر متوکلاً علی اللہ کام شروع کیا گیا۔

# سوا سالہ انقلاب

## یتیم خانوں کے قیام کا اصلی مقصد

سب سے ضروری شئے تمام ایسی درسگاہوں کے لئے صحت مقاصد اور درستگی اغراض ہوتی ہے۔ کیونکہ اعمال کی عمارت مقاصد کی نیو ہی پر کھڑی ہوتی ہے۔ انما الاعمال بالنیات۔ اور نتائج کا پودا بیج ہی کے کندھے پر کھڑا ہوتا ہے۔ گندم از گندم بروید جو ز جو۔ از مکافات عمل غافل مشو۔
پس جمعیت ہذا نے یتیم خانہ کا جائزہ لیتے ہی اس امر کا فیصلہ کر دیا کہ وہ یتیموں کی پرورش صرف اس غرض سے کریگی کہ اس معدن یتیمی میں سے تبلیغ و دعوت کے ورثا ہوا ر پیدا ہوں۔ چنانچہ سکرٹری جمعیت راقم سطور ہذا نے تمام یتیموں کے دور و نزدیک کے ورثا کو بلوا کر صاف یہ امر اُن کے ذہن نشین کر دیا کہ اُن کے بچے آیندہ اسی شرط پر یتیم خانہ میں تعلیم و تربیت پا سکتے ہیں کہ اُن کے ولی تحریری طور پر اُن بچوں کو جمعیت کے سپرد کر دیں کہ وہ جس طور پر چاہے اُن کی تعلیم کا انتظام کرے۔ اور بالغ ہونے یا کام سیکھ جانے پر جس کام پر چاہے اُن کو لگا دے۔ چنانچہ وہی یتیم بچے یتیم خانہ میں رکھے گئے۔ جن کے شرعی یا قانونی ولی ایسا متذکرۃ الصدر اقرار تحریر کر دینے پر راضی ہو گئے۔

## موجودہ حالت

اس وقت سوا سال کی محنت کا نتیجہ یہ ہے۔ کہ یتیم خانہ میں ۳۶ لڑکوں کی بجائے جو دراصل نالائق اور ناحقدار لڑکوں کو نکالنے کے بعد کل ۲۴ رہ گئے تھے۔ ایک سو بیس بچے حیطہ یتیم خانہ میں کھیلتے کودتے نظر آتے ہیں۔ اور اگر بوجہ عدم گنجایش مکانی داخلہ بند نہ کیا جاتا۔ تو اس وقت یہ تعداد کم از کم اڑھائی سو تک جا پہنچتی۔ خوراک اور عام طرز بود و ماند میں خاص اصلاح کی گئی۔ ایک ڈاکٹر کا انتظام کیا گیا جو روزانہ آکر بچوں کی صحت اور عام سینٹری حالت کو بچشم خود دیکھے۔

دینیات کی تعلیم اور بچوں کی دینی و اخلاقی نگہداشت کے لئے ایک خاص شخص مامور کیا گیا۔ جو پنجاب یونیورسٹی کا انڈر گریجوایٹ ہونے کے علاوہ وہاں کا منشی فاضل اور پوری دینی تحصیل سے بھی بہرہ ور ہے محکمہ تعلیم میں کئی سال تک تعلیمی کام کر چکا ہے ترجمۃ القرآن کے پڑھانے میں ملکہ خاص اور وجدان صحیح رکھنے کے علاوہ شخصاً نہایت متدین اور با اخلاق ہے۔

## صنعتی جماعت

دار الیتامیٰ کے بیان کردہ مقاصد کے لحاظ سے یہ ازبس ضروری ہے کہ اُن کے نصاب میں وقت و حالات کے لحاظ سے کوئی مفید صنعتی تعلیم بھی داخل ہو۔ تاکہ جو طلبہ دماغی طور پر کمزور ہوں۔ اُن پر ثانوی تعلیم کا بوجھ نہ ڈالا جائے۔ بلکہ انہیں کم سے کم وقت میں کوئی نہ کوئی صنعت یا پیشہ سکھا کر اس قابل کر دیا جائے۔ کہ وہ اپنا بوجھ خود اُٹھائیں اور اگر کام سیکھ جانے کے بعد بھی وہ جمعیت کے ساتھ منسلک رہنا چاہیں تو رہ سکیں اور جمعیت کیلئے موجب اعانت و امداد ہوں نہ باعث تکلیف و رنج اور بار خاطر۔

اس خیال سے درزی کلاس پیشہ شروع کر دی گئی ہے۔ چار لڑکے یہ کام سیکھ رہے ہیں ابتداءً خود یتیم خانہ کا ایک لڑکا دوسرے بچوں کو کام سکھانے کو لگایا گیا لیکن اب ایک عرصہ سے ایک قابل، با اعتماد، صاحب فن ٹیلر ماسٹر کا انتظام کر لیا گیا ہے جو اس وقت نہایت حسن و خوبی کے ساتھ درزی خانہ کو چلا رہا ہے۔ اور چاروں لڑکے بھی پوری سرعت کے ساتھ کام میں ترقی کر رہے ہیں۔

اس کے علاوہ نجاری اور کفش دوزی کا کام زیر تجویز ہے لیکن مستند، اور قابل وثوق کام کرنے والوں کے نہ مل سکنے کی بناء پر اس طرف کوئی عملی اقدام نہیں ہو سکا لیکن قابل اعتماد دیانتدار کاریگروں کے میسر آجانے پر انشاء اللہ یہ کام فی الفور شروع کر دیا جائیگا۔

## تبلیغی جماعت

جیسا کہ بیان ہو چکا ہے یتیم خانوں کے اجراء و قیام سے جمعیت ہذا کی اصلی غرض صرف یہ ہے۔ کہ اس علاقہ میں ایک ایسی جماعت اسی علاقہ کی تیار کر دی جائے۔ جو علاقہ کے تمام دعوتی کاموں پر چھا جائے۔ اور باہر سے مبلغین منگانے کی ضرورت نہ رہے۔ جو بوجہ

علاقہ کی زبان، وہاں کے باشندوں کے رسم و رواج وغیرہ سے قطعی طور پر ناواقف ہونے کے پوری کامیابی کے ساتھ تبلیغی کام نہیں کر سکتے۔ اس لئے سب سے پہلا کام جو راقم سطور ہذا نے اس ضمن میں کیا وہ یہی تھا کہ ایک تبلیغی جماعت قائم کرے۔ اور اس جماعت کی دینی تعلیم و تربیت میں خاص کوشش کی جائے۔ چنانچہ سات لڑکوں کی ایک جماعت جو باہر کے سکولوں میں ساتویں جماعت میں تعلیم پاتے تھے۔ اس غرض سے قائم کی گئی۔ اور اُن کو قرآن مجید کا ترجمہ پڑھانا اور سیرت نبوی کا درس دینا شروع کیا گیا لیکن جو جماعت صبح کے نو بجے سے شام تک سکول میں رہے اور اُس کو اپنے بچے ہوئے اوقات میں سکول کا بہت سا کام کرنا ہو اُس سے یہ توقع رکھنا کہ وہ درس القرآن اور سیرت نبوی کے لکچروں وغیرہ کے سننے اور سن کر یاد رکھنے اور اُن پر غور و فکر کرنے کے لئے کوئی وقت نکال سکیگی غلطی تھی۔ چنانچہ اُن کے متعلق یہ فیصلہ کیا گیا کہ اُن کو ان کے موجودہ سکولوں میں سے نکال لیا جائے۔ اور علوم رسمیہ میں اُن کی تعلیم کا بندوبست بھی یتیم خانہ ہی میں کیا جائے۔ اس غرض سے ایک قابل استاد جو بی اے ہونے کے علاوہ ٹرینڈ، سند یافتہ اور کئی سال کا تعلیمی تجربہ بھی رکھتا تھا۔ رکھ لیا گیا کہ وہ ان بچوں کو کم از کم ۵ گھنٹہ روزانہ یتیم خانہ میں آکر پڑھایا کرے۔

# جمعیت کے جاری کردہ مدارس کا ایک اجمالی تذکرہ

## پونا میں مدارس جمعیت

اس ضمن میں سب سے پہلے تو وہ مدرسہ قابل ذکر ہے جو یتیم خانہ پونا کے ساتھ ملحق تھا۔ اور یتیم خانہ کے طلباء ہی کی تعلیم کے لئے تھا ظاہر ہے کہ ۳۰ طلباء کی تعلیم کے لئے ایک ایسا مدرسہ جس کا خرچ ۵۰ روپیہ ماہوار سے بھی بڑھا ہوا ہو اور جس میں علوم رسمیہ کے سوا ایک حرف بھی دین کا نہ پڑھایا جاتا ہو۔ جمعیت کے لئے کیسے مفید ہو سکتا تھا۔ مدرسہ کے حالات میں جو نمایاں ترقی گذشتہ گیارہ مہینوں میں باوجود حالات کے نامساعد ہونے اور ارباب کار کی کمی کے رونما ہوئی ہے۔ وہ ذیل کے اعداد و شمار اور واقعات سے بخوبی واضح ہو جائیگی۔

۱۔ دینیات کی تعلیم کے لئے ایک قابل مولوی مقرر کیا گیا۔ جو علاوہ مولوی ہونے کے

تعلیم چونکہ بالکل الگ ہوگا۔ اور صرف انہی بچوں کو اس تعلیم کے حصول کا موقعہ دیا جائیگا جو ذہنی اور دماغی طور پر اس قابل ہوں کہ وہ بہ اسلوب مخصوص دینی تعلیم حاصل کرکے مبلغ بن سکیں اسلئے یہاں یہ جماعت تبلیغی سلسلہ کی پہلی کڑی شمار ہوگی۔

(۶) اس جماعت سے عربی بطور جزو دینیات۔ ہر بچّہ کو شروع کرائی جائیگی۔ اور کوشش کی جائیگی کہ ۳ اور زیادہ سے زیادہ چار سال میں بچہ اس قدر عربی ضرور جان لے۔ کہ وہ تقریر و تحریر کے ذریعہ عربی میں کچھ نہ کچھ اظہار خیالات کرسکے۔

(۷) درزی کلاس کا ذکر اس سے پیشتر آچکا ہے۔ جو لڑکے دماغی طور پر پرائمری کے بعد تعلیم حاصل کرنے کے قابل نہیں سمجھے جائینگے اُن کو پرائمری (جماعت چہارم) کے بعد کسی نہ کسی صنعت کے سیکھنے پر لگا دیا جائیگا۔ الحال چونکہ درزی کلاس کا انتظام ہوگیا ہے اور خود یتیم خانہ کی ضرورت بھی اسی امر کی مقتضی تھی۔ اس لئے یہی کام شروع ہوسکا ہے۔

(۸) بعض ہندو لڑکے اس سکول میں تعلیم پانے کے لئے آتے ہیں اور یہ وہ مقبولیت ہے۔ جو اسلامی سکولوں میں سے بہت کم کو حاصل ہوتی ہے۔

(۹) یتیم خانہ میں چونکہ اچھوت اقوام کے لڑکے بھی موجود ہیں۔ جو اُن کے وارث خود آکر بہ رضا و رغبت چھوڑ گئے ہیں۔ اور وہ عام مسلمان بچوں کے ساتھ خورد و نوش وغیرہ سب چیزوں میں شامل ہیں۔ اس لئے تعلیم میں بھی وہ مسلمان یتامیٰ کے دوش بدوش بیٹھتے ہیں۔

(۱۰) اردو کا پہلو ہمارا شہر میں یکطرف تمام صوبہ بمبئی میں نہایت ہی کمزور ہے۔ یوپی یا پنجاب سے جب کوئی اجنبی پہلی مرتبہ بمبئی سٹیشن کے پلیٹ فارم پر قدم رکھتا اور وہ مسلمانوں کو اردو زبان میں گفتگو کرتے دیکھتا ہے۔ تو اس کو ایسا معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ کوئی اور ہی بولی ہے جمعیت نے اس امر کی کوشش کی ہے کہ لڑکوں کی زبان درست ہوجائے۔ اس کے لئے سب سے بڑا موثر قدم تو خود جمعیت کے کارکنوں کا ہے جو بالجملہ پنجاب و یوپی سے تعلق رکھتا ہے۔ لیکن علاوہ ازیں بچوں کو اردو میں مضامین لکھنے اور تقریر کرنے کے لئے خاص طور پر تیار کیا جاتا ہے اس غرض سے ایک ہفتہ وار مجلس قائم کی گئی ہے جس میں دس سال کی عمر اور پر کے تمام بچے حصہ لیتے ہیں۔ اور مضامین لکھکر پڑھنے یا زبانی تقریریں کرنے کے علاوہ اردو نظمیں اور مفید نتیجہ خیز حکایات بھی یاد کرکے سناتے ہیں۔

# پونا اور ضلع پونا کے دوسرے سکول

کیمپ (پونا) سے قریب ڈیڑھ میل کے فاصلہ پر گل ٹیکڑی نام ایک چھوٹا سا گاؤں ہے جو مانگ قوم کی (اچھوت اقوام میں سے ایک مشہور قوم ہے) ایک بستی ہے۔ وہاں کے لوگوں کی خواہش پر جمعیت نے انہی کی زمین پر ایک عمارت بغرض تعلیم بنوادی ہے۔ جس پر قریب قریب چار صد روپیہ خرچ ہوا ہے۔ ایک مدرس بھی وہاں ہشاہرہ عنہ مقرر کر دیا ہے، جو ان کے بچوں کو چار گھنٹہ روز تعلیم دیتا ہے۔ بچوں کی تعداد وغیرہ ان نقشوں سے معلوم ہوگی۔ جو اس رپورٹ کے خاتمہ پر منسلک کر دئے گئے ہیں۔

## ہڈپسر سکول

(۲) پونا کیمپ سے پانچ میل کے فاصلہ پر ہڈپسر نام کا ایک موضع ہے جس میں اچھوت اقوام کی کافی تعداد بستی ہے۔ وہاں مسلمانوں کے بھی بہت سے گھر موجود ہیں، جو تعلیم سے بالکل بے بہرہ ہیں۔ عیسائی مشن نے وہاں کئی سال سے ایک مڈل سکول جاری کر رکھا ہے۔ وہاں کی مسلمان آبادی کی خواہش پر ہم نے ایک سکول جاری کر دیا ہے۔ اور کوشش جاری ہے کہ اچھوت اقوام کے بچے بھی اُس سے فائدہ اٹھا سکیں۔ چنانچہ چند بچے اچھوت اقوام کے داخل ہو چکے ہیں۔

## نگوج کا مدرسہ

پونا کے تعلقوں (تحصیلوں) میں سے سرور ایک مشہور تعلقہ ہے۔ جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے۔ اس تعلقہ میں مولوی مقبول احمد عرصہ آٹھ نو ماہ سے کام کر رہے ہیں اس کام کے سلسلہ میں اُنہوں نے ایک سکول موضع نگوج میں کھول رکھا ہے جہاں ایک استاذ اور ایک استانی کام کرتے ہیں۔ یہ موضع سرور سے قریب دس میل کے فاصلہ پر ہے۔

# ضلع احمد نگر میں سکول۔

اس ضلع میں سردست ایک ہی سکول جاری ہوا ہے۔ جو خاص احمد نگر میں چوہدری عبد الستار کی زیر نگرانی شروع ہوا۔ اور اب چوہدری سردار محمد کی زیر نگرانی چل رہا ہے۔ اس میں سردست وہی یتیم بچے تعلیم پا رہے ہیں جو خود اپنے یتیم خانہ میں ہیں لیکن شہر میں چوہدری صاحب کا رسوخ یوماً فیوماً بڑھ رہا ہے اور لوگوں کی توجہ بھی اُن کے کام کی طرف مبذول ہو رہی ہے وللہ الحمد۔ جس سے قوی امید اس امر کی پڑتی ہے کہ عنقریب یہ سکول بہت ترقی کر جائیگا۔

# احمد نگر میں یتیم خانہ

مقامی ضروریات کی بناء پر ایک یتیم خانہ احمد نگر میں قائم کیا گیا۔ اس یتیم خانہ میں قریب ۳۰ کے لڑکے ہو گئے ہیں۔ جن میں سے بعض اچھوت اقوام کے بھی ہیں۔ مزید لڑکوں کے حاصل کرنے کی کوشش جاری ہے۔ امید ہے عنقریب تعداد بڑھ جائیگی۔

# (کالی کٹ) ملیبار میں سکول

اس سکول کا ذکر ملیبار ریلیف کے ذیل میں ملیگا۔

# پنجاب میں جمعیت کے مدارس

پنجاب میں جو مدارس جمعیت ہذا کی طرف سے چل رہے ہیں۔ اُن کا تذکرہ اوپر آچکا ہے۔

# سلسلہ دروس القرآن

## یَا رَبِّ اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ مَھْجُوْرًا

قرآن حکیم ہماری دینی درس گاہوں سے قریب قریب مفقود ہو چکا ہے چنانچہ جہاں ہمارے عربی مدارس میں جملہ علوم آلیہ کی تحصیل میں عمریں صرف کر دی جاتی ہیں۔ وہاں قرآن حکیم کے درس مطالعہ اور غور و تدبر (ریسرچ) کے لئے زندگی کا تھوڑے سے تھوڑا حصہ صرف کرنا بھی غیر ضروری خیال کیا جاتا ہے۔ اور جن بعض مدارس میں قرآن مجید کا درس وغیرہ جاری بھی ہوا ہے۔ تو وہ نہایت ہی سرسری اور سطحی ہوتا ہے اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ وَقَلِیْلٌ مَّا ھُمْ۔

ہمارے نزدیک چونکہ مسلمانوں کے تنزل کا اصلی سبب صرف ترک کتاب اللہ ہے اس لئے جمعیت کے اراکین اور کارکنوں کا یہ سب سے پہلا فرض ہے کہ وہ قرآن مجید کی تعلیم کو عام کریں اور اس سلسلہ میں جس قدر دروس القرآن بھی ممکن ہوں۔ جاری کریں پنجاب میں جاری کردہ دروس کا ذکر اوپر آ چکا ہے۔

## بمبئی کا درس قرآن

بمبئی میں جو دار الاقامۃ مسلمان طلبہ کے لئے جاری کیا گیا تھا۔ اس میں طلبہ سے سوائے اس کے اور کوئی جوابی مطالبہ طلب نہیں کیا گیا تھا۔ کہ وہ جمعیت کے جاری کردہ درس میں باقاعدہ حاضر ہوں۔ چنانچہ تین ماہ تک یہ سلسلہ برابر جاری رہا۔ قریباً ڈیڑھ ماہ تک تو درس قرآن کے لئے معلم قرآن کو روزانہ دادر سے بائی کلا جانا پڑتا تھا۔ اور اس میں کم و بیش ۳ گھنٹہ روزانہ صرف ہوتے تھے۔ بعد میں جب ہوسٹل کے لئے ایسا سپرنٹنڈنٹ دستیاب ہو گیا۔ جو ہوسٹل کا انتظام بھی کر سکے اور وقت مقررہ پر درس قرآن بھی دے سکے۔ تو یہ دقت رفع ہو گئی۔

---

## جامعہ ملّیہ علیگڈھ میں سلسلہ درس القرآن

جب جامعہ ملّیہ علیگڈھ کا افتتاح ہُوا تو اُس میں سلسلہ دروس القرآن کا بھی اہتمام ہُوا۔ لیکن ایک سال سے زائد عرصہ تک اس سلسلہ کے مصارف جمعیت اپنے خزانہ سے ادا کرتی رہی۔ ابھی زیادہ عرصہ نہیں ہُوا۔ جب اراکین جامعہ نے جمعیّت کو اُس کے ان مصارف کی طرف سے سبکدوش کیا۔

## پونہ میں سلسلہ دروس القرآن

(۱)

پونا اور پونہ کے علاوہ بھی کئی سلسلے دروس قرآنی کے شروع ہیں جن میں سے سب سے زیادہ ضروری اور اہم تو وہ ہے جو تبلیغی جماعت میں جاری ہے۔ بلکہ اس کی بھی اب دو شاخیں کر دی گئی ہیں۔ ادنےٰ اور اعلےٰ۔ اعلیٰ جماعت کو علاوہ دروس قرآنیہ کے بلوغ المرام اور ادب عربی بھی پڑھائے جاتے ہیں۔ ادنےٰ جماعت صرف تحت اللفظ ترجمہ پڑھتی ہے۔

## گورنمنٹ اردو سکول پونہ میں دروس قرآنیہ کا سلسلہ

کچھ عرصہ ہُوا گورنمنٹ بمبئی کی جانب سے ایک گشتی چھٹی شائع ہوئی تھی کہ سرکاری مدارس میں خاص خاص جماعتوں کے طرف سے خارج از اوقات مدرسہ اپنے مصارف پر مذہبی تعلیم کا انتظام کیا جا سکتا ہے۔

راقم الحروف نے ہیڈ ماسٹر اردو سکول سے ملکر مسلمانوں بچّوں کیلئے بلا معاوضہ تعلیم القرآن کا سلسلہ جاری کرنے کا انتظام کر لیا۔ چنانچہ یہ سلسلہ بفضل تعالےٰ کئی مہینوں سے جاری ہے سکول کے اوقات سے قبل ۴۵ منٹ اس کام کے لئے مقرر کئے گئے لیکن اس میں دقت یہ تھی کہ سات جماعتیں جنکی کیفیتیں قدرتی طور پر بالکل مختلف اور چالیس منٹ یومیہ کا وقت اس پر دو مضامین قرآن اور سیرت نبویؐ بچوں کی حالت یہ کہ تین چوتھائی ناظرہ قرآن سے نا واقف اور اسلام کی معمولی اور مشہور باتوں تک سے ناآشنا۔ ان تمام دقتوں کے باوجود اس سلسلہ کو جاری رکھا گیا۔ جو ناظرہ قرآن نہیں جانتے تھے۔ ان کو ناظرہ قرآن شروع کرایا گیا۔ جو نماز وغیرہ کی ادعیہ وا حکام سے بے خبر تھے۔ اُن کو یہ چیزیں بتلائی گئیں۔ باقی ماندہ کو قرآن مجید کا ترجمہ شروع کرایا گیا۔ لیکن سیرت پر لکچر سب کو بلا استثناء دیا جاتا تھا۔

چھ ماہ کے تجربہ کے بعد ہیڈ ماسٹر صاحب مدرسہ مذکور کو اس سلسلہ دروس کے مفید ہونے کا یہاں تک یقین ہوا کہ انہوں نے باجازت صاحب ڈائرکٹر ان لکچروں کو نہ صرف ساعات مدرسہ میں شامل کر لیا بلکہ اُن متعینہ ساعات کو بھی ہمارے سپرد کر دیا۔ جو ہمیشہ سکول ٹائم ٹیبل میں تعلیم اخلاقی کے لئے مخصوص ہوتے ہیں۔

## ایک غلط فہمی کا ازالہ

بحیثیت کارکنان جمعیت ہمارا فرض ہے کہ ہم ہر قسم اور ہر طبقہ، ہر مذہب اور ہر قومیت کے لوگوں سے ملکر اُن تک قرآن مجید کو پہنچائیں اس لئے اگر کسی شخص کو یہ خیال پیدا ہو (جیسا کہ پونا میں بعض خوش فہم حضرات کو پیدا ہوا) کہ گورنمنٹ سکول میں ایسا سلسلہ کسی خاص سیاسی تحریک کے منافی ہے۔ تو یہ اُن کی غلطی ہے۔ اور قرآن مجید کی غرض و غایت اور فریضہ دعوت و تبلیغ کی اہمیت اور وسعت سے بے خبری۔ کیونکہ ہمارے مبلغ سٹاف مدرسہ کے ممبر نہیں ہیں نہ مدرسہ سے کوئی معاوضہ لیتے ہیں۔

## ٹرننگ کالج پونا میں دروس قرآنیہ کا سلسلہ

اردو ٹریننگ کالج مثل اردو ہائی سکول کے مسلمان طلبہ کے لئے مخصوص ہے۔ یہاں میٹرک پاس طلبہ دو سال تک تعلیم حاصل کرتے اور مختلف مدارس سرکاری میں بطور معلم ملازم کر دیئے جاتے ہیں۔ گویا یہ وہ لوگ ہیں جو آیندہ نسل کی اصلاح و تخریب کے مالک ہونگے مہاراشٹر کے مسلمانوں کی مذہبی حالت جو کچھ بھی ہے۔ اُس کا ایک مختصر سا تذکرہ اوپر آچکا ہے۔ مسلمان طلبہ مذہبیات سے اسی درجہ۔ بے خبر و بے بہرہ ہیں جس درجہ عوام کالانعام پس ٹریننگ کالج پہنچکر وہاں کے مسلمان طلبہ کو تعلیم قرآنی کی ضرورت سمجھائی گئی۔ الحمد للہ کہ انہوں نے اس صدا پر لبیک کہی۔ چنانچہ دروس قرآنیہ کا سلسلہ وہاں جاری کر دیا گیا۔ جو بفضلہ تعالےٰ فروری گذشتہ سے ہفتہ میں باقاعدہ دو مرتبہ ہو رہا ہے۔

پونا کی جامع مسجد میں ایک مڈل سکول میونسپل کمیٹی کی طرف سے چل رہا ہے اُس میں ایک معقول تعداد مسلمان بچوں کی تعلیم پا رہی ہے۔ ایک سلسلہ دروس اُس سکول میں بھی باجازت ہیڈ ماسٹر صاحب سکول جاری ہے۔ سر دست نماز وغیرہ کے اسباق ہوتے ہیں رفتہ رفتہ یہ سلسلہ

سلسلۂ ترجمۃ القرآن وسیرت نبوی کی شکل اختیار کرلیگا۔ انشاء اللہ۔

## پونا شہر میں دروس قرآنیہ کا سلسلہ

گذشتہ جنوری میں صدر کی ایک مسجد (مسجد قمرالدین خان) میں بعض لوگوں کی خواہش پر ایک سلسلہ دروس قرآنیہ کا جاری کیا گیا لیکن خدا بھلا کرے ہمارے بعض خوش فہم مسلمان بھائیوں کا جنہوں نے طرح طرح کے ظنون واہیہ پھیلا کر اُسے بند کرنا چاہا اور جب ایسی مفتریات سے کام نہ نکلا تو علانیہ قرآن کریم کی تعلیم کے خلاف لکھ دینا شروع کر دیئے وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰہِ اَنْ یُّذْکَرَ فِیْہَا اسْمُہٗ وَسَعٰی فِیْ خَرَابِہَا۔ اگرچہ بعض لوگ مصر تھے کہ جاری شدہ سلسلہ تعلیم القرآن بند نہ کیا جائے۔ لیکن بھائیوں کے افساد سے بچنے کیلئے اس کو اُس وقت ترک کر دیا گیا۔

اب دوبارہ یہ خیال بعض تعلیم یافتہ حضرات کے دل میں پیدا ہوا تو اُن کی تحریک و اصرار پر سلسلہ دروس قرآن از سرنو شروع کر دیا گیا ہے۔ یہ سلسلہ اپنی نوعیت کے لحاظ سے بہت ہی مفید و ضروری ہے۔ کیونکہ اس میں بعض گریجوائیٹس اور بعض مدارس کے اساتذہ اور بعض دیگر تعلیم یافتہ اور باشعور مسلمان بھائی بھی شامل ہوتے ہیں۔

## سرور دروس قرآنیہ کا اجراء

سرور پونہ کا ایک تعلقہ (تحصیل) ہے۔ ایک بہت قدیم اسلامی آبادی ہے۔ زیادہ تر پٹھان آباد ہیں۔ جن کا پیشہ ہمیشہ سرکاری فوجی ملازمت رہا ہے۔ اس ملازمت کا اثر اخلاق و مذہب پر جو پڑ سکتا ہے وہ ظاہر ہے۔ پس اُس کے دفعیہ کے لئے وہاں کے مقامی مبلغ نے وہاں ایک سلسلہ درس جاری کر دیا۔

## پونا مسجد میں سلسلہ تعلیم القرآن

صدر میں مسجد عثمانیہ سب سے زیادہ بارونق مسجد ہے۔ اس میں مولوی عبدالغفور صاحب امام مسجد نے سلسلہ تعلیم القرآن جاری کر رکھا ہے جو عنقریب ایک نہایت کامیاب سلسلہ بن جائے گا۔ انشاء اللہ۔

# مساجد کی آبادی

مساجد کے متعلق ڈاکٹر اقبال نے کیا خوب کہا ہے ؎

مسجدیں مرثیہ خواں ہیں کہ نمازی نہ رہے        یعنی وہ صاحب اوصاف حجازی نہ رہے

پرانی مسجدیں غیر آباد ہو رہی ہیں لیکن نئی روز بروز تعمیر بھی ہو رہی ہیں۔ کوئی شخص یہ نہیں سمجھتا۔ کہ نئی مساجد بنوانے کی بجائے یہ بہتر ہے۔ کہ جو بن چکی ہے۔ اُن کو آباد کیا جائے۔ یہ حالت عام طور سے ملک کی ہو رہی ہے اور جہاں آبادی کا خیال ہوا بھی ہے وہاں ان کی ظاہری زیب و زینت پر تمام قوت صرف کر دی جاتی ہے۔ اس طرف توجہ نہیں کی جاتی کہ اُن میں قابل اور صحیح الخیال خطیب مقرر کئے جائیں۔ یہ حالت عام طور سے بمبئی میں نمایاں ہے بجلی کے پنکھے بجلی کی روشنی، پانی کا نل، جھاڑ، فانوس، قالین، ہر ایک چیز موجود ہے لیکن اگر مفقود ہے تو وہی قابل امام و خطیب جو مسجد کی اصلی رونق، حقیقی زینت اور ان تمام چیزوں سے زیادہ ضروری ہوتا ہے۔

جمعیت ہذا کے مبلّغین نے ہمیشہ اس طرف کوشش کی ہے۔ کہ وہ مسجدوں کو آباد کریں۔ لوگوں کو جماعت کی طرف متوجہ کریں۔ اور جمعہ کے روز لوگوں میں اُن کی ضروریات کے لحاظ سے وعظ وغیرہ بھی کہیں۔

پونا کی مسجد عثمانیہ۔ اس ضمن میں سب سے پہلے صدر پونا کی مسجد عثمانیہ قابل ذکر ہے جو صدر کی در اصل سب سے زیادہ بارونق مسجد ہے جس وقت سے جمعیت نے اس مسجد کا چارج لیا ہے اور اس میں جمعیت کے ایک دوامی رکن مولوی عبدالغفور خانصاحب پشاوری نے اُس کے وظائف امامت کو اپنے ہاتھ میں لیا ہے۔ مسجد کی ظاہری و باطنی خوبیوں میں ایک انقلاب پیدا ہو گیا ہے۔ ظاہری خوبیوں میں تو یہ قابل ذکر ہے۔ کہ مسجد میں بجلی کی روشنی وغیرہ کا مکمل انتظام ہو گیا ہے اور باطنی خوبیوں میں سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ مولنا عبدالغفور صاحب جیسا قابل خطیب منصب امامت کے فرائض سر انجام دیتا ہے۔ جن کی تقریروں اور لکچروں کی مقبولیت شہر میں یوماً فیوماً بڑھ رہی ہے۔ اور اس بناء پر نمازیوں کی تعداد میں ایک زبردست اضافہ ہو گیا ہے۔

احمد نگر:۔ احمد نگر کی حالت کا ایک مختصر سا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے۔ وہاں پر ایک غیر آباد مسجد کو جمعیت کے مبلّغ چوہدری عبدالستار صاحب نے یوں آباد کیا کہ وہاں پر خود جمعہ کی نماز پڑھانی

اور خطبہ دینا شروع کر دیا۔ اب مولوی مقبول احمد وہاں یہ فرض ادا کرتے ہیں جو ایک خوش الحان قاری ہیں۔ اور جامعہ ملیہ علیگڈھ میں قرأت میں اوّل انعام بھی حاصل کر چکے ہیں اس کے بعد دوسری مساجد کی طرف بھی توجہ کی جائیگی۔ و باللہ التوفیق۔ اس غرض کے لئے ائمہ مساجد اور شہر کے شرفا سے ملاقات اور تبادلہ خیالات جاری بھی ہے۔

**ستارہ:**۔ ستارہ میں پہلے چوہدری نور حسین صاحب مقرر تھے لیکن اُن کو بہت جلد ملیبا جانا پڑا۔ اُس وقت سے مولوی سردار محمد صاحب اُنکی جگہ پر کام کر رہے ہیں۔ مولوی صاحب جس وقت وہاں پہنچے ہیں۔ رمضان المبارک کا مہینہ آچکا تھا۔ مولوی صاحب نے اپنی زبردست تقاریر سے لوگوں کو نماز و روزہ کی بہ پابندی ادائیگی کی طرف توجہ دلائی جس کا اثر یہ ہؤا کہ تین ثلث شہر کے مسلمان نمازی بن گئے۔ جو مسجدیں سونی پڑی تھیں وہ آباد ہونے لگیں جو آباد تھیں وہ بھرپور ہوگئیں جو بھرپور تھیں ان کی توسیع کے خیال پیدا ہونے لگے۔

رمضان کا احترام اس درجہ کیا گیا کہ کل کھانے اور پینے کی اسلامی دکانیں دن بھر بند رہتیں۔ اور مسافر کو اگر کھانا کھانا بھی ہوتا تھا۔ تو چھپ چھپا کر۔

**پنجاب**۔ پنجاب کے جن چودہ یا پندرہ اضلاع میں کام ہؤا اور جن میں اب ہو رہا ہے اُن سب میں جمعیت کے مبلغین نے لوگوں کو نماز وغیرہ کی طرف رجوع کرانے میں خاص حصہ لیا چنانچہ بحمدللہ جن جن مقامات پر جمعیت کے ممبر کام کر رہے ہیں۔ وہاں پر ابھی تک مسجدوں کی رونق اور نمازیوں کی تعداد میں ایک نمایاں امتیاز نظر آتا ہے۔

---

# حادثہ فاجعہ ملیبار

مہاراشٹر میں کام شروع کئے ہوئے ابھی چند ہفتے ہی گذرے تھے کہ ملیبار کا حادثہ پیش آیا۔ ۸ جولائی کو پونا پہنچا تھا۔ اور بیس اگست کو یہ سانحہ ہوشربا شروع ہوا۔ اور چند ہی دنوں میں یہ واقعات نہایت ہی ہولناک صورت میں ہندوستان کی افق سیاسی پر چھا گئے۔ ہندو اخبارات کے یک طرفہ بیانات، اینگلو انڈین صحافت کے خلاف حقیقت اعلانات اور غیر ذمہ دار آدمیوں کی مبالغہ آمیز تحریرات سے حقیقت حال مستور ہوگئی۔ اور تمام اسلامی جماعتوں نے بلا لحاظ نتائج وعواقب موپلاؤں کو کوسنا شروع کر دیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ ملیبار کی سرزمین کلمہ گویوں کے لئے پورا جہنم بن گئی۔

فوج و پولیس نے ذکور آبادی پر ہاتھ صاف کرنا شروع کیا، موپلا نفوس بلا امتیاز موت کی گھاٹ اتارے گئے۔ جو باقی بچے اُن کو قید خانوں میں بھیجدیا گیا۔ اور بچے اور عورتیں فاقوں مرنے لگے۔

پس کارکنانِ جمعیت نے اپنا فرض سمجھا کہ دعوت کے کام کو چھوڑ کر وہ ملیبار پہنچکر کم ازکم اس مظلوم، معصوم اور بے بس و بے کس آبادی کو جس کی تعداد لاکھوں تک بیان ہوتی تھی۔ نہ صرف فاقہ کشی اور گرسنگی کی ہولناک موت سے بلکہ غیر مسلم ہاتھوں میں پڑ کر دین و ایمان کی دولت کے کھو بیٹھنے کے خطرناک نقصان سے بھی بچالیں۔ چنانچہ ۲۵ فروری ۲۲ء کو سکرٹری جمعیت ہذا مع اپنے دو رفقائے عمل کے متوکلاً علی اللہ کالی کٹ پہنچ گیا۔ یہ سفر محض اللہ کے بھروسے پر ہوا۔

جمعیت چند سو یا بنہایت چند ہزار روپوں سے زائد خرچ نہیں کرسکتی تھی لیکن کارکنان قضاء قدر کی نظر میں اس کام کی حیثیت بالکل دوسری تھی۔ چنانچہ یہ سفر، اس کے نتائج ملیبار میں رلیف کام کا مفصل خاکہ، چاولوں، کپڑوں وغیرہ کی تقسیم، شکستہ مکانوں کی مرمت و تعمیر یہ سب چیزیں اس روداد کے تیسرے حصہ میں بالتفصیل بیان کردی گئی ہیں۔ یہاں اس قدر کہہ دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ قریباً پچپن ہزار روپیہ کے حقیر صرف سے کم و بیش ۲۵ ہزار نفوس فاقہ وغیرہ کی تکلیف سے بچکر نہ صرف موت سے محفوظ رہے بلکہ اغیار کے پھیلائے ہوئے ایمان ربا

پھندوں سے بھی بچ رہے۔ اس طرح گو اگست کے آخیر تک مہاراشٹر میں دعوت کا کام نہیں ہُوا تاہم یہ کام خود ایسا اہم ہے کہ ہر لحاظ سے مہاراشٹر کے کام کا نعم البدل قرار پاسکتا ہے۔

ستمبر کے بعد اگرچہ عارضی ریلیف یعنی چاول اور کپڑوں وغیرہ کی تقسیم بوجہ روپیہ کے ختم ہو جانے کے بند کر دیا گیا ہے۔ تاہم مستقل ریلیف کی بنیاد رکھ دی گئی ہے۔ سوت کاتنے کا ایک ہوم (مکان) جاری کر دیا گیا ہے جس میں قریباً ۹۰ مستحق اعانت عورتیں کام کرتی اور روزانہ مزدوری حاصل کرتی ہیں۔ دو مختلف مقامات پر مسلمان عورتوں کے لئے مستقل کارگاہیں کھولنے کا انتظام ہو رہا ہے۔ کام شروع ہونے پر ان کی مستقل رپورٹ جداگانہ شائع کر دی جائیگی۔

ایک یتیم خانہ بچوں کا اور ایک دوسرا یتیم خانہ لڑکیوں کا کھول دیا گیا ہے۔ ان میں مجموعی تعداد لڑکے اور لڑکیوں کی ڈیڑھ سو تک پہنچ چکی ہے۔ اور بخوف ازدیاد مصارف اور بوجہ قلت گنجائش مکان مزید داخلہ بند کر دیا گیا ہے ورنہ ضرورت ہے کہ ان ہزارہا یتیم بچوں کو جو ملیبار میں مارے مارے پھر رہے ہیں۔ لیکر ان کی تعلیم و تربیت کی جائے۔ اور ان کو عمرانی، اخلاقی، تمدنی، مذہبی، ہر قسم کی تباہی سے بچایا جائے۔

# وظیفہ دعوت و اشاعت اسلام
## اور
# غیر مسلم برادران وطن کا اخوت اسلامی میں داخلہ

تبلیغ اسلام کا سب سے زیادہ ضروری اور حقیقۃً اصل وظیفہ یہ ہے کہ غیر مسلم اقوام کو تعلیم حقہ اسلامیہ کی طرف دعوت دی جائے۔ اس سمت میں جمعیت ہذا کے عملی نتائج کو پیش کرنے سے پہلے ناظرین کو مندرجہ ذیل امور کی طرف متوجہ کرنا ضروری ہے۔

(۱) جس طرح کہ پنجاب میں معرفی و روشناسی، ضرورت ہنگامی و وقتی اور آیندہ کامیابی اور غیر مسلم اقوام میں میدان کے تیار کرنے کے لحاظ سے۔ پہلے سال ڈیڑھ سال جمعیت کو اپنی پوری توجہ صرف اصلاحی امور کی طرف مبذول رکھنا پڑی بعینہٖ اسی طرح کئی ماہ تک مسلسل ابتدائی کار میں مبلّغین و کارکنان جمعیت کو اپنی پوری توجہ مسلمانانِ مہاراشٹر ہی کی طرف لگانا پڑی اور فی الحقیقت جیسا کہ حالات متذکرۃ الصدر کے پڑھنے سے معلوم ہوگیا ہوگا ابھی تک تین ثلث محنت برابر اسی

پہلو میں صرف ہو رہی ہے لہذا نومسلموں کی تعداد کو پڑھتے وقت ان دو امور کی رعایت رکھنا ضروری ہے کہ بہت سا ابتدائی وقت صرف مسلمانوں کی اصلاح میں صرف ہؤا ہے اور اب بھی زیادہ حصّہ قوتوں کا انہی میں صرف کیا جارہا ہے۔ تاکہ نتائج کی صحیح اہمیت ظاہر ہوسکے۔

(۲) ۲۲ فروری کو یعنی مہاراشٹر میں کام شروع کرنے سے کل سات ماہ بعد ملیبار کا کام شروع ہوگیا۔ جس میں راقم سطور ہذا اور جمعیت کے چار کارکنوں اور تبلیغی جماعت کے تمام طلبہ کو یک قلم اُسی طرف لگ جانا پڑا۔ یہ سلسلہ برابر آٹھ ماہ تک جاری رہا۔ گویا ان آٹھ ماہ میں جمعیت کے زیادہ کارکن تبلیغی کلاس کے تمام طلبہ ریلیف کے کام میں مصروف رہے اور اشاعت کا کوئی کام وہ نہیں کرسکے۔

(۳) پھر اس کام کی راہ میں سب سے بڑا سنگ راہ خود مسلمان ہیں جو اچھوت اقوام کو مسلمان ہونے کے بعد اپنے میں ملانا تو کجا مسلمان سمجھنا بھی گوارا نہیں کرتے۔ اور نہ صرف اُن کو خود ملانا پسند ہی نہیں کرتے بلکہ جو ایسا کرنے کے لئے کہے خود اُسی کے دشمن ہو جاتے ہیں۔ مہتر اقوام کی صورت میں یہ دقت خاص طور سے پیش آرہی ہے۔ مسلمان اُن سے مطالبہ کرتے ہیں۔ کہ وہ مسلمان ہونے پر صفائی وغیرہ کے کام کو چھوڑ دیں۔ اور وہ ایسا کرنے کی صورت میں اپنے لیے کام مانگتے ہیں۔

(۴) اس سے بھی زیادہ تکلیف دہ مانع زبان کی اجنبیت ہے۔ کئی ماہ کے بعد مبلغین اب اس قابل ہو رہے ہیں کہ علاقہ کی زبان سمجھ سکیں۔ اور اُن سے براہ راست گفت وشنید کرسکیں۔

(۵) ایک اور بہت بڑی رکاوٹ اس کام میں یہ پیش آرہی ہے کہ مہاراشٹر میں جو زبان بولی جاتی ہے وہ بوجہ مسلمانوں کی کامل جہالت اور تعلیم سے بے بہرگی کے پورے طور پر غیر قوم کے ہاتھوں میں ہے۔ اور اس میں صحیح یا غلط کسی قسم کا لٹریچر اسلام کے متعلق قطعاً موجود نہیں ہے جو تعلیم یافتہ طبقہ میں اشاعت کا سب سے بڑا ذریعہ ہے۔ اور یہ کام بھی جمعیت ہی کو کرنا ہے بایں ہمہ وجوہ وموانع جو تعداد پنجاب ومہاراشٹر میں جمعیت ہذا کے ہاتھوں سے بفضلہ تعالےٰ اسلام کی حلقہ بگوشی میں داخل ہوئی وہ کسی طرح بھی نظر انداز ی کے قابل نہیں ہے۔ اور جب اس کے ساتھ یہ چیز بھی پیش نظر رکھ لی جائے۔ کہ نومسلموں کی اس تعداد میں بعض گریجوایٹس ایل ایل بی اے یورپین افسر و تاجر خاندانی عیسائی اور مہاراشٹر کے خاندانی برہمن بھی شامل ہیں۔ تو اس تعداد کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔

خدا کے فضل وکرم سے امید کامل ہے۔ کہ جب کام مضبوط طریقہ اور وسیع پیمانہ پر شروع ہوگیا تو یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا کی پیشگوئی ایک مرتبہ پھر پوری ہو کر رہیگی۔ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِیْزٍ۔

نومسلموں کی تعداد ذیل کے نقشہ سے معلوم ہوگی۔

## نقشہ نومسلمین از جولائی ۱۹۲۱ء تا آخر ستمبر ۱۹۲۲ء

| نمبر شمار | نام مرکز | کس قوم سے مسلمان ہوئے: ہندو | عیسائی | اچھوت اقوام | متفرق | نومسلموں کی تعداد: مذکر | مؤنث | میزان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | پنجاب وکشمیر | | | ۹۵ | | | | ۹۵ | انبٹھور ۹۳ لاہور ۲ |
| | پونہ | ۳ | ۹ | ۱۱ | ۵ | ۱۹ | ۹ | ۲۸ | بعد میں لیڈی اینگلو انڈین عیسائی نومسلموں کی مفصل کیفیت |
| | سرور | ۲ | ۶ | × | ۰ | ۵ | ۳ | ۸ | |
| | احمد نگر | ۱ | ۱۲ | × | ۰ | ۶ | ۷ | ۱۳ | |
| | ستارا | ۱ | × | ۱۹ | | ۱۸ | ۲ | ۲۰ | پلی ذریعہ تعلیمی وغیرہ اس کا نتیجہ انشاء اللہ یدخلون فی دین اللہ افواجًا کی شکل میں ظاہر ہوگا |
| | مرج | ۱ | × | ۳۶ | ۰ | ۲۰ | ۱۰ | ۳۷ | |
| | کولھاپور | × | × | ۹ | ۰ | ۶ | ۳ | ۹ | |
| | کالی کٹ ملیبار | × | × | ۷ | ۰ | ۴ | ۳ | ۷ | |
| | میزان | ۸ | ۲۷ | ۱۷۷ | ۵ | ۷۸ | ۴۴ | ۲۱۷ | |

# سلسلۂ تصنیف و تالیف

دعوت و اصلاح دونوں کی کامیابی کے لئے ازبس ضروری ہے۔ کہ تقریر کی بہ نسبت تحریر کی جانب بہت زیادہ توجہ لگائی جائے۔ اور ملک میں اسلام کے متعلق ایک ایسا اچھا ذخیرہ بہم پہنچا دیا جائے کہ متلاشیان حق اور مضطربان اصلاح دونوں کو تلاش حق یا ذاتی اصلاح کے لئے دوسروں کے پاس ملدا ملدا نہ پھرنا پڑے۔ توجہ کے بعض دوسرے ہنگامی امور کی طرف کامل طور پر لگ جانے کے باعث افسوس ہے کوئی معتدبہ ذخیرہ جمعیت ہٰذا پبلک کے سامنے پیش نہیں کرسکی تاہم مَالَایُدرَکُ کُلُّہٗ لَایُترَکُ کُلُّہٗ کے اصول کے مطابق اس جانب سے بالکل غافل بھی نہیں رہی۔ پنجاب سے مسلمانوں کی اصلاح کے لئے وقتاً فوقتاً غیر وقت الشیوع ٹریکٹس چھاپ کر ہمیشہ مفت تقسیم ہوتے رہے ہیں۔ اور حال ہی میں جمعیت ہٰذا کی طرف سے اس کی پہلی مستقل کتاب تفسیر سورۂ فاتحہ چھپ کر شائع ہوئی ہے۔ جس کی تعداد مخصوص محض بغرض تبلیغ و اشاعت ملک میں مفت بھی تقسیم کی گئی ہے۔

ملک کے تعلیم یافتہ طبقہ نے جس مہربانی سے اس کا خیر مقدم کیا ہے وہ جناب مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کے ان الفاظ سے ظاہر ہے جو انہوں نے کتاب مذکور پر ریویو کرتے ہوئے اپنے رسالہ معارف ماہ شوال ۱۳۴۰ھ مطابق ماہ جون ۱۹۲۲ء میں تحریر فرمائے تھے۔ مولانا موصوف تحریر فرماتے ہیں۔

"تفسیر سورۂ فاتحہ" سورۂ فاتحہ کا نام ام الکتاب ہے۔ یعنی وہ قرآن مجید کی اصل اور قرآن مجید کے تمام حقائق و اسرار کو جامع اور محیط ہے۔ اس بناء پر علماء نے خاص سورۂ فاتحہ کی تفسیر اس نہج پر لکھی ہے۔ کہ تمام قرآن مجید کی شرح اور عطر اس ایک سورہ کے اندر آجائے۔ اردو میں اب تک اس سورۂ مبارکہ کی ایسی کوئی تفسیر نہیں لکھی گئی تھی۔

جناب مولوی محی الدین احمد صاحب بی اے قصوری سابق مدیر، قدامہ کلکتہ، و ناظم جمعیت دعوۃ و تبلیغ اسلام پونہ نے جو مدت تک مولانا ابوالکلام صاحب کے درس قرآن میں بھی شریک رہ چکے ہیں۔ اس سورہ کی اردو میں ایک مبسوط و مفصل تفسیر لکھ کر شائع کی ہے۔ خوبیان موثر طریقہ ادا صحیح اور آسان اور قرآن مجید کی آیتوں کی مدد سے مطالب کی تشریح کی ہے جا بجا حالات حاضرہ کی طرف بھی اس میں اشارات پائے جاتے ہیں۔ قوموں کے انحطاط

اور جماعتوں کے فساد اخلاق کے اصول و قوانین اور قرآن مجید سے ان کے طرق علاج و تدبیر کی تفصیل کی ہے۔ مسلمانوں کے لئے اس کا مطالعہ نہایت مفید ہوگا۔ لکھائی چھپائی کاغذ عمدہ تقطیع چھوٹی خط باریک صفحات ۳۰۸۔ قیمت عمہ ۔ الہلال بک ایجنسی شیرانوالہ دروازہ لاہور۔

(۲) ۔ حال ہی میں بعض عیسائی جماعتوں کی طرف سے ایک رسالہ حقائق القرآن نامی شائع ہوا ہے۔ اس میں مؤلف رسالہ نے بزعم خویش قرآن حکیم سے حضرت مسیح ع کی حضرت سید المرسلین علیہ السلام پر فضیلت ثابت کی ہے۔ اس کے جواب میں برادر عزیز مولوی محمد علی صاحب ایم اے کنڈٹب سوداگر چرم بمبئی نے ایک رسالہ لکھا ہے جس میں مدار فضیلت پر اصولاً بحث کی گئی ہے اور پھر دونو نبیوں (علیہما السلام) کا مقابلہ کرکے مصنف کا بطلان ثابت کیا ہے کہ یہ رسالہ بھی زیر طباعت ہے۔

(۳) اس کے علاوہ امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ الدر النضید کا سلیس و با محاورہ ترجمہ اور حضرت شاہ اسمٰعیل شہید رحمۃ اللہ کی مشہور کتاب تقویۃ الایمان مبوّب و مفصل ہو کر ایک بسیط مقدمہ کے ساتھ زیر طبع ہیں۔ اور انشاء اللہ اس رپورٹ کے طباعت کے ساتھ ہی وہ پڑھنے والوں کے ہاتھوں میں چلی جائیگی۔

(۴) سورۂ بقرہ کا انگریزی ترجمہ قریباً مکمل ہو چکا ہے ارادہ ہے کہ سردست اسی قدر چھاپ دیا جائے۔

(۵) امام ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ رد نصاریٰ کا ایک عمدہ ملخص؛ ایک انگریزی کتاب لیٹرز آف جان جان چائنامین کا ترجمہ تیار ہو چکے ہیں۔ اور صاف ہو کر پریس میں جانے والے ہیں۔

(۶) تفسیر سورۂ یوسف پر ایک رسالہ اور حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور و نادر الوجود کتاب فوز الکبیر کو بہ توسیع کثیر و شرح و تفصیل عجیب اردو کا لباس دیا جا رہا ہے۔ یہ موخر الذکر کتاب اردو لٹریچر میں انشاء اللہ بجائے خود ایک عجیب و غریب اور کثیر المنفعت اضافہ ہوگی۔

(۷) اس کے ساتھ ہی مسٹر ڈیون پورٹ کی مشہور کتاب اپالوجی فار محمد اینڈ قرآن بہ تصحیح مطالب و مناہیم مناسبت کے ختم ہو چکی ہے۔ بعد اس کا انگریزی زبان میں ترجمہ بھی ایک اچھے صاحب قلم کے ہاتھوں میں دیا گیا ہے جس کی طباعت کا انتظام بھی انشاء اللہ جلد ہو جائیگا۔

# آئندہ سال کا پیش نظر کام

رپورٹ کو ختم کرنے سے قبل یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ آئندہ سال کے لئے جو کام پیش نظر ہے۔ اس کا مختصر خاکہ بھی درج کر دیا جائے۔

۱۔ اس ضمن میں سب سے زیادہ ضروری شے مزید مراکز کا قیام و اجرا ہے۔ ان میں سب سے زیادہ ضروری حیدرآباد میں اشاعت اسلام کا کام شروع کرنے کے لئے ریاست مذکور میں کسی موزوں مقام پر ایک مرکز کا افتتاح ہے۔

حیدرآباد کے بعد بنگلور، مدراس اور مہاراشٹر میں بلگام اور دھارواڑ وہ مقامات ہیں۔ جہاں کام جاری کرنے کی شدید ترین ضرورت ہے۔ مناسب اور کارکن نوجوانوں کے میسر آنے اور وسائل کے وسعت پانے کے ساتھ ساتھ ان مقامات میں جدید مراکز کا قیام ہوتا رہیگا

۲۔ ترجمۃ القرآن کا جو سلسلہ بوجوہ بند ہو چکا ہے۔ اس کا اجراء اور کم از کم انگریزی ترجمۃ القرآن کی تکمیل کی طرف پوری قوت کے ساتھ سعی و عمل کا خیال ہے وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ وَعَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْہِ اُنِیْبُ۔

۳۔ ترجمۃ القرآن کے ساتھ ہی تصنیف و تالیف کے سلسلہ کو وسیع کرنے کا پورا خیال ہے اس کے لئے کوشش جاری ہے کہ قابل انگریزی خوانوں اور سلجھے ہوئے علماء کی ایک جماعت مرکز (صدر پونا) میں بیٹھکر مجتمعاً اس کام کا ذمہ لے۔ بعض حضرات سے گفتگو ہو رہی ہے امید ہے آیندہ سال میں اس سمت میں بھی کافی کام ہو جائیگا وَالْاَمْرُ بِیَدِ اللّٰہِ

ایک عمدہ اردو رسالہ کا اجرا جو تبلیغ و دعوت کے تمام پہلوؤں پر حاوی ہو پیش نظر ہے۔ اگر حالات مساعد ہوئے۔ اور مزید رفقا میسر آگئے تو اس رسالہ کا آیندہ سال سے جاری ہو جانا قریباً یقینی ہے۔ انشاءاللہ۔ بلکہ اگر مفید مطلب آدمی میسر آجائیں تو اسی رسالہ کے جنوبی ہند کی بعض زبانوں میں مختلف اڈیشن یا بعض دوسری زبانوں میں مستقل موقت یا غیر موقت الشیوع رسالوں کا اجرا بھی خیال میں ہے۔

اس کام کی راہ میں اصل موانع دو ہیں۔ مفید مطلب آدمیوں کا میسر نہ آنا۔ اور روپیہ کی قلت۔ لیکن روپیہ سے بھی زیادہ اہم اور مشکل مسئلہ مفید مطلب آدمیوں کا میسر آنا ہے۔ اس کام کے لئے سب سے زیادہ ضروری شے دار الدعوۃ والتبلیغ کا قیام ہے۔

یہ ایک عجیب منطقیانہ الجھن ہے۔ کہ مفید آدمیوں کے پیدا کرنے کے لئے دار الدعوت و التبلیغ کا قیام ناگزیر ہے۔ اور دار الدعوت و التبلیغ کے چلانے کے لئے مفید آدمیوں کا ملنا ازبس لازمی۔ پھر مشکل پر مشکل یہ کہ پڑھانے والوں کے ملنے سے بھی پڑھنے والوں کا پیدا ہونا دشوار ہے۔ کہ اس کے لئے زیادہ ایثار اور اسلام اور اسلام کے خدا و رسول کی محبت کی ضرورت ہے۔ تاہم آج نہیں کل یہ کام ہوگا اور انشاء اللہ ضرور ہوگا۔

پھر ایک مزید ضرورت یہ پیدا ہو رہی ہے۔ کہ جو مبلغین مستقل طور پر خدمت اشاعت اسلام میں مصروف ہو چکے۔ اور اس امر کے عہود و مواثیق بھی داخل کر چکے ہیں ان کے لئے کم از کم چند جھونپڑے تیار ہو جائیں۔ کیونکہ پونہ میں مکان کی دقت سخت ہے۔ بڑے بڑے کرایہ پر بھی مستقل طور پر کسی اچھے مکان کا ملنا ناممکن ہو رہا ہے۔ خود ہم کو سوا سال کی مسلسل تلاش کے باوجود آج تک کوئی مکان نہ مل سکا۔ اس سلسلہ میں پونا میں قریب ۵۳ ایکڑ زمین خرید کر لی گئی ہے۔

ملیبار کا کام بھی مستقل بنیادوں پر شروع کر دیا گیا ہے۔ یتیم خانوں کی بنیاد پڑ چکی ہے۔ تعداد لڑکے اور لڑکیوں کی ڈیڑھ سو تک جا چکی ہے۔ ہر ایک یتیم خانہ کے ایک ایک پرائمری مدرسہ جاری کیا جا چکا ہے۔ اور مردانہ مدرسہ کے ساتھ زراعتی تعلیم بھی شروع کر دی گئی ہے صنعتی تعلیم کا انتظام ہو رہا ہے۔

سپننگ ہوم دکاتنے کی کارگاہ بھی شروع ہے۔ قریباً ۲۰ عورتیں کام کرتی ہیں۔ آہستہ آہستہ یہ تعداد بڑھتی رہیگی۔ اور اگر یہ کام کامیابی سے چل سکا تو اس کے ساتھ کھڈیوں کا کام بھی جاری کر دیا جائیگا۔ انشاء اللہ۔

دو مقامات پر صنعتی کارگاہوں کا انتظام ہو رہا ہے۔ انشاء اللہ اس سال ہی میں یہ کام پوری طرح قائم ہو جائیگا۔

ملیبار میں علاوہ اس تمام کام کے اشاعت کا کام بھی جاری کر دیا گیا ہے۔ سردست کالی کٹ میں ایک مرکز کھولا گیا ہے۔ بعد ازاں انشاء اللہ مزید مراکز کا افتتاح بھی عمل میں آئیگا۔

## آنریری ورکرز

گو ہمیں شکایت ہے کہ کام کی اہمیت اور وسعت کے مطابق آدمی میسر نہیں آئے لیکن تاہم خدا کے بندے ایسے بھی موجود ہیں۔ جنہوں نے جمعیت کی آواز پر کان دھرے اور اس میدان میں

محض للہ جمعیت ہٰذا کے کاموں میں پوری امداد فرمائی۔ ازانجملہ صاحبزادہ محمد عمر صاحب سجادہ نشین بیربل ضلع شاہپور خاص طور پر قابل ستائش ہیں گو ہمیں افسوس ہے کہ مصروفیت کی کثرت اور مبلغین کی قلت کیوجہ سے ان کی مساعی عمل سے جمعیت پورا فائدہ نہیں اٹھاسکی لیکن امید ہے کہ جو میدان عمل وہ تیار فرمارہے ہیں وہ اپنے وقت میں پورا بار ور ثابت ہوگا۔ اسی طرح سید محمد اسحاق صاحب نورپوری ضلع کانگڑہ کی مساعی خاص شکریہ کی مستحق ہیں جو عم بزرگوار کی معیت میں کوہستانی اضلاع کے دورہ کے لئے بہترین رفیق و معین ثابت ہوئے۔

# اعتذار

مندرجۂ صدر چند صفحات میں جو مختصر حالات ہدیۂ ناظرین کئے گئے ہیں اس سے یہ مقصد نہیں ہے کہ جمعیت ہٰذا کا کوئی اہم کارنامہ قارئین کرام کے سامنے پیش کیا جائے یا اس بہ خراج تحسین حاصل کیا جائے۔ بلکہ مقتضیات وقت نے مجبور کیا کہ ہندوستان کے مسلمانوں کی ملّی حالت کا ایک دھندلا سا نقش ان کے سامنے لایا جائے اور ان خطرات ملّی سے انہیں آگاہ کیا جائے۔ جو غیر مسلم اقوام (خصوصاً عیسائی مشنریوں) کی لگاتار جدوجہد سے ان کے خلاف منڈلا رہے ہیں تاکہ وہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے شاہ راہ پر پوری طرح گامزن ہوں۔ علاوہ ازیں مالابار کے مصیبت زدگان کی امداد کا کام ایسی اہمیت رکھتا تھا کہ اس کا فی الفور ملک کے سامنے لانا ضروری تھا۔ کیونکہ اس کا تمام دار و مدار مرکزی خلافت کی مالی امداد اور عام عطیات پر ہے۔

وآخر دعونا الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سیدنا خیر المرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین الیٰ یوم الدین ۞

فقیر محی الدین احمد کان اللہ لہٗ سکرٹری جمعیۃ دعوت و تبلیغ اسلام

پوسٹہ



گوشوارہ نمبر ا

# گوشوارہ حساب جمعیت پنجاب از جون ۱۹۲۰ء تا دسمبر ۱۹۲۰ء

گوشوارہ نمبر ا

| شمار | تفصیل مدات اخراجات | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر | میزان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کفاف مبلغین | ۰۰۰ | ۶۲-۸-۰ | ۳۵-۰-۰ | ۸۰-۱۱-۰ | ۴۷۱-۰-۰ | ۱۴۳-۱۴-۰ | ۳۴۳-۱۱-۰ | ۱۱۳۶-۱۱-۰ | |
| ۲ | سفر خرچ | ۴۰-۰-۰ | ۱۰۶-۱۱-۶ | ۳۷-۶-۰ | ۷۰-۱۵-۰ | ۸۸-۰-۰ | ۲۴-۳-۰ | ۸۳-۳-۰ | ۴۵۰-۶-۶ | |
| ۳ | کتب خانہ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۵-۸-۰ | ۳-۱۲-۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۹-۴-۰ | |
| ۴ | تالیف کتب | ۵-۰-۰ | ۲۲-۰-۰ | ۰ ۰ | ۱۳-۱۴-۰ | ۰ ۰ | ۳۱-۵-۰ | ۲۹-۰-۰ | ۱۰۱-۳-۰ | |
| ۵ | متفرق اخراجات | ۲-۸-۰ | ۲۴-۴-۹ | ۲۸-۱۴-۰ | ۲۷-۵-۰ | ۳۵-۱۵-۳ | ۱-۱۲-۰ | ۱۴-۴-۰ | ۱۳۴-۱۵-۰ | |
| ۶ | کتابت و طباعت | ۱۱-۶-۰ | ۳۷-۱-۹ | ۲۹-۸-۰ | ۲۰-۲-۰ | ۴۰-۶-۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۱۳۸-۷-۹ | |
| | میزان | ۵۸-۱۴-۰ | ۲۵۲-۱۰-۰ | ۱۳۰-۱۲-۰ | ۲۱۸-۷-۰ | ۶۳۹-۱-۳ | ۲۰۱-۱-۰ | ۴۷۰-۲-۰ | ۱۹۷۰-۱۵-۳ | |

گوشوارہ نمبر ۲

## گوشوارہ حسابات جمعیت پنجاب از جنوری ۱۹۲۱ء تا دسمبر ۱۹۲۱ء

| شمار | تفصیل مدات اخراجات | جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر | میزان | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کفالت مبلغین | ۳۱۶-۱۰-۰ | ۳۰۳-۱۴-۳ | ۳۳۵-۱۲-۰ | ۸۲۱-۰-۰ | ۳۸۶-۰-۰ | ۳۱۹-۰-۰ | ۷۹۸-۰-۰ | ۷۲۷-۰-۰ | ۳۹۲-۱۱-۶ | ۴۵۴-۰-۰ | ۵۴۵-۰-۰ | ۲۷۷-۰-۰ | ۵۸۴۶-۵-۰ | |
| ۲ | سفرخرچ | ۵۱-۰-۰ | ۲۸-۶-۰ | ۲۷-۱۲-۶ | ۴۵-۰-۰ | ۱۶-۱۴-۳ | ۲۲-۲-۲ | ۲۰۴-۱۲-۳ | ۱۸۴-۱۳-۳ | ۶۰۱-۳-۶ | ۱۱۴-۱۴-۶ | ۲۸-۹-۰ | ۲۹-۰-۰ | ۸۱۹-۸-۹ | |
| ۳ | کتب خانہ | ۰ | ۰ | ۴-۸-۰ | ۴۲-۸-۰ | ۵۵-۲-۰ | ۱۰-۸-۰ | ۰ | ۲-۰-۰ | ۰ | ۰ | ۸-۰-۰ | ۰ | ۱۰۲-۱۰-۰ | |
| ۴ | تالیف قلوب | ۴۵-۰-۰ | ۱۰-۰-۰ | ۰ | ۰ ۰ | ۰ | ۰ | ۵-۱۲-۰ | ۲۱-۶-۰ | ۱۲-۶-۰ | ۹۷-۵-۶ | ۸۰-۴-۰ | ۲۷-۱۲-۶ | ۲۹۱-۸-۰ | |
| ۵ | متفرق اخراجات | ۲۱-۱۲-۰ | ۲۱-۹-۰ | ۲۶-۰-۶ | ۴۱-۰-۰ | ۲۲-۷-۶ | ۱۱-۰-۰ | ۲۱-۱۲-۰ | ۸-۹-۶ | ۲۱-۹-۳ | ۸-۱۲-۰ | ۷-۲-۶ | ۱۶-۱۵-۶ | ۲۳۱-۳-۹ | |
| ۶ | کتابت و طباعت | ۰ | ۲۵-۰-۰ | ۱۹-۰-۰ | ۱۱۴-۱-۰ | ۲۲-۴-۰ | ۳-۴-۰ | ۰ | ۰ | ۲۰-۰-۰ | ۲۱۰-۰-۰ | ۰ | ۰ | ۴۱۴-۹-۰ | |
| | میزان | ۴۳۴-۹-۰ | ۳۸۸-۱۲-۹ | ۴۱۳-۱۱-۰ | ۱۰۴۴-۹-۰ | ۵۰۲-۱۱-۹ | ۳۶۵-۱۴-۳ | ۱۰۲۰-۴-۳ | ۹۴۳-۱۴-۰ | ۴۸۲-۱۴-۳ | ۸۵۵-۱۲-۰ | ۶۶۳-۱۵-۶ | ۴۱۱-۱۲-۰ | ۷۷۰۴-۱۲-۶ | |

گوشوارہ نمبر ۳

## گوشوارہ حسابات جمعیت پنجاب از جنوری سنہ ۱۹۲۲ء تا ستمبر سنہ ۱۹۲۲ء

| شمار | تفصیل مدات اخراجات | جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کفاف مبلغین | ۳۸۴–۹–۰ | ۵۴۲–۰–۰ | ۹۹۰–۱۲–۶ | ۴۱۷–۰–۰ | ۴۱۹–۰–۰ | ۴۲۹–۰–۰ | ۴۲۹–۰–۰ | ۲۴۲–۰–۰ | ۲۹۰–۵–۳ | ۴۱۴۲–۰–۹ |
| ۲ | سفر خرچ | ۱۰–۰–۰ | ۲۰–۱۱–۰ | ۱۶۰–۸–۰ | ۴۱–۰–۰ | ۴۲–۱۵–۰ | ۶۲–۴–۰ | ۴۰–۰–۰ | ۶۶–۸–۶ | ۱۱–۸–۰ | ۴۵۵–۱۲–۶ |
| ۳ | کتب خانہ | ۳–۰–۰ | ۰–۴–۰ | ۶۷–۴–۰ | ۳–۸–۰ | ۲۵–۷–۰ | ۲–۴–۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۱۰۲–۵–۰ |
| ۴ | تالیف کتب | ۳۴–۱۴–۰ | ۲۵–۱۰–۰ | ۵۷–۱۴–۰ | ۰–۰–۰ | ۱۹–۷–۰ | ۲۱–۱۲–۰ | ۱۲–۰–۰ | ۴۲–۰–۰ | ۶۱–۰–۰ | ۲۷۴–۹–۰ |
| ۵ | متفرق اخراجات | ۴–۲–۹ | ۱۱–۲–۰ | ۷۵–۲–۳ | ۱۷–۴–۰ | ۹–۱۲–۰ | ۷–۷–۰ | ۹–۰–۰ | ۷–۱–۶ | ۳–۲–۰ | ۱۷۷–۰–۹ |
| ۶ | کتابت و طباعت | ۶۲–۱۰–۰ | ۳۱–۸–۰ | ۱۸۵–۲–۰ | ۱۶–۴–۰ | ۰ ۰ | ۱۵–۸–۰ | ۰ ۰ | ۱۰۷–۰–۰ | ۰ ۰ | ۴۱۸–۰–۰ |
| | میزان | ۵۳۵–۳–۰ | ۶۳۱–۳–۰ | ۱۵۳۷–۴–۹ | ۴۹۴–۱۵–۰ | ۵۱۶–۹–۰ | ۵۴۳–۱۱–۰ | ۴۸۷–۰–۰ | ۴۶۴–۱۰–۰ | ۳۶۵–۱۵–۳ | ۵۵۷۱–۷–۹ |

## گوشوارہ چندہ عام موصولہ جمعیت پنجاب از جون ۱۹۲۰ء تا دسمبر ۱۹۲۲ء

| سال | جنوری | فروری | مارچ | اپریل | مئی | جون | جولائی | اگست | ستمبر | اکتوبر | نومبر | دسمبر | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۹۲۰ | ۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۰ ۰ | ۲۷-۰-۰ | ۸۰-۰-۰ | ۱۰۲-۱۴-۹ | ۳۲۱-۱-۹ | ۴۷۰-۱۲-۳ | ۲۶-۰-۰ | ۷۴-۰-۰ | ۱۱۰۱-۱۲-۹ |
| ۱۹۲۱ | ۸۶-۵-۹ | ۴۵-۷-۳ | ۴۹-۰-۰ | ۵۲۹-۹-۰ | ۲۱۷-۱۵-۹ | ۲۱۶-۰-۹ | ۴۰۹-۹-۰ | ۰ ۰ | ۳۸-۰-۰ | ۴۵-۵-۰ | ۸۴-۰-۰ | ۰ | ۱۷۲۱-۲-۰ |
| ۱۹۲۲ | ۴-۰-۰ | ۲۰-۰-۰ | ۱۲-۰-۰ | ۴-۰-۰ | ۲۰-۰-۰ | ۷۰-۴-۰ | ۰ ۰ | ۶۲-۰-۰ | ۷۰-۰-۰ | ۰ ۰ | ۰ | ۰ | ۲۹۲-۴-۰ |
| میزان | ۹۰-۵-۹ | ۶۵-۷-۳ | ۶۱-۰-۰ | ۵۳۳-۹-۰ | ۲۳۷-۱۵-۹ | ۳۱۳-۴-۹ | ۴۸۹-۹-۰ | ۱۶۴-۱۴-۹ | ۴۲۹-۱-۹ | ۵۱۶-۱-۳ | ۱۱۱-۰-۰ | ۷۴-۰-۰ | ۳۰۸۵-۲-۹ |

## نوٹ

تفصیلی فہرستیں اسم وار دفتر جمعیت پنجاب سے پہلے شائع ہو کر تقسیم ہو چکی ہیں۔

نقشہ نمبر ۲

## نقشہ مبلغین علاقہ بہار اشٹر تا اختتام نومبر ۱۹۲۲ء

| اسمائے مبلغین | ریل | ٹانگہ | موٹر | گھوڑا | پیدل | سائکل | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مہتمم متعینہ مرکز تبلیغ | ۴۴۰۸ | ۱۶ | ۱۴۸ | ۳۲ | ۱۰ | ۴۳۸ | ۵۰۸۲ |
| مولوی معقول احمد صاحب نائب مبلغ گھورنڈی حال متعینہ احمد نگر | ۷۰۴ | ۰۰ | ۵۰۴ | ۱۴۴ | ۱۵۴ | ۰۰ | ۱۵۰۶ |
| مولوی سردار محمد صاحب مبلغ ریاست مورش و ستارا | ۲۲۵۰ | ۱۲ | ۸۸ | ۰۰ | ۶۵ | ۰۰ | ۲۴۱۵ |
| چودہری نور حسین صاحب سابق مبلغ ستارا حال متعینہ کاٹھ | ۴۸۰ | ۰۰ | ۴۸ | ۰۰ | ۱۴۰ | ۰۰ | ۶۶۸ |
| چودہری عبداللہ صاحب مبلغ ستارا احمد نگر حال رخصتی | ۱۳۲۴ | ۲۵۸ | ۰۰ | ۰۰ | ۶۰ | ۰۰ | ۱۶۴۲ |
| مولوی احمد علی صاحب سابق مبلغ گھورنڈی | ۰۰ | ۰۰ | ۸۴ | ۰۰ | ۳۰۸ | ۰۰ | ۳۹۲ |
| معیت مولوی معقول احمد صاحب | کل میزان | | | | | | ۱۱۷۰۵ |

## نقشہ متعلمین مدارس جمعیۃ دعوۃ و تبلیغ اسلام پونہ

| شمار | نام مدرسہ | تعداد طلباء | ذکور | اناث |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | حاجی صالح محمد اسکول پونہ | ۷۹ | ۷۹ | × |
| ۲ | جمعیۃ قریشی سکول پونہ | ۹ | ۹ | × |
| ۳ | جمعیۃ گرلز سکول پونہ | ۲۹ | ۰ | ۲۹ |
| ۴ | جمعیۃ نائٹ اسکول | ۱۶ | ۱۶ | × |
| ۵ | مدرسہ تعلیم قرآن | ۲۷ | ۲۷ | × |
| ۶ | ٹریننگ کالج | ۱۴۳ | ۱۴۳ | × |
| ۷ | بیت مسجد دنیاجا | ۲۶ | ۲۶ | × |
| ۸ | ڈبیر سکول | ۲۲ | ۲۱ | ۱ |
| ۹ | گل ٹیکری سکول | ۱۶ | ۱۴ | ۲ |
| ۱۰ | نگوچ سکول | ۲۷ | ۷ | ۱۰ |
| ۱۱ | احمد نگر یتیم خانہ | ۱۲ | ۴ | ۸ |

# جمعیتہ دعوت و تبلیغ اسلام

صدر دفتر بمقام پونا صدر ۔ ۲۴۱۰ ایسٹ اسٹریٹ ۔
و دفاتر ماتحت ۔ صوبہ پنجاب (لاہور دروازہ شیرانوالہ)
مہاراشٹر (احمد نگر ۔ ستارہ ۔ مرج)
دکن ۔ (ملیبار ۔ کالی کٹ)

## اغراض و مقاصد

(۱) قرآن حکیم کی اشاعت بذریعہ تراجم و درس ۔
(۲) ارکان اسلام کی اشاعت اور شرک و رسوم قبیحہ کا ازالہ ۔
(۳) غیر مسلم اقوام کو دعوت اسلام
(۴) لاوارث یتیم بچوں کی تعلیم و تربیت بغرض تبلیغ و اشاعت ۔
(۵) اسلامی لٹریچر اور تاریخ کی اشاعت ۔
(۶) امداد مصیبت زدگان حسب گنجائش

## جمعیت دعوت و تبلیغ کی تصانیف

تفسیر سورہ فاتحہ قیمت . . . . . . . . . . ۸؍

ترجمہ اردو در النضید مصنفہ امام شوکانی رحمتہ اللہ علیہ (زیر طبع)

القول الفرقان فی توضیح حقایق القرآن (نصاریٰ کے چودہ سوالوں کا جواب عقلی و نقلی دلائل سے)

یہ کتب
دفتر لاہور سے طلب کیجئے

إِنَّ الدِّينَ عِندَ اللَّهِ الْإِسْلَامُ

# روداد عمل

## جمعیت دعوت تبلیغ اسلام پونا

حصہ سوم متعلق بہ

## ملیبار ریلیف ورک



محررہ

محی الدین احمد بی۔ اے قصوری۔ ناظم جمعیت

مطبوعہ مطبع ہندوستانی لاہور باہتمام سردار چتر سنگھ صاحب منیجر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مالابار کے حوادث کی ابتدا بیس اگست ۲۱ء کو ہوئی۔ مظلومیت کی تمام تاریخ ایسا خونین صفحہ پیش کرنے سے قطعاً قاصر ہے جس میں کئی حقیقی بلیک ہول چھپے ہوئے اور کئی کربلاء نمایاں ہوں۔ یہ رنگین صفحہ جس کا ہر ہر حرف انسانی خون سے لکھا ہوا ہے۔ بیس اگست ۲۱ء کو شروع ہوا اور ۲۶ ر اگست ۲۲ء پر جاکر ختم ہوا۔ واقعات و حوادث کو جن جن ترکیبوں سے چھپایا گیا اور "نقض امن و صلح" "بغاوت و فساد عام" "غیر مسلم کے قتل عام" اور اوسکی جان و آبرو کا عام اقدام۔ وغیرہ کو مختلف رنگین پردوں میں جس ہنرمندی کے ساتھ دکھلایا گیا ہے۔ ان کی تحقیق و تنقید۔ اور کشف و اظہار اس وقت ہمارا مقصد نہیں ہے یہ کام زیادہ تفتیش و تجسس کا طالب اور زیادہ فرصت و مہلت کا محتاج ہے۔ اسوقت ہمارا منشاء یہ ہے کہ صرف اس کام کی ایک مختصر سی روداد اپنے بھائیوں کیخدمت میں پیش کردیں۔ جو جمعیت دعوت اور تبلیغ اسلام پونا نے ۲۵ فروری ۲۲ء سے لیکر آج تک مالابار کی مظلوم بستیوں میں کیا ہے۔ اور کرنے کا ارادہ ہے۔

حالات صحیحہ کا اسرار و اخفاء اور ناسر غلط و مخترعہ واقعات کا اظہار و اعلان۔ ہندو صحافت کی چیخ و پکار۔ "گورنمنٹ کے اعلانات" "ملک کی عام حالت" "سیاسی مطالع کی گہرائی" "ہندو مسلم اتحاد اور اسکی ضرورت" "یوسف کا زائد از ضرورت حزم و احتیاط" اور بعض برادران یوسف کا "زبردست مارے اور رونے نہ دے" کے اصول پر عمل۔ یہ سب ایسی چیزیں تھیں۔ جنہوں نے پردہ

مالابار کے مسلمانوں کو عام طور پر اور ہماری سیاسی اور مذہبی جماعتوں کو خاص طور پر صرف اصلی واقعات ہی سے بےخبر رکھا۔ بلکہ موخر الذکر جماعتوں کو اس امر پر مجبور بھی کر دیا کہ وہ موپلہ قوم کے ایسے افعال شنیعہ اور اعمال سیئہ سے کامل بیزاری اور نفرت کا اظہار کر کے ان کو ان کے مثانیوالوں کے کامل رحم پر چھوڑ دیں۔

گو واقعات کو کامل طور پر غلط مشتہر کرنے اور مصائب کو اصلاً چھپانے کی بہتیری کوششیں ہوئیں۔ تاہم جلدی ہی یہ بات خود بخود ظاہر ہونے لگی۔ کہ جنوبی ملیبار کی وہ بدنصیب مسلم آبادی جو موپلہ کے تاریخی نام سے پکاری جاتی ہے۔ بدترین بربریت اور درندگی کا تختۂ مشق بن رہی ہے اور اس وحشت وخونخواری میں سوائے اس قوم کو کامل طور پر فنا کر دینے کے بعد کوئی حد نظر نہیں آتا پس چونکہ ہندوستان کی بڑی بڑی اسلامی جماعتوں میں سے کوئی بھی اپنی اپنی پیش نظر مصلحتوں کی بنا پر اس اہم واعظم کام کی طرف توجہ نہیں کرتی تھی کہ ایک مرتی ہوئی مسلم قوم کو ہلاک ہونے سے بچائے۔ حالانکہ یہ ان کا ایک مذہبی وظیفہ تھا۔ جس کی ادائگی خود اقامت صلوٰۃ اور ایتاء زکوٰۃ سے کچھ کم نہ تھی۔ اسواسطے جمعیت ہذا نے یہ فیصلہ کیا۔ کہ وہ موپلہ تبلیغ کام کو اپنے ہاتھ میں لے۔ چنانچہ فروری گذشتہ کی ۲۲ تاریخ کو سکرٹری جمعیت مع اپنے دو رفقائے عمل کے (قاضی عبدالواحد اور ماسٹر عبدالمجید) پونا سے روانہ ہو کر ۲۵ فروری کی دوپہر کو کالی کٹ میں پہنچگیا جو ملیبار کی مرکزی تحصیل (تعلقہ) ہے۔ اور افسر ضلع (کلکٹر) کا صدر مقام بھی ہے اسوقت ارناڈ ولوناڈ اور بعض حصص پونانی (یہ تینوں تعلقے ہیں) اور کالی کٹ کے بعض حصص کالی کٹ میں مارشل لا نافذ تھا۔ جسکی جگہ بعد میں ماشیل آرڈیننس نے لی۔ آرڈیننس بھی دراصل جو تبدیل شکل مارشل لا کی ایک قسم ہے۔ اس میں پولیس کو پورے اختیارات حاصل ہوتے اور تمام مقدمات کو بادنے سماعت اور بہ اقل قلیل شہادت فیصلہ کرنے کے لئے سپیشل ٹریبونل (خاص عدالتیں) متعین ہوتی ہیں۔ ۶ ماہ کی اس ہوشربا مدت میں جو جو کپکپا دینے والی کاروائیاں حفاظ افسران پولیس نے کیں اور جس جس عجیب طرز پر گرفتاریاں شہادتوں کی فراہمی۔ گھروں کا لوٹنا۔ رشوت ستانی۔ ملزمین کی سزایابیاں عمل میں آئیں۔ ان کا اظہار ہمارے پیش نظر کام کی حد سے باہر ہے۔ اسقدر کہا جاسکتا ہے کہ اکثر دیہات ایسے ہیں۔ جہاں ایک بالغ مرد مسلمان کا ملنا

اور جہاں ایک گھر کا عالم نظر آتا۔ اور اگر گھر موجود ہو تو گھر میں اثاث البیت کا دکھائی دینا ناممکن ہے۔ اجڑی ہوئی بستیوں۔ جلے ہوئے گھروں۔ برباد شدہ مسجدوں خراب حال عورتوں ویران شدہ کنبوں۔ تباہ حال بچوں۔ کا اگر کوئی نظارہ منظور ہو تو مشتے نمونہ از خروارے ترورٹر انگاڑی۔ چروپہ۔ ورپاکاڈ۔ چانا انگم۔ چرپا داڑی۔ اریکاڈ۔ نیلمبور۔ کالی کاڈ۔ پرنتھل بینان۔ ملپا کرشی۔ لیلا ٹور۔ اگاڈی پرم وغیرہ دیہات کو ایک نظر جاکر دیکھ لو۔ یا ہمارے ان مضامین پر ایک نظر ڈال لو۔ جو ہم نے وقتاً فوقتاً ہندوستان کے بعض مشہور اخبارات مثلاً زمیندار (لاہور) وکیل (امرتسر) ہمدم (لکھنؤ) خلافت (بمبئی) مدینہ (بجنور) آزاد ہند (مدراس) عصر جدید (کلکتہ) وغیرہم میں چھپوائے ہیں۔ فمن شاء فلینظر۔

## ہنگامہ زیر بحث اور علاقہ متاثرہ

لیکن قبل اس کے کہ جمعیت کا کام کرنے کا کوئی تفصیلی تذکرہ کریں یہ مناسب بلکہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ ہم اپنے ناظرین کو اس علاقہ سے روشناس کرا دیں جو باصطلاح سرکاری فساد و بغاوت کا اور ہمارے نکتۂ نظر سے مصیبت و پامالی کا مرکز بنا رہا۔ علاقہ ملابار دراصل ایک ضلع ہے۔ جو بوجہ اپنی خصوصیات ارضی اور زبان وغیرہ کے دس تحصیلوں پر مشتمل ہے جس میں ارناڈ و والوناڈ بعض حصص کالی کٹ اور بعض حصص پونانی میں فساد ہوا۔ انہیں سے ارناڈ اور والوناڈ ملابار کے خطرناک ترین حصص یقین کئے جاتے ہیں۔ یہ فساد ترور انگاڑی میں ۲۰ اگست ۱۹۲۱ء کو شروع ہوا جو ریلوے سٹیشن سے ۵ میل کے فاصلہ پر ارناڈ تعلقہ میں ایک گاؤں ہے اور پھر آہستہ آہستہ تمام ارناڈ۔ تمام والوناڈ اور کالی کٹ اور پونانی کے بعض بعض حصوں میں پھیل گیا۔

## ہماری مشکلات

جب ہم کالی کٹ میں پہنچے۔ تو ہم کو کام کی مشکلات کا ایک سرسری اندازہ ہوا۔ یہاں پہنچنے کیساتھ ہی ہم کو اس امر کا احساس ہوا کہ کام ہمارے اندازہ اور تخیل سے کہیں زیادہ مشکل ہے۔ فوج کا قاہرانہ تسلط، پولیس کا جابرانہ عمل، ملابار کے چپہ چپہ پر نمایاں تھا۔ کوئی اجنبی شخص چاہے وہ کیسا ہی امن پسند شہری کیوں نہ ہو۔ ان کی تکلیف دہ تاقب۔ انکے متجسسانہ طرز عمل۔ اور ان کے مفتشانہ سوالات سے بچ نہ سکتا تھا۔ لوگوں پر ان کی سخت ہیبت طاری تھی۔ اور اس ہیبت کا صحیح اندازہ بھی اسوقت ہوا

جب اندرون علاقہ میں جاکر لوگوں کو بچشم خود دیکھنے کا موقعہ ملا۔ اس چیز کا کچھ اندازہ اس امر سے سمجھ ہی ہو سکتا ہے۔ کہ جب ہم کو اندرون علاقہ میں جاکر آزادی کیساتھ کام کرنے کی اجازت ملی تو لوگ۔ ہمارے پاس آتے ہیچکچاتے ہم کو حالات بتلانے ہم سے اپنی ضروریات و حاجات کے متعلق سوال کرنے۔ ہم کو کرایہ پر مکان دینے میں سخت خائف اور سخت درجہ مرعوب تھے بلکہ ایسا بھی ہوا ہے کہ بعض حالتوں میں ہم سے ریلیف لینے میں بھی لوگوں کو پولیس کی مداخلت اور بازپرس مانع رہی ہے۔

کالی کٹ کے سٹیشن پر اترتے ہی پولیس نے ہمارے نام و پتے نوٹ کرلئے اور ہم سیدھے کانگرس کے دفتر میں پہنچے۔ کیونکہ اس شہر میں جہاں ہماری زبان بھی سمجھنے والا کوئی نہ تھا اور کوئی جگہ سمجھ میں نہ آسکی جہاں ہم جاسکتے وہاں ہم خلافت آفس میں چلے آئے اور ہمنے عارضی طور پر اپنا قیام یہیں رکھ لیا۔ مالابار پراونشل خلافت کے سکرٹری اس وقت مسٹر محی الدین کویا تھے۔ جو قوم کے موپلہ ہیں اور مہمان نوازی اور خوش اخلاقی میں ایک قدیم مسلمان عرب کی یاد تازہ کرتے ہیں۔ اصل امر یہ ہے کہ اگر مسٹر محی الدین کویا یہاں پر نہ ہوتے۔ تو جس خوبی اور جس کامیابی کیساتھ ریلیف کا کام ہوا ہے کبھی نہ ہوتا۔ ایک خاموش مشریف سنجیدہ۔ فہیم۔ صابر۔ بوسامتد اور ساده مزاج کارکن انسان جو نمود و نمائش کی خواہش سے قطعاً پاک ہو۔ تمام تحریک میں جمعیت ملکی خوش نصیبی اور کامیابی کا اصلی زینہ ہے۔

(۲) یہ مشکل گو ہماری توقعات اور پنجاب کے مارشل لا کے تجربات سے کہیں بڑھ چڑھ کر تھی۔ تاہم ہمارے لئے بالکل غیر متوقع یا کوئی نئی چیز نہ تھی۔ قصور کے واقعات میری آنکھوں نے دیکھے تھے اور مارشل لا کی تفصیلات جو خود مجھ پر گذر چکی ہیں۔ قصور میں موجود تھیں۔ اسلئے اس ضمن میں ہم کو صرف یہی معلوم ہوا کہ پنجاب کا مارشل لا اضعافاً مضاعفہ ہو کر یہاں آ گیا ہے لیکن جس مشکل نے ہم کو بالکل حیران کر دیا۔ وہ زبان کی اجنبیت تھی۔ یہاں پہنچکر ہم کو معلوم ہوا کہ جس قوم کی اعانت و امداد کیلئے ہم نے اڑھائی ہزار میل کا سفر کی مشقت اٹھائی ہے۔ وہ ہم سے اور ہم انسے کسی صورت میں بھی بدون ایک تکلیف دہ نفس ترجمان کے ہمکلام نہیں ہو سکتے ع زبان یار من ترکی و من ترکی نمیدانم۔ موپلہ قوم میں کسی ایسے فرد کا پتہ لگانا جو اردو کا کوئی حرف جانتا ہو۔ عملی محالات میں سے ہے۔ انگریزی دان موپلہ کا ملنا اس سے بھی زیادہ ناممکن ہے۔ اس مشکل کا اندازہ کچھ وہی شخص کر سکتا ہے جس کو ایسی سرزمین میں کبھی جانے کا اتفاق ہوا ہو۔ جہاں نہ اوسکی بات کسی کی سمجھ میں آسکتی ہو۔ اور نہ وہ کسی کی بات سمجھ سکتا ہو۔ پھر کام کی نوعیت ایسی تھی

کی طالب کہ کام کرنیوالا ہر گھر کے دروازہ پر خود پہنچے - اور وہاں کے بیکسوں کی حالت بچشم خود دیکھے اور خود اون کی زبانوں سے سنے اور بعض دیگر لوگوں سے اس کی تصدیق بھی کرے ترجمان جو ملتے تھے اولاً تو اون کو کام کے ساتھ وہ دلچسپی نہ ہوتی تھی اور نہ ان کو بوجہ جہل و بیخبری مصیبت زدہ لوگوں کے حالات کے ساتھ اسقدر ہمدردی جو ایک باخبر مسلمان کو ہونی چاہیئے ثانیاً وہ ترجمان حیدرآبادی ہیں دکنی کہلاتے ہیں - اور بوجہ سالہاسال اور پشتہاپشت سے یہیں بس جانے کے اردو زبان بہت کچھ بھول چکے ہیں - اور اظہار خیالات پر ایسی قدرت نہیں رکھتے تھے - جیسی کے ایک ٹرانسلیٹر کے بیان کو درکار ہوتی ہے - اسلئے بعض اوقات وہ مصیبت زدہ کی کہانی سنانے سے قاصر رہتے تھے -

(۲) اسکے سوا ایک اہم مشکل یہاں کی آب و ہوا اور یہاں کی اغذیہ وغیرہ کا ہمارے صوبہ کی آب و ہوا اور اغذیہ وغیرہ سے بالکل مختلف ہونے کے باعث ہمارے کارکنوں کی صحت وغیرہ کا ابتداءً سخت خراب ہو جانا تھا - اور آج آٹھ ماہ کے گذرنے کے بعد بھی ہم اس مشکل کو پوری طرح پر سر نہیں کر سکے تاہم متوکلاً علی اللہ کام شروع کر دیا گیا - مصیبت کے حالات سے جتنی زیادہ آگاہی ہوتی گئی اسی قدر اپنی حالت اور تکلیف کا احساس کم ہوتا گیا - وَذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ - پھر یہاں کے لوگوں کے آداب اور عادات و اطوار کا ہمارے ہاں کے آداب و اخلاق سے نمایاں طور پر متفاوت ہونا خود ایک مشکل تھی اور زبان ہو واحد ذریعہ اس کے سر کرنے کا ہوسکتی تھی - وہ پہلے ہی بالکل مختلف تھی - اسلئے یہ دقت بھی ایک مستقل طور پر قائم رہی - اور جزواً آج تک بھی قائم ہے -

(۳) ملابار کا علاقہ ایک پہاڑی علاقہ ہے آبادی بہت ہی منتشر ہے لہٰذا اوقات ایک ہی دیشم (گاؤں) جسکی آبادی سو دو سو گھروں سے متجاوز نہیں ہوتی کئی کئی میل تک پھیلا ہوا ہوتا ہے - اور اس ایک گاؤں کی تحقیق و دریافت حالات کے لئے ہمیں کئی کئی دن لگ جاتے تھے - بایں ہمہ خدا کے فضل سے کام جس مستعدی سے ہوا ہے اسکا اندازہ کچھ دیکھنے والوں ہی کو ہوسکتا ہے

لیکن ان سب سے زیادہ پرخطر مانع مقامی حکام کی بدظنی اور ان کی مشتعل شدہ طبائع تھیں - چنانچہ پرچہ نویسیں اور رپورٹر مقامی حکام کو ہمارے خلاف بدظن کرنے میں پوری طرح کامیاب ہوگئے - جس کا نتیجہ یہ ہوا - کہ کالی کٹ پہنچنے کے پندرہویں روز یعنی ۱۰ مارچ کو جمعہ کے دن دن کے ۹ بجے ہم کو ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کالی کٹ کا یہ حکم ملا - کہ ہم تینوں کالی کٹ میونسپل حدود سے ہرگز باہر نہیں

جا سکتے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے جلدی ہی ان کا یہ شبہ رفع ہوگیا۔ اور انہوں نے ہم کو اندرون ملک میں جانے اور موپلہ مظلومین کی اعانت کرنے کی پوری اجازت دیدی۔

## آغاز کار

۲۴ فروری ۲۲ء کو مارشل لا اپنی طبعی زندگی (چھ ماہ) کے بعد ختم ہوگیا لیکن یہ تبدیل الفاظ و بادنے تغیر شکل و ہیئت اس کو آرڈیننس کے نام سے دوبارہ جاری کر دیا گیا اسوقت مالابار میں دو جماعتیں کام کر رہی تھیں۔ (۱) پراونشل کانگرس کمیٹی۔ (۲) سنٹرل ریلیف کمیٹی

ریلیف کے کام میں پراونشل کانگرس کمیٹی کے ساتھ بہ حیثیت اراکین کانگرس کمیٹی و نیز مندوبین خلافت دو مسلمان بھی شامل تھے۔ دس ہزار کی ایک قسط سنٹرل خلافت کمیٹی بمبئی سے بھی ان لوگوں کو بمد اعانت مظلومین وصول ہو چکی تھی۔ اسوقت جب میں پہنچا ہوں ڈیڑھ لاکھ سے زائد رقم کانگرس کمیٹی ریلیف ورک پر خرچ کر چکی تھی لیکن مسلمانوں کو اس سے کہاں تک فائدہ پہنچا وہ فقط اس ایک بات سے ظاہر ہے کہ اسوقت تک پانچہزار سے زائد رقم اینر خرچ نہیں ہوئی تھی۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اندرون علاقہ میں مسلمانوں کی نقل و حرکت پر چونکہ سخت پابندیاں عائد تھیں اسلئے مسلمان ریلیف لینے کے لئے کالیکٹ نہیں آسکے عذر بظاہر معقول تھا۔ بشرطیکہ بعد انقضائے مارشل لا کانگرس ورکرز فراخدلی سے کام لیتے لیکن ہم دیکھتے ہیں۔ کہ بعد میں انہوں نے یہ کہنا شروع کیا۔ کہ ان کے پاس روپیہ نہیں ہے اور جو مزید لاکھ روپیہ کی رقم کانگرس نے منظور کی ہے۔ اور جسمیں سے سوا ہزار (بقول انکے) وصول بھی ہو چکا تھا۔ وہ بغیر مزدوری اور کسی خاص قسم کا کام کئے کسی کو مل نہیں سکتی تھی۔ (اگرچہ ہمارے پاس نظائر و شواہد اس امر کے موجود ہیں۔ کہ ہندو ریلیف بعد بھی عملاً جاری رہا ہے اور ایسے لوگوں پر تقسیم ہوتا رہا۔ جو کچھ مزدوری نہ کرتے تھے) ہم کو اس امر کے کوئی شکایت نہیں۔ جو قوم خود اپنے لئے کچھ نہ کر سکتی ہو۔ وہ پاشنہ مردئے ہمسایہ کی بنا پر بہشت کی آرزو کیوں کرے۔

سنٹرل ریلیف کمیٹی دراصل خدام الہند سوسائٹی پونا (سرونٹس آف انڈیا) کی جاری کردہ ایک جماعت تھی۔ اور انہی کی زیر ادارت کام چلتا تھا۔ یہ جماعت پہلے پہل خالص ہندوؤں کے لئے کام کرتی تھی لیکن ان کی رئیسہ سلیمہ طبائع نے بوقت انقضائے مارشل لا جلد یہ فیصلہ کر لیا۔ کہ اب موپلوں کی اعانت کرنی بھی ضروری ہے۔ چنانچہ شہر کے معزز موپلہ رؤسا اور حکومت کے بعض ذمہ دار افسروں وغیرہ کو اکٹھا

کرکے شہر میں ایک جماعت ترتیب دی گئی۔ جس کا کام موپلہ قوم کو ریلیف دینا تھا۔ اس جماعت کے حسن نیت میں کسی قسم کا شبہ نہیں ہو سکتا لیکن انکا طریق کار اور کام کی افتاد ایسی واقع ہوئی۔ جو پوری طرح خاطر خواہ نہیں ہو سکتی تھی۔ وہ مختلف دیہات میں جاتے اور عموماً وہاں پر وہیں کے چند آدمیوں کی ایک کمیٹی مرتب کر دیتے تھے بعد ان کے سپرد ایک رقم کر دیتے۔ اس رقم کو مرتب شدہ دیہاتی کمیٹی بعض لوگوں میں تقسیم کر دیتی اور اس طرح کام آسان تو ہو جاتا۔ مگر تسلی بخش نہیں ہوتا تھا۔ ایک اور بات جو قابل اعتراض معلوم ہوتی ہے وہ یہ تھی کہ چونکہ پہلے سے اس کمیٹی میں تمام دورہ لگانیوالے کمیٹیوں کے مرتب کرنے اور دریافت حال کرنیوالے لوگ عیسائی تھے۔ جو یہاں کی مشنری جماعتوں سے تعلق رکھتے تھے۔ اسلئے جب مسلمانوں میں ریلیف کا کام شروع ہوا تو انہیں مسیحی نوجوانوں کی خدمات اسطرف منتقل کر دی گئیں۔ تاہم اس امر کا اعتراف میرا اخلاقی فرض ہے۔ کہ جس محنت و جانفشانی سے ان عیسائی مشنریوں نے یہ خدمات انجام دیں۔ وہ مسلمانوں کے لئے باعث صد ہزار عبرت و غیرت ہیں۔

ان دو کمیٹیوں کے علاوہ آریہ سماج پنجاب بھی ریلیف کا کام ایک عرصہ سے کر رہی تھی لیکن وہ خالص ہندوؤں تک محدود تھا۔ اور شمالی ملے بار میں ایک ہندو فیاض نے خاص اپنے خرچ پر ریلیف کا کام ہندوؤں کے لئے جاری کر رکھا تھا۔

یہ حالات تھے جنمیں میں نے ملے بار کی سرزمین پر قدم رکھا۔ پہلے دو تین دن تو کانگرس کمیٹی کے ریلیف ورکروں سے گفتگو وغیرہ ہوتی رہی آئندہ طرز عمل پر بھی بحث ہوئی لیکن کوئی مفید نتیجہ نہ نکلا۔ اختلاط یعنی مل کر کام کرنے کی کوئی صورت نظر نہ آئی۔ آخر مسٹر محی الدین کویا سکرٹری خلافت کے مشورہ سے یہ بات طے پائی۔ کہ ترور پر پہلا مرکز (کیمپ) کھولدیا جائے تیسری کی صبح کو جمعہ کے روز قاضی عبدالواحد اور ماسٹر عبدالمجید صاحبان اپنے ہر دو رفقاء کو دریافت حالات کے لئے ترور بھیجا۔ جو وہاں سے ۴ تاریخ کو واپس آگئے۔ حالات نہایت سنگین بتلائے اور پولیس کا دباؤ ہولناک صورت لئے ہوئے۔ وہاں جس مکان کا بندوبست بطور کیمپ کے کیا گیا تھا اسکے مالک کو پولیس نے سخت ترین دھمکیاں دے کر اس امر پر مجبور کر دیا کہ وہ ہم کو مکان دینے سے انکار کر دے۔ اس واقعہ کی اطلاع ہم کو پانچ تاریخ ہی کو مل گئی۔ اسلئے اسی تاریخ کو چند بوریاں چاولوں کی اور چند

تھان کپڑے کے منگوا کر ان عورتوں میں تقسیم کئے گئے جو کانگرس آفس سے واپس آئی تھیں۔ یہ عورتیں قریب قریب ۲۰ میل اور بعض صورتوں میں تیس میل کا سفر کر کے کالی کٹ پہنچی تھیں۔ تمام دن کی جو تیاں چٹخانے کے بعد شام کے قریب ان کو دو دو سیر چاول دئے گئے تھے چونکہ ایسے واقعات روزانہ ہماری سماعت میں آتے رہتے تھے اسلئے مغرب کے قریب یہ تھوڑا سا سامان منگوا کر فی الفور ریلیف شروع کر دیا گیا۔ اور یہ گویا ہمارے تقسیم ریلیف کا پہلا دن تھا سات تاریخ کو کالی کٹ سے چھ میل کے فاصلہ پر ایک گاؤں سترا اور دیکھنے کو گیا۔ یہاں کی حالت عجیب تھی۔ یہاں ۲۰ (تیس) خاندان ایسے موجود تھے جو سخت فاقہ کشی کر رہے تھے۔ ان گھروں میں ایک بھی بالغ مرد باقی نہ رہا تھا۔ اسلئے وہاں کی عورتوں کو ریلیف لینے کیلئے کہا اور تقسیم ریلیف کا کام روزانہ شروع ہو گیا ہر عورت کو اقلاً ۷ دن کا ریلیف دیدیا جاتا تھا۔ بالغ کو نصف سیر یومیہ کے حساب۔ ..اور بچہ کو ایک پاؤ یومیہ کے حساب سے چاول دئے جاتے۔ نادار و ننگی عورتوں کو کرتوں کا کپڑا و تہبند اور اوڑھنی بھی دئے جاتے۔ ۔ ۱۰ تاریخ (مارچ) کو جمعہ کے دن صبح کے ساڑھے دس بجے صاحب ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کالی کٹ کی جانب سے حکم موصول ہوا کہ ہم تینوں آدمی کالی کٹ میونسپل حدود سے باہر جانیکے مجاز نہیں ہونگے۔ یہ حکم گو میرے اور میرے رفقاء کار کیلئے ایک سخت یاس (؟) کن منظر تھا۔ مگر تاہم تائید ایزدی سے حوصلہ پست نہوا۔ اندرون علاقہ میں جاکر کام کرنے کی چونکہ امید سر دست بالکل منقطع ہو گئی اسلئے کالی کٹ کی تقسیم کو بہت زیادہ وسیع کر دیا گیا۔ تیس تیس میل بلکہ ا[illegible] سے بھی زائد فاصلہ سے عورتیں آتی تھیں۔ اور ان کو چاول وغیرہ دئے جاتے تھے۔ مسٹر محی الدین کویا سکرٹری خلافت جن کی احسانمندی کا یہ کام اور اس کی تمام کامیابی پوری زیر بار ہے تحقیق و تفتیش حالات اور اجرائے ٹکٹ وغیرہ کا کام کرتے تھے۔ اگرچہ اسقدر فاصلہ پر بیٹھ کر کسی عورت کے متعلق یہ فیصلہ کر لینا کہ وہ فی الواقعہ اعانت کی مستحق ہے ایک نہایت ہی مشکل کام تھا تاہم مسٹر کویا کی قوم شناسی حالات دانی اور معاملہ فہمی نے اس مشکل کو ایک بڑی حد تک سر کر لیا پھر یہ کوشش بھی کیگئی کہ عورتیں اپنے علاقہ کے کسی معروف آدمی کا رقعہ بھی لایا کریں جس سے غلط و غیر مستحق تقسیم کا شبہ اور بھی کم ہو گیا تاہم اس امر کا اعتراف کرنے میں ذرا بھی باک نہیں کہ بعض ایسی عورتوں کو چاول ضرور ملتے رہے جو اس کا استحقاق بہ بنائے حالات نہ رکھتی تھیں مگر لیکن جب ہم اپنے کام کا مقابلہ ان کمیٹیوں سے

کرتے ہیں۔ جنکے کام کرنیوالے خود اندرون علاقہ میں جاکر حالات کی چھان بین کرتے اور ٹکٹ جاری کرتے
تھے۔ تو ہم نہ بطور فخر بلکہ بر بنائے اظہار واقعات یہ کہ سکتے ہیں کہ ہمارا کام اس سمت میں بھی ان سے
کہیں زیادہ قابل اطمینان تھا۔ وللہ الحمد ۲۰ مارچ تک کام کی یہی صورت رہی یعنی کالی کٹ میں محدود
رہا۔ آخر تذکرۃ الصدر تاریخ کو منگل کے روز صاحب کلکٹر کی طرف سے یہ حکم موصول ہوا کہ وہ اپنا پہلا حکم
منسوخ کرتے ہیں اور ہم کو کلی اجازت ہے کہ ہم اندرون علاقہ میں جاکر ریلیف کا کام کریں مسٹر
ایس جہاں تک ہم نے دیکھا ہے ایک معقول انگریز ہیں اور اگر ان کو کوئی بات بطرز معقول سمجھائی جائے تو وہ سننے
سمجھنے کی پوری کوشش کرتے ہیں چنانچہ میں نے ان کو ملکر یہ سمجھانے کی کوشش کی۔ کہ میرا کام موجودہ مشہور
سیاسی پراپیگنڈا نہیں ہے بلکہ میں ایک ایسی جماعت کا سکرٹری ہوں۔ جو خالص اشاعت اسلام کا کام
کرتی ہے اور یہاں ہم صرف انسان دوستی اور اعانت مستحقین کی غرض سے آئے ہیں اور بس چنانچہ انہوں نے
اس امر کو تسلیم کرلیا اور ہم کو اندرون ملک میں جانے کی اجازت دی۔

اس اجازت کے ملجانے پر ہم نے یہی مناسب سمجھا کہ ہم ایک چکر علاقہ مظلومہ کا لگاکر بچشم خود حالات
دیکھ لیں تاکہ امدادی مراکز کے افتتاح میں کسی صحیح فیصلہ پر پہنچ سکیں۔ اور نیز اندرون ملک کے
مقامی حکام پولیس وغیرہ سے ملکر ان کو اپنی پوزیشن سمجھادیں تاکہ ہمارے کارکنوں کی راہ میں غیر ضروری
مشکلات حائل نہ ہوں۔ چنانچہ ۱۱ تاریخ کو جمعہ کے روز میں معہ اپنے رفیق کار قاضی عبدالواحد کے
دورہ پر نکلا۔ مسٹر محمد عثمان بی اے (علیگ) ایل ایل بی وکیل کالی کٹ اور مسٹر ظہور اللہ سوداگر
چوب نے بھی میرے ساتھ جانے کی زحمت گوارا کی۔ یہ چکر قریباً ۰۰ میل کا تھا۔ "یاس و حسرت" "درد و
غم" "مصیبت و بے بسی" "مظلومیت و بیکسی" "یتیمی و لاوارثی" کے جگر سوز نظارے آنکھوں نے دیکھے
اور "آہ و زاری" "نالہ و فریاد" "فغان و شیون" کی جو سینہ شگاف صدائیں کانوں نے سنیں وہ نہ
لکھنے والے کا قلم لکھنے کی طاقت رکھتا ہے اور نہ سننے والے کی سماعت اسکی متحمل ہوسکتی ہے فقط ایک
نہایت ہی نامکمل سی حالت اور تعداد ان دہات اور مکانوں کی ہم نے اخبارات میں شائع کردی تھی۔
جن پر سے ہمارا گذر ہوا تھا اور یہ ان میں سے چند دہات اور مکانات کا نقشہ تھا جو لب سڑک واقع تھے
اور ہم نے انکے متعلق دریافت کرلیا متفرق کھنڈرات اور راکھ کے تودے جو راہ میں پڑے وہ ہمارے شمار میں
داخل نہ تھے۔ اور نہ اندرون علاقہ کا پرآشوب منظر اسوقت ہمارے پیش نظر۔

ہمارے دورہ کا نتیجہ یہ تھا کہ اندرون علاقہ میں کئی ایک مراکز کھولدیئے جائیں لیکن اسوقت ہمارے پاس صرف دس ہزار روپیہ موجود تھا۔ جو آل انڈیا سنٹرل خلافت کمیٹی نے حالات کی نزاکت۔ موقع کی اہمیت اور بعض زبردست کارکنوں کی پرزور تحریک سے متاثر ہو کر بطور قسط اول ہم کو بھیجا تھا۔ جمعیت نے یہ کام محض متوکلاً علی اللہ اٹھا لیا تھا۔ اسوقت تک اپنی کسی خاص ضرورت کیلئے نہ صرف اسنے کبھی پبلک کے سامنے ہاتھ نہیں پھیلایا تھا۔ بلکہ اپنے خاص کام کے متعلق کبھی اردو یا انگریزی مطبع میں ایک حرف بھی نہیں لکھا تھا اس کا اپنا خرچ ۴ ہزار روپیہ ماہوار تک آچکا تھا۔ جو صرف دو ایک خدا کے مخلص بندے ادا کر رہے تھے۔ اسواسطے دسکا موپلا ریلیف پر کوئی بڑی رقم خرچ کرنا ناممکن تھا۔ ملے بار کی حالت لاکھوں روپیہ کی محتاج تھی۔ تاہم خالص خدائے قدوس و مخلوق مالابار کی نوازش اور اعانت پر بھروسہ کر کے یہ کام شروع کر دیا تھا۔ اور دو مزید مراکز نیلمبور اور پیرنتھل منان میں جاری کرنے کا فیصلہ کیا گیا۔ یہ دو مقامات دو مصیبت زدہ تعلقوں کے ایسے علاقوں کے مرکز تھے جن پر تشدد و جبر کی آتشبازی اسوقت پورے زور پر تھی۔ اور فاقہ و گرسنگی نے معصوم بچوں اور مظلوم عورتوں کو درختوں کے پتے اور پھلوں کی گٹھلیاں تک کھانے پر مجبور کر رکھا تھا۔ بھوک اور ناداری کی شدت اس امر سے ملاحظہ ہو سکتی ہے کہ جو چاولعــه بانس کے درختوں پر کبھی کبھی اس علاقہ میں پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور صرف بندروں کا کھاج ہوتا ہے۔ اسوقت ایک روپیہ کے آٹھ اور دس سیر تک بک رہے تھے کہ آدم کے فرزندان کو لیکر کھائیں لیکن بیچاروں کی جیب میں دام نہ تھے۔ کہ اوا کر سکیں اور بیچنے والوں کے پاس اتنی وسعت نہ تھی۔ کہ مفت دے سکیں۔

## نیلمبور کا کیمپ

نیلمبور تعلقہ (تحصیل) ارناڈ کا مشہور مقام ہے اور ایسی بستیوں کا مرکز ہے جنمیں اگر دس دس میل تک آپ چلے جاتے۔ تو آپ کو ایک مرد بھی نظر نہ آتا۔ ایک ایک چھوٹے گاؤں میں سو سو گھر تک جلے ہوئے پڑے تھے۔ عورتیں اور بچے گھٹل وغیرہ درختوں کے سایہ میں بیٹھ کر اپنی بدنصیب زندگی کے باقیماندہ دن کاٹ رہے تھے۔ خوف و تشدد کی بناء پر کھل کر رو بھی نہ سکتے تھے۔ اور جو کوئی غمگسار جا کر حال پوچھے۔ تو کہتے ہوئے جھجکتے اور ایک ایک لفظ پر بھوک و پیاس کے باعث سو سو بل پڑتے اور خوف کے باعث بدن پر رعشہ پڑ پڑ جاتا۔ پولیس او فوج کے تشدد کو

عــه بانس کے درختوں پر بعض اوقات قحط وغیرہ کے دنوں میں ایک قسم کا چاول پیدا ہو جاتے ہیں [illegible]

بھول بھی جائیں۔ تو علاقہ میں تعصب اور اسلام دشمنی کی یہ حالت کہ باوجود کہ نیلمبور کے راجہ نے ہمارے کہنے پر اس امر کو گوارا کر لیا کہ وہ اس کام میں کچھ ہماری مدد کرے یعنی کم از کم ان لوگوں کی جن کی ناداری اور افلاس کی ہم تصدیق کریں۔ وہ اپنے جنگلوں میں بانس مفت کاٹ لینے دے لیکن انکے کارکنوں اور کارپردازوں کی یہ حالت کہ باوجودیکہ انکو خود راجہ نے بلوا کر ہمارے سامنے حکم دیا اور تحریری احکام جاری کئے اور کچھ پروانے دئے لیکن ایک بانس بھی نہیں مل سکا ایسے علاقہ میں کام کرنا ظاہر ہے کسقدر کٹھن منزل کو عبور کرنا تھا۔ علاوہ ازیں علاقہ کی وسعت کی یہ حالت کہ کوئی ایک مرکز اسکو سنبھالنے کے قطعاً ناقابل تھا۔ پھر جس تن دہی جس جانفشانی سے میرے رفقائے کار نے اس کام کو انجام دیا اوسکا اعتراف نہ کرنا انکی ناانصافی ہے جب کہ مقامی حکام اور عیسائی آبادی اور تمام دیکھنے والے اسکے معترف ہوں۔ خود مسٹر لیبٹر کا جو اس علاقہ میں چائے اور کافی کے کھیتوں کا بہت بڑا مالک اور بہت بڑا صاحب ثروت آدمی ہے۔ بیان ہے۔ کہ جس کام کو چوہدری نور حسین (یہ ہماری جمعیت کے رکن ہیں جو اسی علاقہ میں کام کرتے تھے) نے تنہا پورا کر دکھایا ہے۔ اسکو دوسرے دس آدمی بھی شاید نہ کر سکتے۔ بسا اوقات اس جوانمرد نے اس پہاڑی علاقہ میں ایک ایک دن میں پچاس پچاس میل کا سفر سائکل پر اپنے پیچھے ترجمان کو بٹھلا کر کیا ہے۔ کام کرنیوالوں کے جذبات کی یہ حالت کہ گھر کو دیکھ رہے ہیں ایک طرف اس گھر کی تباہ حال مظلوم بوڑھی کئی کئی معصوم و لاوارث بچوں اور بیوؤں کو آغوش میں لئے بیٹھی رو رہی ہے۔ تو دوسری طرف ہمارا مبلغ اس پر درد نقشہ کو دیکھ کر آٹھ آٹھ آنسو رو رہا ہے۔

خود میری یہ حالت بارہا ہوئی کہ جب رات کے اندھیروں میں بستر پر پڑے پڑے اس داستان غم پر غور کیا ہے۔ تو درد و غم نے آنسوؤں کر سرہانے کو تر کر دیا ہے۔ آہ! مظلوم موپلا تیری داستان اپنی مظلومیت میں بالکل نرالی۔ اور تیرے صبر و تحمل کا پیمانہ عام سطح انسانی سے بالکل بلند ہے۔ پھر آفرین صد ہزار آفرین تیری ہمت پر کہ تیری آن بان اور شان میں پرکاہ کے برابر بھی کمی نہیں آئی تیری پر غرور گردن کفر و شرک کے مقابلہ میں اسی طرح بلند اور تیرا بیخوف دل اندیشہ خوف و ہراس سے اسی طرح ناآشنا ہے۔

# پرتھل بینان کا کیمپ

پرتھل بینان دلوانا تحصیل کا گویا صدر مقام ہے۔ اور یہ علاقہ منتقمانہ واردگیر کا بھی صدر مقام رہا ہے۔ مقام کی اہمیت تو اس ایک امر سے ظاہر ہے۔ کہ آموصاحب اے ایس پی یہاں خاص طور پر متعین ہیں۔ اسوقت ایک اسسٹنٹ کلکٹر یہاں خاص لگا ہوا تھا منصف وغیرہ کی عدالت بھی موجود تھی ۔ ایک اسپیشل مجسٹریٹ مقدمات فسادات کی سرسری سماعت اور تصفیہ کے لئے متعین تھا۔ حالات کی تنگی کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ گرفتاریوں کی گرم بازاری تھی بعض دنوں میں ایک ایک اشخاص سو سو اسو تک گرفتاریاں ہوئیں ہیں ۔ خانہ ویرانی کا یہ سماں کہ آپ اس قصبہ سے باہر نکل جائیں تو راکھ کے ڈھیر مٹی کے تودوں کے سوا اور کوئی چیز نظر نہ پڑے۔ یہاں ڈاکٹر عبدالرحمٰن صاحب شفیع کام کرتے تھے۔ ان کے کام کے متعلق غیر جانبدار آدمیوں کی جو رائے ہے۔ اسکو دیکھ لینا یا سن لینا کافی ہے۔ بنگلور ریلیف کمیٹی کے نمائندہ ۔ چند حضرات اس کام کو دیکھ چکے اور اپنی رائے اخبارات میں ظاہر کر چکے ہیں جس سے ان کی حسن کارکردگی کا پورا اندازہ ہوتا ہے

# کالی کٹ کا کام

کالی کٹ کیمپ میں ارناڈ ۔ کالی کٹ اور پونانی تالوک کے وہ اشخاص شامل تھے۔ جو کالی کٹ سے پانچ سے لیکر ۹ میل تک واقع ہیں اور جن میں فساد کے تازہ شعلوں نے ہاپلا گھروں کے جلانے مساجد کو ناپاک کرنے۔ قرآن کو نذر آتش کرنے۔ گھروں کو لوٹنے۔ اور بکیس ہاپلا عورتوں پر انواع واقسام کے ظلم ڈھانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ اور ان تمام روح فرسا اور جانکاہ حرکات میں پولیس اور فوج کے ساتھ ہندو برابر کے شریک رہے ہیں ۔ یہ علاقہ پندرہ اشخاص پر مشتمل تھا۔ اور اس کے انچارج ماسٹر عبدالمجید ہیں۔ جمیعت نے اس علاقہ کی ہاپلا عورتوں کو ہندوؤں کے ظلم سے جو بالکل ان کے رحم پر چھوڑی گئیں تھیں رہائی دلانے کے لئے جہانتک ان سے ہوسکتا تھا کوشش کی اور ایک حد تک انہیں اس کام میں کامیابی بھی ہوئی۔ راتوں کو جب کہ تمام خلق خدا دن بھر کی محنت و مشقت کی تکان اتارنے کو اپنے اپنے بستروں پر آرام سے سوتی ہے۔ ہندو ہاپلا عورتوں کے دروازوں پر دستک دیتے اور کہتے کہ اب ہم تمہارے خاوند ہیں۔ دروازہ کھولو۔ لیکن جب یہ اطلاعیں جمیعت کے اراکین تک پہنچیں۔ اور انہوں نے اپنی پوری توجہ اس طرف منعطف کی تو ہندوؤں کو ثابت ہوگیا۔ کہ ان ہاپلا

